آئے گی۔۔۔ نچلی سطح پر قیادت آئے گی جو کسی بھی فوری ضرورت پر قربان ہو جائے گی۔

☆ بنگال اور پنجاب کے لوئر مڈل کلاس طبقے کو کس طاقت نے کن مقاصد کے سبب متحرک ہونے نہ دیا اور آج وہ طاقت کس شکل میں اپنے مقاصد کے لیے کارفرما ہے اور آپ اس کے ردعمل میں کس طرح کا انقلاب رونما ہوتا دیکھ رہے ہیں؟

☆☆ تفصیل سے اوپر ذکر کر چکا ہوں۔۔۔ طبقاتی سوچ ہی کسی مثبت نتیجے تک لے کر جا سکتی ہے۔

☆ آج کل پنجاب کی تقسیم کا جو شور برپا ہے اس کے حوالے سے آپ کی پوزیشن اور دلائل کیا ہیں؟

☆☆ تفصیلی جواب انگریزی کے متعدد مضامین اور کالموں میں دے چکا ہوں۔ مختصراً یہ کہ 1970 کے راولپنڈی سے ملتان تک کے پنجاب سے سارے سیٹھ، خان، سردار، وڈیرے، چودھری ڈرتے ہیں تب سے پنجاب سب کا نشانہ ہے۔ 70 میں پنجاب کا فیڈرل جنوبی حصہ باقی پنجاب سے الگ تھا اس طرح جنوبی پنجاب، اندرون سندھ اور قبائلی بلوچستان سب مل کر ایک بننا چاہتے ہیں جو کراچی کے مالیاتی، سیاسی اور مرکزی پنجاب کے وڈیرہ مخالف رویوں اور پیداواری عمل کے خلاف۔۔۔ تصورِ تجارت، صنعت کے خلاف بوسیدہ جاگیرداری کا مکمل تحفظ۔ ورنہ زبان تب بھی ایک تھی یعنی پنجابی سرائیکی آج بھی ایک ہے۔ لہجے تھوڑی سی لفظوں کی ادائیگی علاقائی ذخیرہ الفاظ بھی ایک ہے۔ ان لوگوں کے بدلتے والے وہ مختلف طبقوں کے زیر گیں ہیں۔ پنجاب نے 1970 میں جو فیصلہ دیا اس کے حوالے سے صرف بلوچستان اور سندھ کے فیصلے دیکھ لیں۔ نتیجہ صاف ظاہر۔۔۔ بعض حب علی اور بغض معاویہ لے کر رہے ہیں اور وہ بھی انتہا درجے کی رجعت پسند، خود پسند، لسانی فاشسٹ اور مدعی کہ انہوں نے پاکستان بنایا۔ 30 کا Weishtage دوبارہ بھول گئے جب یوپی اسمبلی میں 37 نوابوں، تعلقہ داروں اور چودھریوں کی جگہ 29 عزیز نواب، تعلقہ دار اور چودھری نشستیں لیتے تھے اور قربانی پنجاب، بنگال اور سندھ دے رہے تھے۔

☆ اگر کبھی کسی حوالے سے پنجاب کو اپنے معاملات خود چلانے کی ترغیب دی گئی تو مشرقی پنجاب اور وہاں کے لوگوں کی پوزیشن کیا ہوگی؟

☆☆ میں آپ کے سوال کو آپ کے ذہن کے مطابق سمجھ نہیں پایا اس لیے میرے خیال میں یہ وقت اس سوال کو دریافت کرنے کے لیے مناسب نہیں ہے۔

☆ اب سوال یہاں ہمارے اسلامی تشخص اور اردو زبان کے مستقبل کی بابت پیدا ہوتا ہے جس کے سبب تشویش لازمی ہے؟

☆☆ مفروضات پر کیا بات کریں۔ مغربی پنجاب بلکہ پاکستان کے پاس سکھوں کو متوجہ کرنے کے لیے کیا کچھ نہیں تھا۔ زبان سے لے کر بابا نانک کے ننکانہ صاحب تک۔۔۔ آپ نے ان میں سے کن عوامل کو استعمال کیا؟ "اردو لغات" نے آپ کو انتہا درجے کی تنگ نظری دی ہے۔ اس سے افغانستان کے پٹھانوں کا دل جیت سکے نہ مشرقی پنجاب کے سکھوں کا۔۔۔ اندرون ملک مشرقی پاکستان سے لے کر سندھ تک اردو کو سبق سیکھنا چاہیے۔ دوسری زبانوں کے بنیادی حقوق خود ہی واگزار کر دیے جائیں۔

☆ کبھی ضرورت محسوس ہوئی تو پنجاب کے دونوں حصے اور تمام طبقات کسی ایک نام پر متفق ہو سکیں گے جسے پنجاب کا ہیرو گردانا جا سکے؟

☆☆ یہ سوال بھی مفروضے پر مبنی ہے۔ اور وقتی رائے کا خیال ہے کہ کانگرس بی جے پی کا سیکولر چہرا ہے۔۔۔ جب تک معاملات مذہبی (اکثریت، اقلیت نہیں) بنیادوں پر چلائے جائیں گے کوئی خوشگوار مستقبل نظر نہیں آتا۔

☆ قیام پاکستان سے قبل آپ کے آباء اردو کو شرفا کی زبان خیال کرتے ہوئے بول چال میں استعمال کیا کرتے تھے جسے آپ غلط تصور کرتے ہیں۔ آپ کے خیال میں لفظ شرفا کا تصور کیا ہے اور آج کس زبان کو شرفا کی زبان ہونے کا شرف حاصل ہے؟

☆☆ شرفا جو عوام میں سے نہیں ہوتے۔۔۔ عوام کو صرف کامے، ڈھور ڈنگر سمجھتے ہیں۔ وہ نہیں چاہتے کہ یہ بے زبان مخلوق سر اٹھا کر چلے اور لب کھول دے۔ بقول فیض۔

یہ گلیوں کے آوارہ بیکار کتے

انہوں نے 1970 میں مشرقی بنگال اور مرکزی پنجاب (راولپنڈی سے ملتان تک) اپنی سوئی ہوئی دم ہلائی تھی جس کے سبب ان کے دشمنوں کو آج تک سکون کی نیند نہیں آئی۔

☆ آپ فرماتے ہیں کہ ہندوؤں نے پاکستان اس لیے بننے دیا کہ وہ چاہتے تھے کہ پاکستان جا کر بسنے والے مسلمان وہاں ذلیل و خوار ہو کر ہماری جانب پلٹیں۔ آپ نہیں سمجھتے! یہ استدلال آپ کو نظریہ پاکستان اور خالق پاکستان کے بالمقابل لا کھڑا کرتا ہے؟

☆☆ میں جناح صاحب کو دیانتدار انسان سمجھتا ہوں میرے خیال میں جب انہوں نے Cabinat Mission plan منظور کر لیا تھا تو انہیں علم تھا کہ پاکستان نامی ملک ان کی زندگی میں (اپنی بیماری اور قریب المرگ ہونے کا انہیں علم تھا) وجود میں نہیں آ سکتا۔۔۔ مولانا ابوالکلام آزاد کی صدارت والی کانگرس نے اس پلان کو تقریباً تسلیم کر لیا تھا، پنڈت نہرو صدر بنے تو بغیر عاملہ کے مشورہ کے، انہوں نے بمبئی (قائداعظم کے شہر) میں جا کر کہا ہم پلان کو نہیں مانتے۔ سارے فیصلے اکثریتی رائے سے ہوں گے۔ قائداعظم صاحب انسان تھے غلطیاں انسانوں سے ہوتی ہیں مگر وہ بہت ہی راست باز اور دلیر سیاسی راہنما تھے۔ انہوں نے قیام پاکستان سے چار روز پہلے کہا "پاکستان کا ریاستی مذہب

کوئی نہیں ہوگا"۔ قائداعظم کا یہ فرمان ہمارے دستور کا حصہ بننا چاہیے تھا۔ حیرت ہے کہ یہ مطالبہ کسی جماعت نہ کسی فرد نے کیا۔

☆ دلّی والوں کی معقول تعداد پنجاب کا حصہ بننے کے سبب خود کو پنجابی تصور کر کے فخر کا اظہار کیا کرتی ہے جبکہ آپ فرماتے ہیں دلّی والوں نے پنجاب کے ساتھ "دھرو" کیا ہے یعنی جب پنجاب باہر والوں کو نہ روک سکا تو دلّی والے بھی نہ روک سکے۔ اگر دلّی والے پنجاب سے باہر والوں کو نہ روک سکنے کی وجوہات دریافت کریں گے تو آپ کیا تاویل پیش کریں گے؟

☆☆ دلّی والے تو دلّی میں ہی ہیں۔ جو آئے وہ بقول مرحوم حسن عابدی، روزگار، معاشی امکانات اور اکثریت کی قتل و غارت کے ڈر سے آئے۔۔۔ اور ریاست کا وہ زوال پذیر تصور لے کر آئے جو مغلوں کے آخری زمانے میں رائج تھا۔ صرف ایک آدھ مثال

۱۔ نادر شاہ نے اسلام بچانے یعنی دلی کی حکومت بچانے کے لیے حملہ کیا۔ پنجاب کے مغل گورنر کا کیا کردار تھا اور یہاں کون سی مغل فوج تھی۔ پورے خاندان غلاماں، پھر سلطنت، پھر مغل زمانوں میں دلّی کی حکومت میں کتنے پنجابی تھے اور فوج میں کتنے۔

۲۔ احمد شاہ ابدالی کے زمانے میں پنجاب میں مغل حکومت کا کیا حال تھا؟ پنجاب کی سرحدوں کے دفاع کا کیا انتظام تھا۔ پنجاب میں کتنی چھاؤنیاں تھیں؟

۳۔ اور آخر کار آخری افغان شاہ زمان شاہ کو پنجابیوں نے ہی مجبور کر دیا کہ وہ رنجیت سنگھ کو اپنی حکومت (پنجاب ملتان وغیرہ) کا تحریری طور پر جانشین مقرر کر گیا۔

۴۔ ماضی بعید میں پورس نے سکندر کو روکا، یونانیوں کو نکالا۔ ماضی وسطیٰ میں باہر کتنے حملوں کے بعد کامیاب ہوا؟ اکبر کیوں بارہ چودہ سال لاہور کو دارالحکومت بنا کر بیٹھا رہا۔

۵۔ زمانہ حال میں 1947 میں دلّی نے پنجاب (متحدہ) میں کیا کیا۔ آپ کو خبر ہوگی کہ دلّی کے حکمران انگریز تھے اور پنجاب میں جن اضلاع میں انگریز ڈپٹی کمشنر تھے۔ راولپنڈی، ملتان، لاہور اور امرتسر۔۔۔ ان میں باقی سارے اضلاع کے مقابلے میں زیادہ خون خرابہ ہوا۔ 1965 میں اور پھر 1977 میں۔۔۔ باقی کشمیر، نہری پانی۔۔۔ بندش۔۔۔ یہ مسائل کس نے پیدا کیے۔۔۔ میں اس دلّی کی بات کرتا ہوں جو دارالحکومت ہے 1846/1849 میں بھی۔

☆ لسانیت کی بنیاد پر وجود میں آنے والی علاقائی پارٹیاں سندھ قومی موومنٹ، بلوچ قومی فرنٹ، پختون خواہ، ایم کیو ایم کا قیام پاکستان کے مستقبل کے کس رخ کی نشاندہی کر رہا ہے۔

☆☆ پاکستان اس لیے بنا اور اس کی سب سے پہلی حمایت مشرقی بنگال سے ہوئی کیونکہ مسلمانوں میں یا ان علاقوں میں سیاسی، معاشی اور ملکی احساس محرومی بہت تھا۔ لسانی یا علاقائی بنیادوں پر صوبائی سطح پر جو گروپ اور پارٹیاں ہیں وہ بھی احساس محرومی کی پیداوار ہیں۔۔۔ باقی آپ کی تقدیر آپ کے ہاتھوں میں نہیں ہے۔ آپ نے اپنی تقدیر کی باگ ڈور قرضوں، فوجی، مالی امداد اور سرمایہ دارانہ دوستی جس سے کر رکھی ہے ان کے ہاتھ میں ہے وہی ہمارے تخت الٹتے ہیں اور تخت پر لوگوں کو بٹھاتے ہیں۔ جب دیکھتے ہیں ملک صنعتی و معاشی لحاظ سے ترقی کر رہا ہے ہنگامہ کروا دیتے ہیں۔ جب دیکھتے ہیں پاکستان کے پاس زیادہ اسلحہ چلا گیا ہے جنگ۔۔۔ اور بالکل بے مقصد جنگ کروا دیتے ہیں مدعا یہ کہ فوجی طاقت پھر زیرو ہو جائے۔ ہمارے ہتھیار بکیں۔ ہماری ساری مڈل کلاس ڈاکٹر، ٹیچر، انجینئر وہ کھینچ کے لے جا رہے ہیں۔۔۔ ہم ان "غلاموں" کے کمائے زرمبادلہ پر کل گھر سے اڑا رہے ہیں۔ نچلے طبقے کو (کاریگروں اور بے مہارت لیبر) جناب ذوالفقار علی بھٹو نے ایکسپورٹ کرنا شروع کیا۔ ایک نئی قسم کی بردہ فروشی۔ اس ملک کی روح تو مسلسل کھینچی جا رہی ہے۔

☆ آپ کے خیال میں کون سی قوتیں برصغیر کو لسانی بنیادوں پر تقسیم کرنا چاہتی ہیں اور کیوں کرنا چاہتی ہیں۔ اُن کی کامیابی اور ناکامیابی کی صورت میں کیا کچھ ظہور پذیر ہونے کے امکانات ہیں؟

☆☆ ضیاء الحق کے زمانے میں بلوچستان کے چار ٹکڑے کرنے کی دستاویز کس ملک نے تیار کیں۔۔۔ برصغیر۔۔۔ پہلے امریکہ نے ہمیں خریدا۔۔۔ ایٹمی دھماکوں کے بعد۔۔۔ ہندوستان سے دوستی، معاہدے، ایٹمی استعمال کو جواز فراہم کر دیا گیا۔۔۔

☆ محترم شفقت تنویر مرزا! آپ نے جس قدر توجہ، تحمل اور برداشت کے ساتھ ہمارے سوالات کے جوابات عطا فرمائے اس کے لیے ہم اپنی اور قارئین چہارسو کی جانب سے اظہار تشکر ضروری خیال کرتے ہیں مگر رخصت سے قبل آپ کی طویل مسافت کا ثمر اور آپ کے خوابوں کی تعبیر کی بابت استفسار ضرور کرنا چاہیں گے کہ آپ مستقبل میں کہاں اور کس حوالے سے یاد کیے جانے کے آرزومند ہیں؟

☆☆ گلزار جاوید صاحب میں سمجھتا ہوں کہ آپ نے مجھ سے وہ کچھ کہلوا لیا جو شاید ایک مربوط صورت میں میں نہ کہہ سکتا۔ آپ نے اپنے پرچے کا خاص نمبر بھی۔۔۔ حالانکہ میں نے آج تک اپنے آپ کو اس قابل نہیں سمجھا۔ اکیڈمی آف لیٹرز نے ادب کے معمار کے سلسلے میں دریافت کیا۔ میں نے نظر و دل سے معذرت کی کہ ابھی میں اس مقام پر نہیں پہنچا۔ یہ انکساری نہیں، میں دل سے یہی کچھ محسوس کرتا ہوں۔۔۔ اور مستقبل۔۔۔ فیض صاحب پھر سے یاد آ رہے ہیں۔

جنھیں جرم عشق پہ ناز تھا وہ گناہ گار۔۔۔

# "مُنی پر مُنی گل"

راجا رسالو (●)

لیہ اِک مُنی پر مُنی گل اے پئی محترم شفقت تنویر مرزا ہوری "وکھری داعیب" دے بندے نیں۔ ایہہ گل ایس لئی اے جو ایہہ اوہ غلط دے وچ پیدا ہوئے نیں۔ 80 توں 90 فیصد اوہناں دے جانن والے اوہناں دے "عمر" اوہناں دے کولیگ اوہناں نوں سمجھ ای نہیں سکے۔ اوہناں دیاں بجھیاں گلاں لوکاں دے سروں اتوں لنگھ جاندیاں نیں۔ میں جدوں وی کسے فنکشن وچ اوہناں نوں گل بات کرن لئی بلاندا واں تے پہلاں اوہناں دی خدمت وچ عرض کرنا واں جناب مرزا صاحب ذرا ہتھ ہولا رکھنا۔ ایہہ تقریب بھاویں پاکستان رائٹرز گلڈ ولوں ہووے یاں ماسر باغ وچ ہون والا پنجابی ادبی سنگت دا تنقیدی جلسا ہووے۔ میری ایہہ گل سن کے اوہ اکثر گلاں وچ مسکرا دندے نیں پر اپنی گل کرجاندے نیں۔ چھوٹی بھاویں ہووے وڈی بھاویں پر تیر تے تُکا 'دونویں' ہوندے ضرور نیں۔ کئی واری ایویں ہویا کہ اوہناں مختصر جیہی گل کیتی پر اوہناں توں بعد آون والیاں اوہناں دی گل دے حوالے نال ای اپنی گفتگو اگے ٹوری۔

محترم مُنو بھائی شفقت تنویر مرزا ہوراں دے لنگوٹیے نیں۔ دوہاں دا تعلق وزیرآباد نال اے۔ ایہہ وکھری گل اے کہ شفقت تنویر مرزا ہوری ڈوڈیال ضلع جہلم وچ پیدا ہوئے جدکہ مُنو بھائی ہوری جنہاں دا اصل ناں منیر احمد قریشی اے وزیرآباد وچ پیدا ہوئے۔ ایتھے ایہہ گل خاص طور تے دسن والی اے کہ دوویں اِکے دن یعنی 6 فروری نوں پیدا ہوئے۔ فرق صرف اینا اے کہ مرزا صاحب 6 فروری 1932 نوں تے مُنو بھائی صاحب 6 فروری 1933 نوں پیدا ہوئے۔ میرے لئی دوویں ای ڈاڈھے قابل احترم نیں۔ میرے ساریاں دوہاں نے کئی کئی کالم لکھے جنہاں وچ میریاں "کرتوتاں" نوں ڈاڈھے سوہنے ڈھنگ نال ساہمنے لیاون دی کوشش کیتی۔ یاد آگیا مُنو بھائی ہوراں اِک واری اپنے کالم وچ لکھیا کہ "دوہنیاں نے ترقی نہیں کیتی۔ ڈاکٹر وزیر آغا ہوراں وزیراعظم نہیں بنا تے راجا رسالو نے راجا رسالو نہیں بنا۔" میرا جوڑ اوہناں ورگے وڈے شاعر ادیب تے سوجھوان نال بنا میرے لئی ایہہ بڑی وڈی گل اے۔ ہاں میں دس رہیا ساں مُنو بھائی ہوراں اِک محفل وچ اپنا مقالہ پڑھدیاں ہویاں دسیا کہ میں تے شفقت تنویر مرزا کالج وچ پڑھدے ساں۔ تاں لیکن اوہ کالج کیمبل پور موجودہ اٹک وچ سی۔ کالج وچ اِک تقریب ہوئی جہدی صدارت ضلعے دے ڈپٹی کمشنر کر رہے سن۔ شفقت تنویر مرزا ہوری اپنا مقالہ پڑھن لئی آئے۔ اجے اوہناں مقالہ ڈیڑھ صفحہ ای پڑھیا سی کہ ڈپٹی کمشنر صاحب ڈاڈھے غصے نال اُٹھے مرزا صاحب ول ودھے اوہناں دے ہتھوں مقالہ کھوہیا تے کھوہ کے پاڑ دتا تے مرزا صاحب نوں سٹیج توں تھلے لاہ دتا۔ ظاہر اے مرزا صاحب سدھے ہال وچوں باہر نکل گئے ہون گے۔ مُنو بھائی ہوری آکھدے نیں کہ "شفقت تنویر مرزا صاحب تے اج لیڈر بنے ہوئے نیں تے میں ویسے طرحاں دا اوس جس طرحاں دا پہلاں ساں۔" ایہہ گل مُنو بھائی ہوراں دی اپنی اے۔ اصل گل ایہہ وے کہ مُنو بھائی ہوری شاعر، ادیب، صحافی، کالم نگار، ڈرامہ نگار، سوجھوان تے بہت توں وڈی گل اوہ پاکستان رائٹرز گلڈ دے ممبر وی نیں۔

میرے خیال وچ شفقت تنویر مرزا ہوری اِک اجیہی کہانی نیں جہدے کئی پرت نیں۔ اِک سمے مرزا صاحب ریڈیو پاکستان راولپنڈی وچ کم کردے سن۔ کسے سجن نوں ریڈیو راولپنڈی توں اوہناں دی چھٹی ہو گئی۔ مگروں پچھ بعد وطنوں دے پرچے "ہلال" وچ چلے گئے۔ سوچن والی گل اے کہ جیہڑا بندا ریڈیو سٹیشن وچ نہ چل سکے اوہ "ہلال" وچ اپنی تھاں کویں بنا سکدا اے۔ تھوڑے چر بعد اوتھوں وی "جواب" ہو گیا۔ مگروں پچھ وزیرآباد، راولپنڈی تے لاہور چکر لاندے رہے پھیر جسٹس ایس اے رحمان ہوراں دی سفارش نال "نوائے وقت" وچ آگئے۔ حمید نظامی مرحوم ہوراں خاص مہربانی کیتی تے مرزا صاحب لئی "نوائے وقت" دا ادبی ایڈیشن چالو کیتا۔ مرزا صاحب نے وی جسٹس صاحب دی لاج رکھی تے "نوائے وقت" دا ادبی ایڈیشن ڈاڈھی محنت نال بنایا سوریا۔ اوہ اِک کالم "سٹاخ" دے ناں نال لکھدے ہوندے سن۔ میں سوچیا کردا ساں ایہہ "سٹاخ" کیہ ہویا۔ فیر میں ایس نتیجے اُتے اپڑیا کہ مرزا صاحب دا اصل ناں شفقت اللہ خاں اے۔ ایس طرحاں اوہ ش الف تے خ نوں ملا کے "سٹاخ" لکھدے سن۔ "نوائے وقت" وچ میں اوہناں نوں کدی کدی ملن چلا جاندا ساں۔ اوہ اِک چھوٹے جیہے "کابے" وچ بیٹھے مرسُت کے اپنے کم لگے ہوندے سن۔ میرے لئی کدھروں اِک سٹول دا بندوبست کردے۔ مرزا صاحب دے ترتیب دتے ہوئے ادبی ایڈیشن نوں پڑھن لکھن تے سوجھواناں نے ڈاڈھا پسند کیتا۔ ایہہ گل ایس لئی جو ایہہ مرزا صاحب دے "نوائے وقت" وچ پنجیر جم گئے نیں پر ہون اپڑاڑ کرنوں نہیں بندی۔ اِک دن مرزا صاحب اپنے کم وچ رُجھے ہوئے سن کہ حمید نظامی مرحوم تشریف لیائے۔ اوہ ڈاڈھے غصے وچ تھرتھر کمب رہے سن۔ اوہناں مرزا صاحب نوں مخاطب ہو کے آکھیا "مرزا صاحب ایں نوائے وقت لئی کم کریا ویں پنجابی لئی کم کرو۔" ایہہ آکھ کے اوہ اوویں گھوڑے وچوں باہر چلے گئے۔ مرزا صاحب ڈاڈھے تحمل نال اُٹھے کاغذاں نوں سانبھیا تے گھر چلے گئے۔ اگلے دن مرزا صاحب نے "نوائے وقت" نہ آئے پر اوہناں

واستعفا ضرور آگیا جو اچکر کھا ہویا حمید نظامی صاحب دی میز اُتے اپڑ گیا۔ ظاہر اے استعفا منظور ہو گیا ہووے گا تے نال ای "نوائے وقت" دا ادبی ایڈیشن وی بند ہو گیا۔

مرزا صاحب کجھ دناں بعد انگریزی اخبار "سول اینڈ ملٹری گزٹ" وچ چلے گئے۔ اوتھے اوہوں تک کم کیتا جدوں تک "سول اینڈ ملٹری گزٹ" کاروباری لوکاں دے ہتھے چڑھ کے بند نہ ہو گیا۔ ہُن مرزا صاحب مکمل طور تے صحافی ہو گئے سن مطلب ایہہ کہ اوہ ہُن کوئی ہور کم کرن دے قابل نہیں سن رہے۔ رب سچے نے روٹی روزی تے ہر اک نُوں دین دا وعدہ کیتا ہویا اے ایتھوں تک کہ اوہ پتھر وچ لُکے ہوئے کیڑے نُوں وی رزق اپڑاندا اے۔ چھیتی ای مرزا صاحب روزوار "امروز" وچ آ گئے تے تھوڑے چر لئی روزوار "مساوات" وچ وی رہے پر جدوں غلطی اُتے ہوئی تے اوہ واپس "امروز" وچ آ گئے۔ روزوار "امروز" نال اوہناں خوب نبھائی۔ ایتھوں تک کہ جدوں روزوار "امروز" بند ہویا مرزا صاحب اوہدے ایڈیٹر سن۔ اوہناں دناں وچ روزوار "امروز" دے حالات ڈاڈھے عجیب و غریب سن۔ کدی جدوں اخبار آوندی تے میں سبھ توں پہلاں پرنٹ لائن ویکھدا کہ مرزا صاحب ایڈیٹر ہے نیں کہ نہیں۔

روزوار "امروز" بند ہویا تے مرزا صاحب "ویو پوائنٹ" وچ چلے گئے۔ اوتھے پیر کے روزوار "سجن" دی تیاری کیتی گئی۔ "سجن" دا ڈیکلریشن ملن توں بعد کئی مہینے روزوار "سجن" دیاں ڈمیاں نکلدے تے کڈھدے رہے۔ روزوار "سجن" والی جوڑی بہت توں پہلاں پنجابی شاعراں، ادیباں، دانشوراں، سوجھواناں تے کاروباری لوکاں نُوں چٹھی لکھی گئی اوہدے وچ آکھیا گیا کہ روزوار "سجن" بہت چھیتی تہاڈے ہتھاں وچ ہووے گا۔ تسیں اوہدے لئی اپنیاں تحریراں "سجن" لئی خبراں، اشتہارات تے اپنے صلاح مشورے نال ساہنوں یاد کردیاں رہو تاں جے پرچہ چنگے انداز نال چالو کیتا جا سکے۔ ایس خط اُتے میرے دستخط سن تے "سجن" دے ایڈیٹر مرحوم ظفریاب دے دستخط سن۔ ایس لئی ایس خط دے جواب وچ آون والے جواب میرے ناں ای آؤندے سن ایس لئی کہ ظفریاب ہوری ادبی حلقیاں وچ نویں سن۔ ایتھے میں ایہ گل وی دسدا جاواں کہ روزوار "سجن" دی قیمت صرف اِک روپیہ سی تے ایس ہیر پھیر نے اردو لوکاں سو پرچیاں دا خل سطح اِک سوڑ پیدا کیتا ہویا ای۔

روزوار "سجن" بند ہویا تے مرزا صاحب انگریزی اخبار روزوار "ڈان" وچ آ گئے۔ اوہ روزوار "ڈان" وچ ہفتہ وار کالم لکھدے سن۔ اک کالم نویاں چھپیاں پنجابی کتاباں اُتے ہوندا اے تے دوجا کالم پنجابی زبان یاں پنجاب بارے ہوندا ای۔

میں روا روی وچ کدھرے دا کدھرے اپڑ گیا واں۔ گل ہو رہی سی پنجابی ادبی سنگت دی۔ اوس سمے پاکستان رائٹرز گلڈ دا بڑا دبدبا سی۔ رائٹرز گلڈ دے مُکھی شاعر، ادیب تے سوجھوان کئی ملکاں دے دورے کر دے سن۔ دوجیاں ملکاں توں آون والے شاعر ادیب پاکستان رائٹرز گلڈ دے مہمان ہوندے سن۔ اُنجے لوک ہور کجھ نہیں تے سال وچ اِک واری گلڈ دے خرچے اُتے مشرقی پاکستان (اَج بنگلہ دیش) دا ای چکر لا ہندے رہندے سن۔ اَج وی پاکستان رائٹرز گلڈ دے سالانہ جلسے اِک مغربی پاکستان تے اِک مشرقی پاکستان وچ ہوندے سن۔ اِنج کئی کئی دن واہوا رونقاں لگیاں رہندیاں سن۔ چند دن لئی شاعراں ادیباں دا معیار زندگی وی ودھ جاندا ای۔

پنجابی زبان دا اوس سمے وی حال پتلا ای سی۔ رائٹرز گلڈ وچ پنجابی گروپ تے بنیا ہویا سی پر اوہدے صرف تن ای ممبر سن ڈاکٹر فقیر محمد فقیر (مرحوم)، عبدالمجید بھٹی (مرحوم) تے ڈاکٹر عبدالسلام خورشید (مرحوم)۔ ایہناں تناں بزرگاں دی کدی کدائیں رائٹرز گلڈ دے دفتر میٹنگ ہوندی سی جہدے لئی ڈاکٹر فقیر محمد فقیر گوجرانوالہ توں، عبدالمجید بھٹی ہوری راولپنڈی توں تے ڈاکٹر عبدالسلام خورشید ہوری اپنے گھر مسلم ٹاؤن توں تشریف لیاندے سن۔ تھوڑی بہت گپ شپ ہوندی۔ چاہ دا دور چلدا تے ٹی اے ڈی اے دی وصولی ہوندی۔ کجھ بندیاں مطالبہ کیتا کہ پنجابی گروپ باقاعدہ بنایا جائے تے اوہدے الیکشن ہون پر جواب ملدا کہ پنجابی گروپ بنان لئی گھٹ توں گھٹ ستارھاں ممبر ہونے چاہیدے نیں۔ ایتھے تے پنجابی زبان دے ستارھاں ممبر ای نہیں۔ میری اِک واری عبدالمجید بھٹی ہوراں نال ملاقات ہوئی تے میں پنجابی گروپ بارے گل کیتی۔ مرحوم فرمان لگے کہ "پنجابی زبان دے ستارھاں ممبر ای نہیں تے پنجابی گروپ کویں بن سکدا اے"۔ میں عرض کیتی کہ جناب پنجابی زبان دے تے ستارھاں توں وی ودھ ممبر نیں۔ اوہ فرمان لگے "پر ساہنوں وی تے پتہ لگے اوہ ممبر کہڑے نیں؟" اوس ویلے جمیل شفقی مرحوم سیکرٹری سن سگوں پورے مغربی پاکستان دے سیکرٹری سن۔ پنجابی گروپ بنان بارے بالکل تیار نہیں سی۔ چلدی فیر وی سچیاں بیلیاں ولوں پنجابی گروپ دا مطالبہ ہوندا رہیا۔ چھیکڑ اُتے بیٹھے ہوئے آکاواں نے حکم دتا کہ پنجابی گروپ دے الیکشن کروائے جان تے باقاعدہ پنجابی گروپ تشکیل دتا جاوے۔ الیکشن دیاں تیاریاں شروع ہو گئیاں۔ رائٹرز گلڈ ولوں پنجابی زبان دے شاعراں ادیباں دی لسٹ چھپی۔ لسٹ ویکھ کے سبھی بڑے حیران پریشان ہو گئے کہ اوہ لسٹ سوا سو ممبراں دی سی جدوں کہ پہلاں دسیا جاندا ای کہ پنجابی لکھاری تے ستارھاں وی نہیں۔ گل کیہ پنجابی گروپ دے الیکشن لئی دوڑ بھج شروع ہو گئی۔ شاعراں ادیباں دا اِک دوجے نال میل ملاپ شروع ہو گیا۔ اخیر اِک دن خبر آئی جہڑی بالکل ناں خبری کہ پنجابی لکھاری الیکشن دے میدان وچ نیں۔ اِک پاسے جناب شفقت تنویر مرزا ہوری پنجابی گروپ دے سیکرٹری دے امیدوار سن تے دوجے پاسے شاد امرتسری (مرحوم) سن۔ شاد امرتسری ہوری ریڈیو پاکستان لاہور سٹیشن اُتے سینئر پروڈیوسر وی سن۔ جمیل شفقی تے اوہناں

دے ساتھی شاہ مرقسری ہوراں دے حامی سن تے لکھاریاں نوں لین لئی بھجّوں
لگے سن۔ ایہہ گل وی سنن وچ آئی کہ شفقت تنویر مرزا اتے اِک غیر معروف جیہا
بندہ اے۔ لاہور وچ ایتھی تے نوں آیا اے اوہنوں ایہنے ووٹ پا دِتا اے پر
صدقے جائیے رب سچے دے ووٹ پئے تے شفقت تنویر مرزا ہوری کامیاب
قرار دے گئے۔ ایس الیکشن دا اِک فیدہ ضرور ہویا کہ بہت سارے بندیاں نوں
ریڈیو سٹیشن دیکھن دا تے پروگرام کرن دا موقع لیا۔

پاکستان رائٹرز گلڈ دے پنجابی گروپ دا سیکرٹری چُنے جان توں بعد
شفقت تنویر مرزا ہوری باقاعدہ رائٹرز گلڈ دے دفتر وچ بیٹھنا شروع کر دِتا۔
اوہناں نوں اِک کمرے دا کجھ حصا بیٹھن لئی مل گیا۔ مرزا صاحب نے سبھ توں
پہلاں پنجابی گروپ ولوں ہفتہ وار تنقیدی جلسیاں دا پربندھ کیتا۔ جلسے کروان دی
ذمے داری میں دے دِتی گئی۔ جلسے ہوندے رہے۔ ایہناں جلسیاں وچ بڑا
کجھ ویکھن سُنن وچ آیا۔ جلسے بڑے بھرویں ہوندے رہے سن کہ حضرت شاہ مادھو لعل
حسین دا عرس آ گیا۔ گلڈ دے پنجابی گروپ ولوں میلا شاہ حسین بھرویں انداز
نال منان دا پروگرام بنایا گیا۔ میلے والے دن سویرے سویرے صوفی غلام مصطفیٰ
تبسم ہوراں دی اگوائی وچ شاعر، ادیب، وکیل، سوجھوان تے طالب علم حضرت
شاہ مادھو لعل حسین دے مزار اُتے گئے۔ پھُلاں دی چادر چڑھائی گئی۔ شاعراں
ادیباں ڈھول دی تھاپ اُتے رج کے بھنگڑے پائے تے خوب میلا منایا۔
شامیں عجائب گھر دے لاگے ہال وچ اِک بھرواں جلسا ہویا۔ جلسے دی صدارت
پنجاب دے مشیر اطلاعات شیخ مسعود صادق ہوراں کیتی۔ ایس جلسے وچ کافیاں شاہ
حسین پیش کرن لئی گلوکاراں دی لوڑ سی۔ ریڈیو سٹیشن نال رابطہ کیتا گیا۔ اوتھوں
پکا کر سائیں اختر (مرحوم) کافیاں شاہ حسین گاون لئی گئے۔ اوہناں دی اواز وی
بڑی کڑاکے دار سی۔ ہُنی اِک بی بی گانے گاون والی دی بھال سی۔ میں تے
چودھری خورشید ہوریں میرے دفتر دے ساتھی سن تھانے ٹُر گئے۔ اوتھے چودھری
بشیر احمد ایس ایچ او نوں ملے۔ اوہناں دا تعلق گجرات نال سی جیہڑے بعد وچ ایس
پی دے عہدے توں ریٹائر ہوئے۔ اوہناں نوں دسیا گیا کہ سانوں کافیاں شاہ
حسین گاون لئی گلوکارا دی لوڑ اے۔ چودھری بشیر احمد ہوراں دو پولس دے سپاہی
ساڈے نال ٹور دے تے آکھیا ایہہ کوٹھے تے جاؤ تے کسے گلوکارا نال گل کرو۔
ایس ایچ او صاحب نے آکھیا کہ اوہناں نوں میرے ولوں کہنا کہ ایس فنکشن
وچ جا کے کافیاں شاہ حسین گاون۔ اسیں دو سپاہیاں نوں نال لے کے اِک
پاسیوں ہیرا منڈی وچ وڑے تے دوجے پاسے نکل گئے۔ جس کوٹھے تے
جائیے بیبیاں آکھن کہ اسیں تے عام گانے گاوندیاں آں۔ کافیاں شاہ حسین تے
اسیں پہلی وار تہاڈے کولوں سُنیا اے۔ عام گانے ساڈے کولوں سُننے جے تے
اسیں حاضر آں۔ جتھے آکھو گے آ جاواں گے۔ اوہناں ای کوٹھیاں اُتے اِک
بزرگ نے ساڈی کہانی سُنی تے سانوں دسیا کہ کافیاں شاہ حسین صرف تے
صرف اِک خاتون گا سکدی اے جے تسیں اوہناں نوں مل لوو تے شاید تہاڈی
مشکل حل ہو جاوے۔ اسیں اوس بی بی دا ناں پچھیا تے اوہنے دسیا اوہناں دا ناں
عنایت بائی ڈھیرو والی اے۔ سپاہی ذرا اوتھے جان توں گھبرائے۔ اسیں واپس
تھانے نئیں آ گئے۔ چودھری بشیر صاحب کدھرے جان دی تیاری وچ سن۔
سانوں ویکھ کے آکھن لگے "ساڈی سُنی کیہ بنیا؟" اساں آکھیا جناب سانوں ہر
تھاں توں جواب ملیا اے۔ ہاں اِک بزرگ نے دسیا اے کہ کافیاں شاہ حسین
صرف تے صرف عنایت بائی ڈھیرو والی گا سکدی اے۔ ایہہ سُن کے چودھری
صاحب مسکرائے تے آکھن لگے ایہہ گل ذرا اوکھی اے کہ عنایت بائی ڈھیرو والی وی جدی
پُشتی گجرات دی رہن والی سی۔ چودھری صاحب نے فرمایا تسیں جاؤ عنایت بائی
جی نوں میرا سلام آکھنا تے اپنی عرض کرنا۔ ہاں اِک گل یاد رکھو جے تہاڈے کول
پیسے ہون تے ٹھیک ٹھاک پیسے دینا نہیں تے سلام کر چھڈنا۔ اسیں فیر سپاہیاں
نوں نال لے کے عنایت بائی ڈھیرو والی ول ٹُر پئے۔ اوہناں دا گھر مشہور دینی
درسگاہ "انجمن نعمانیہ" دے نال والی گلی وچ سی۔ تھوڑی دیر بعد اسیں عنایت بائی
ڈھیرو والی دے گھر ساں۔

عنایت بائی ڈھیرو والی جوانی دا پڑاء مُکا چکی سی پر بہت ڈاڈھا
خوبصورت تے روشن چہرا اوس دسدا سی کہ جوانی وچ اوہ بڑا کمال دی ہوسی۔ اوہ سانوں
ویکھ کے سمجھ لئی۔ اساں چودھری بشیر احمد ہوراں دا سلام دِتا تے اپنی گل
کیتی۔ حضرت شاہ مادھو لعل حسین دا ناں سُن کے تے کافیاں دی گل سُن کے اوہدا
چہرا کھڑ پیا۔ سانوں اوہنے بٹھایا، چاہ پلائی تے فرمایا میں تہاڈے فنکشن وچ ضرور
آواں گی تے کافیاں شاہ حسین پیش کراں گی۔ ہاں مینوں کوئی آ کے لے جاوے
تے نیاز دا بجترا اے۔ عرض کیتی کہ ساڈا کوئی بندہ تہانوں آ کے لے جاوے گا۔

میں شامیں ٹی ہاؤس وچ شفقت تنویر مرزا ہوراں نوں ملیا تے
اوہناں نوں ساری گل بات دسی۔ اوہ بڑے خوش ہوئے تے نال ای اوہناں فرمایا
کہ اوہناں نوں توں ای لیاویں گا۔ جلسے دے منڈھ مرحلے نوں ویلا ہو کے
میں عنایت بائی ہوراں نوں لین لئی گیا۔ اوہدوں مال روڈ اُتے ٹانگیاں دی پابندی
نہیں سی۔ ٹانگے آ جا سکدے سن۔ میں تے رکشے وی مال روڈ تے نہیں جا
سکدے۔ میں ہیرا منڈی اپڑ کے چوک وچوں اِک خوبصورت جیہا ٹانگا پھڑیا
ٹانگا وی خوبصورت تے گھوڑا وی خوبصورت سی۔ عنایت بائی ہوراں دے
بوہے اگے کھلار کے بائی ہوراں نوں بلاون گیا۔ اوہ پہلاں تیار بیٹھے سن۔ اوہ
اُٹھے تے سازندیاں نوں آکھیا تسیں ٹانگے اُتے مال روڈ تے اپڑو۔ میں
اوہناں نوں سمجھا دتا کہ مال روڈ اُتے بھنگیاں دی توپ دے ساہمنے ہال وچ
آ جاؤ۔ اسیں تھوڑی دیر وچ ہال وچ اپڑ گئے۔ جلسا شروع ہو گیا۔ جلسے وچ اوس
ویلے دے وڈے وڈے شاعر، ادیب، سوجھوان، صحافی تے پڑھیار موجود سن۔
پہلاں گل بات ہوئی۔ خطبہ استقبالیہ پڑھیا گیا۔ ہور تقریراں ہوئیاں۔ اوس ہال

وچ پہلی واری پڑھیاں لکھیاں سجاں شاہ حسین دیاں کافیاں سُنیاں۔ بہت سارے لوکاں نُوں پہلی واری پتا لگا شاہ حسین شاعروی نیں۔ کجھ ناں پہلاں لوک آپ دے مزار اُتے جاندے تے دیوے بالدے تے جھنڈیاں گڈیاں لئی منتاں منگدے سن۔ حضرت شاہ حسین دے مزار اُتے دیوے بالن دی وجہ توں اوس میلے نُوں میلہ چراغاں وی آکھیا جاندا اے۔ ایس میلے وچ علیاں سیاں وچ پورے پنجاب وچوں لوک میلہ چراغاں ویکھن آوندے سن۔ باغبانپورے تے آلے دوالے دیاں لا دیاں وچ ہر گھر وچ کئی کئی پروہنے ہوندے سن جیہڑے میلا ویکھن آوندے تے کئی کئی دن پروہنے رہندے۔ جلسے وچ کافیاں گاون والیاں وچ اوس ویلے دی مشہور بزرگ گلوکارا حاجرہ بائی ڈھیر وولی تے ''دل دیتا ہے رو رو دہائی'' فیم سائیں اختر حسین مرحوم سن۔ سائیں اختر ہوری اپنی اواز نوں لوکاں نُوں ڈاہڈے متاثر کر دے سن پر اوس دن ویکھیا گیا کہ اوہناں دی اواز حاجرہ بائی ہوراں دی اواز وچ دبی گئی سی۔

ایس جلسے وچ پنجابی زبان دی ترقی تے وادھے لئی حکومت کولوں کجھ منگاں کیتیاں گئیاں۔ ایہہ وی مطالبا کیتا گیا کہ بالاں نُوں مڈھلی تعلیم اوہناں دی ماں بولی زبان وچ دتی جاوے۔ جلسے دے صدر شیخ مسعود صادق ہوراں بڑے سوہنے انداز نال گل بات کیتی۔ بالاں نُوں پرائمری تعلیم پنجابی وچ دینا دے اوہناں دسیا کہ میں ایس بارے کتاباں دے آئندہ جلسے وچ گل کراں گا۔ جلسا ختم ہویا۔ حاضرین ڈاہڈے خوش سن تے نچدیاں ٹپدیاں بھنگڑے پاندیاں سنگراں وَل چلے گئے۔ کجھ سجن پاک ٹی ہاؤس آ گئے تے جلسے دی کامیابی بارے گلاں باتاں ہوئیاں تے اِک دُوجے نُوں مبارکاں دتیاں گئیاں۔

جلسا ختم ہویا۔ میں حاجرہ بائی ہوراں نُوں نال لے کے باہر آیا۔ اوہناں فرمایا میں حضرت شاہ جمال دے مزار اُتے حاضری دینی چاہناں ایں۔ مینوں ناٹا وقتوں دا کرا دیو۔ میں ناٹا پھڑیا 'اوہنوں کرایہ دتا تے بائی جی نُوں ناٹگے تے بٹھالیا۔ سازندے وی نال نال سن۔ اوہ کدی بائی جی ول تے کدی میرے ول ویکھ رہے سن۔ مینوں چودھری بشیر احمد صاحب ایس نیک ہو تھانیدی دی گل یاد سی کہ ''جے تہاڈے کول معقول پیسے ہون تے دریانیاں نوں سلام کر چھڈنا'' میں حاجرہ بائی جی نُوں سلام کیتا تے اِک ڈوجا ٹانگا لے کے سازندیاں نُوں بٹھالیا تے ٹانگے والے نُوں کرایا دے کے کہیا ایہناں نُوں ہیرامنڈی لے جاؤ۔ اوہناں ساڈھے بارے گل کیتی۔ میں آکھیا اج تسیں جاؤ تہاڈے نال فیر گل کراں گے۔

جلسے وچ سائیں اختر حسین تے حاجرہ بائی ڈھیر وولی نُوں علاوا اِک قوال پارٹی نے وی قوالیاں پیش کیتیاں سن۔ اوہناں نُوں وی میں ای ریڈیو پاکستان لاہور راہیں لیایا ساں۔ اوس پارٹی دے لیڈر حاجی حافظ صاحب سن۔ اَمیں اوہناں دا ناں یاد نہیں آ رہیا۔ گدر انجمن گوالمنڈی وچ رہندے سن۔ جلسا کیتا تے اوہ وی مینوں لبھدے پھردے سن۔ حافظ صاحب نے ساڈھا منگیا میں اوہناں نُوں اِک پاسے لے گیا تے آکھیا اج مارچ دی 23 تاریخ اے۔ میں تہانوں پہلی اپریل نُوں تہاڈی رقم تہاڈے گھر پہنچا دیاں گا۔ اوہ تھوڑے جیہے پریشان ہوئے۔ میں عرض کیتی حافظ صاحب گھراں دی لوڑ نہیں بس ست اٹھ دناں دی مہلت دے دیو۔ حافظ صاحب میرے کولوں ہرنٹ کے وکھ ہو گئے تے سازندیاں نُوں نال لے کے ویکھ وچ چلے گئے۔ اوہدوں میں ہول سیکرٹریٹ وچ کم کردا ساں۔ یکم اپریل نُوں مینوں تنخواہ ملی۔ سائیکل پھڑیا تے سدھا حافظ ہوراں دے گھر گدر انجمن گوالمنڈی وچ اپڑ گیا۔ گھنٹی وجائی تے حافظ صاحب گھر ای سن۔ اوہ مینوں ویکھ کے پریشان ہو گئے۔ مینوں باہوں پھڑ کے بیٹھک وچ لے گئے۔ مینوں چاہ پانی تے فرمان لگے تسیں تے مینوں لُٹ لیا اے۔ میں تے سمجھدا ساں پیسے کوئی نہیں لبھنے۔ شکر الحمد اللہ ساڈے نال ہتھ کر گیا اے۔ پر میں قربان جاواں تیرے وعدے تے اخلاق تے۔ تے نال ای کہن لگے رہیا لگے نوں آئیں ہتھ بدھے غلام ہوداں حکم کریں گا تے آکھیں گا حاضری دیاں گے۔ پیسے ہون تے دے دیا کریں نہیں تاں۔۔۔۔۔

جلسے توں اگلے دن سارے لاہور وچ ایہہ چرچا ہو گئی۔ کدھرے کدھرے فرقتری دی پئی روزنامہ ''پاکستان ٹائمز'' نے موٹیاں موٹیاں سرخیاں لا کے جلسے نوں اِک کامیاب جلسہ قرار دتا تے کرتیاں دے کمّوں سلاہیا۔ دوجے پاسے روزنامہ ''نوائے وقت'' تے روزنامہ ''کوہستان'' دے کالماں وچ تریڑاں پے گئیاں تے دوہاں اخباراں وچ ایس قسم دیاں سرخیاں لگیاں۔

☆ ایہہ جلسا بلکل غلط تھاں اُتے ہویا اے ایہہ جلسا امرتسر وچ ہونا چاہیدا سی۔

☆ پاکستان رائٹرز گلڈ دا پنجابی گروپ اصل وچ رائٹرز گلڈ دا غدار اے۔

☆ شیخ مسعود صادق بھولے بھالے بندے نیں۔ اوہناں کولوں گلاں اکھوائیاں گئیاں نیں۔

☆ رائٹرز گلڈ دے پنجابی گروپ اُتے پابندی لائی جاوے

فیر کیہ سی دوہاں پاسیاں توں بیان بازی شروع ہو گئی۔ روزنامہ ''امروز'' تے روزنامہ ''پاکستان ٹائمز'' شفقت تنویر مرزا دے حق وچ گل کردا سی جد کہ روزنامہ ''نوائے وقت'' تے روزنامہ ''کوہستان'' مرزا صاحب دے خلاف لکھدا سی۔ ایس موقعے اُتے منیر نیازی محمد آصف خاں (مرحوم) تے افضل حسن رندھاوا ہوراں رائٹرز گلڈ ولوں اوہناں دیاں گلاں اُتے دے ہوئے انعاماں نُوں لین توں انکار کر دتا۔ اوہناں دناں وچ مرحوم قدرت اللہ شہاب ہوری پاکستان رائٹرز گلڈ دے جنرل سیکرٹری سن۔ رائٹرز گلڈ ولوں دوہاں دھڑیاں نُوں اخباراں بیان بازی توں روکیا گیا۔ اوہناں اُتے پابندی لا دتی گئی۔ ایس سلسلے وچ اِک اُچیچا اکٹھ پاکستان رائٹرز گلڈ دے دفتر منٹگمری روڈ اُتے بلایا گیا جیہدی صدارت قدرت اللہ شہاب ہوراں کیتی۔ لاہور توں وکھو وکھ مرحد

صوبا بلوچستان تے صوبا سندھ دے پنجے گئے ممبراں نے حصا لیا۔

شفقت تنویر مرزا ہوراں نوں اک لمی چوڑی فرداں دی لسٹ دے دتی گئی، اوہناں فرداں وچ ہوجیاں فرداں نوں وکھ اک الزام ایہو سی کہ شفقت تنویر مرزا ہوری بھارت دے شاعراں ادیباں نال کھلی خط و کتابت کر رہے نیں۔ ایتھے میں ایہہ دسدا جاواں کہ شفقت تنویر مرزا ہوراں پاکستان رائٹرز گلڈ دے پنجابی گروپ دا سیکرٹری چنے جان توں بعد دو کم فوری طور تے کیتے۔ پہلا ایہہ کہ رائٹرز گلڈ وچ ہر ہفتے نوں تنقیدی جلسے شروع کیتے گئے تے دوجا ایہہ کہ سارے شاعراں، ادیباں تے پبلشراں نوں چٹھیاں گھلیاں گئیاں کہ اوہ پاکستان رائٹرز گلڈ دی لائبریری لئی اپنیاں چھپیاں ہوئیاں پنجابی کتاباں تحفے دے طور تے گھلو۔ اوہو ای چٹھی بھارت دے شاعراں ادیباں تے پبلشراں نوں گھلی گئی سی۔ مرزا صاحب نے اوہ چٹھی اجلاس وچ پیش کیتی۔ اوہ چٹھی اُتے پاکستان رائٹرز گلڈ مغربی پاکستان دے سیکرٹری جمیل ملک ہوراں دے دستخط سن۔ ایہہ ویکھ کے سارے لوک شفقت تنویر ہوراں دے مخالف وی تے حامی خاصے پریشان ہوئے۔ اوہ اجلاس کئی گھنٹے جاری رہیا پر ہویا اوہو ای جو اوہناں نے پہلاں سوچیا ہویا سی یعنی پاکستان رائٹرز گلڈ دے پنجابی گروپ اتے پابندی لا دتی گئی۔ سکوں پنجابی گروپ دی تھاں اوہناں ای ہول کے پنجابی سب ریجن رکھدا گیا۔ شفقت تنویر ہوراں اُتے گلڈ دے بوہے بند کر دتے گئے۔ اگلے دن اخباراں وچ رائٹرز گلڈ دے اُتے پابندی لاون دی خبر چھپی۔ شاعراں، ادیباں، دانشوراں تے سوجھواناں اپنے اپنے تاثرات بیان کیتے۔ شفقت تنویر مرزا ہوراں توں بعد پنجابی سب ریجن دے سیکرٹری نسیم کاشر ہوری تھاپے گئے پر اوہناں دی ہوری کسّی ای چھٹی ہوگئی کہ نسیم کاشر ہوراں اک جلسے وچ استاد دامن (مرحوم) ہوراں نوں بلایا تے اوہناں دناں وچ بھارت وچ پاڑا تے گئے ہوئے سن۔ اوہ واپس آئے تاں اوہناں نوں استاد دامن دیاں گلاں دا پتا لگا۔ اوہناں اوسے ویلے نسیم کاشر دی وی چھٹی کرا دتی تے نال ای پنجابی سب ریجن دا پتا کٹ دتا۔

پنجابی مجلس تے پاکستان رائٹرز گلڈ دے پنجابی گروپ اُتے پابندی لگن توں بعد پنجابی شاعراں، ادیباں تے سوجھواناں نوں بہن کھلون لئی کوئی پلیٹ فارم چاہیدا سی جہدے لئی سوچ وچار شروع ہوگیا۔ سارے تجربے آکھر وچ ملدے جلدے رہے۔ اخیر جولائی 1963 ہوٹل پاکستانی ہاؤس وچ اک اُچیچا اکٹھ ہویا جہدے وچ پنجابی وچ ادبی سنگت دی نینہ رکھی گئی۔ ایس اکٹھ وچ پروفیسر میر، حکیم ناصر، احمد راہی، انجم حسین سید، مسعود پرویز، استاد دامن، منیر احمد، ڈاکٹر انور سجاد، اقبال جعفری، اکمل علیمی، نواز، محمد آصف خان، نصیر ملک، عبدالمجید مرزا، راجا رسالو، عبدالحق کھائی، افتخار جالب، نصیر انور، شفقت تنویر مرزا، عباس اطہر، جاوید شاہین، صلاح الدین ندیم، صدیق سلیمی تے انور داور سب شامل سن۔ ایس موقعے اُتے احمد راہی ہوراں نوں کنوینر تھاپیا گیا جد کہ استاد دامن ہوراں نوں سیکرٹری چنیا گیا۔ سنگت دا باقاعدہ دستور بنایا گیا جہدے مقصد ایہہ نیں۔

☆ پنجابی ادیباں دا اکٹھ۔

☆ آٹھ سو سال دے پنجابی ادبی ورثے دی راکھی۔

☆ پنجابی زبان تے ادب دی ترقی۔

☆ دوجیاں زباناں دے ادب دا پنجابی وچ تے ادب دا دوجیاں زباناں وچ ترجما۔

☆ پنجابی زبان وچ رسالے، کتاباں تے اخبار چھاپن دا پربندھ۔

☆ پنجابی ادبی سنگت دا سب توں پہلاں جلسہ ۱۹ جولائی ۱۹۶۳ء نوں ہوٹل ایم سی اے وچ ہویا۔

☆

بقیہ: گلبدن

اکھڑ رہی تھیں۔

تمہارا تمہارا لہجہ ہے ارسلان! اس کی پیشانی پر سلوٹیں ابھر آئی تھیں۔

ایک جھوٹ کو چھپانے کے لیے دوسرا جھوٹ مت بولو، یہ میرا لہجہ نہیں، میری چیک اپ رپورٹ میں یہ درج ہے جو مجھے نہیں مل رہی، مل جاتی تو تمہیں آئینہ دکھاتا! ارسلان مسلسل بول رہا تھا۔

گلبدن وہاں سے اٹھ کر بیڈ روم میں گئی اور ایک تہہ کیا ہوا لفافہ ہاتھ میں لیے واپس آ گئی۔

ہاں، یہ ہے میری رپورٹ، پڑھو اس کو، میں اس قابل ہی نہیں ہوں، پھر یہ سب کچھ! ارسلان کی نظریں کبھی لفافے پر ہوتیں کبھی گلبدن کے چہرے پر رک جاتی تھیں۔

میں اسے پڑھ کر کیا کروں، یہ تمہاری رپورٹ ہی نہیں، گلبدن کے چہرے پر اطمینان تھا۔

تو پھر کس کی ہے؟ ارسلان کے ذہن میں کئی سوال آ کر رک گئے تھے۔

یہ تو کسی تیسرے ہی شخص کی ہے! گلبدن کا قہقہہ پورے گھر میں گونج گیا تھا۔

☆

# خودی اور بے خودی
# کا
# خوشبودار سنگم

منیر فاروقی

(کراچی)

شفقت تنویر مرزا میرے ایم اے کے ساتھی ہیں۔ ہم دونوں نے ۱۹۵۲ء میں گارڈن کالج راولپنڈی میں ایک ساتھ داخلہ لیا تھا اور ہمارے دوسرے ساتھی جمیل ملک، ستار صدیقی، ظہیر فتح پوری، رشیدہ سلیم سیمیں، ضیا رومانی، مظہر عباس انصاری اور کچھ اور لوگ بھی تھے استاد یوسف ظفر بھی آئے تھے مگر جاری نہ رکھ سکے۔

گارڈن کالج جو ایک بہترین درسگاہ کے طور پر ایک اہم کالج تھا اس وقت دنیائے سائنس کے ایک معتبر نام ڈاکٹر آر سی سٹوارٹ پرنسپل تھے (یہ محترم شخصیت جب اپنی سوویں سالگرہ منانے کے لیے امریکہ سے پاکستان تشریف لائے تو کراچی کے دنوں میں پوری برادری اور خاندان سمیت میرے غریب خانہ کی بھی زینت بنے تھے)

مگر گارڈن کالج میں اور پروفیسر ان اپنی جگہ جو خوبصورت وقت ہمیں جناب پروفیسر سید قدرت اللہ فاطمی صاحب کے علاوہ کچھ ایسے بیتے ہیں ہر لمحہ امر بنا گیا۔ فاطمی صاحب اپنے گھر پر کھانے پر ہماری کلاس کو بلاتے تھے۔ اور کبھی کبھی مجھ سے فیض احمد فیض کی وہ غزل بھی سنا کرتے تھے جو میں نے راگ درباری میں سیٹ کر رکھی تھی جس پر ستار صدیقی جیسا کلاسیکل میوزک کا اصل پارکھ مجھ سے کہا کرتا تھا کہ تم موسیقی میں بھی آجاؤ۔

فاطمی صاحب ایک ہمہ جہتی عالم تھے وہ علی گڑھ کے فارغ التحصیل تھے ویسے ان کا اصل خطہ تو بہار شریف تھا لیکن وہ ایک قابل فخر تحریک کے اصل گھرانے سے تھے مگر مراد آبادی تو کیا صرف ان کے ایما پر آجایا کرتے تھے۔ فاطمی صاحب ایک فاصلہ رکھنے والے استاد نہیں تھے بلکہ ایک سچے دوست اور ہمسفر بھی تھے ہمارے ساتھ مری بھی گئے اور خوب دل بھر کر کیف پرور لمحات میسر بھی کرائے۔ ٹیکسلا بھی گئے اور پھر گارڈن کالج جب اپنے فاؤنڈرز ڈے Founders day پر مری میں پکنک منانے کیلئے اپنے طالب علموں کو سیر کرانے اور حسن و زندگی بخش گذارنے کیلئے لے جایا کرتے تھے تو جناب شفقت تنویر مرزا نہ کوئی شوخی دکھاتے تھے نہ کوئی بے ادبی لیکن ان کے انداز میں ایک گہری سنجیدگی بھی محسوس ہوتی تھی یعنی

انجمن میں بھی میسر رہی خلوت اس کو
شمع محفل کی طرح سب سے جدا سب کا رفیق

البتہ کبھی کبھی وہ اپنی جوانی کی ترنگ دکھا بھی دیتے تھے مثلاً ہمارے ایک اور قابل محترم ساتھی یعنی جمیل ملک مرحوم جو اس وقت ترقی پسند حلقے سے وابستہ سمجھے جاتے تھے اور تا حسن انہیں اشتراکی کہتے ہوئے کبھی نہیں چوکتے تھے جب فاطمی صاحب کسی بڑے گہرے مسئلے پر لیکچر دے رہے تھے تو ان سے یہ مصرعہ بھی حوالے کے طور پر ادا ہو گیا۔

کب ڈرا سکتے ہیں مجھ کو اشتراکی کوچہ گرد

تو جناب شفقت نے واہ واہ قسم کا زوردار کردار ادا کرنا چاہا جس پر فاطمی صاحب نے ناپسندیدگی اور خفگی کا باقاعدہ اظہار کیا۔ اسی طرح ایک دن کلاس میں ایک کھانے پینے کی باقاعدہ محفل تھی تو میں اور شفقت اپنی کاشتی والے قدرت اللہ کے پاس کسی ضروری کی کو پورا کرنے کی غرض سے گئے تو چونکہ ستار صدیقی سے چندہ نہیں لیا گیا تھا تو شفقت نے اپنی بھرپور خفگی اور طنز کا اظہار شروع کر دیا۔ ایسے میں میں نے انہیں روکا ضرور تھا۔

پھر ایک سالی حلقے نے راولپنڈی میں ایک مرزا اسد اللہ خاں غالب کی یاد میں تقریب منعقد کی تو میں۔ شفقت اور رشیدہ سلیم سیمیں طالب علموں کی طرف سے اس میں شریک ہوئے اس میں سیمیں صاحبہ کالے رنگ کا سوٹ پہن کر شریک ہوئی تھیں تو جب وہ سٹیج پر نمایاں ہوئیں تو شفقت نے برجستہ یہ مصرعہ پڑھ دیا

شعلۂ عشق سیاہ پوش ہوا میرے بعد

ویسے ہم تینوں کو انعامات ملے تھے۔

اسی طرح ایک بار جب میں کراچی سے راولپنڈی اپنے لوگوں سے ملنے گیا تو شفقت نے بھی میری ایک شام اپنے گھر پر رکھی تھی یہ ان دنوں مری روڈ چوک کی طرف رہتے تھے میں اپنے کسی اور دوست کے ساتھ مری نکل گیا کہ شام کو شفقت کے ہاں پہنچ جائیں گے مگر ہمیں مری میں اتنی دیر ہو گئی کہ شفقت کے بلائے ہوئے مہمان اپنے وقت دے کر رخصت ہو چکے تھے جب میں پہنچا تو شفقت نے دروازہ تو کھولا مگر مجھے دیکھ کر پھر بند کر دیا مگر تھوڑی دیر کے بعد اندر آنے دیا۔

پھر ایک بار ایک ملک نظر حاکم کے دنوں میں شفقت مع اپنی بیگم کے آزادی تحریر و تقریر کی حمایت میں بھرپور شریک ہو کر کراچی تک پہنچے مع جلوس

کے اور گرفتار ہوئے کچھ دنوں کے بعد جب رہا ہوئے تو میرا گھر جو ان دنوں کراچی یونیورسٹی سٹاف ٹاؤن میں تھا تلاش کرتے کرتے پیدل نکلے ہوئے جب پہنچے تو میرے گیٹ کے باہر تھکے ہوئے نڈھال بیٹھے تھے اور جب اندر آ کر مجھے اور میری بیگم کو ان دونوں میاں بیوی نے جیل کے اندر کی انسان کُش داستانیں سنائیں تو میرا رونا ہو گیا جو یہ اکثر یاد دلایا کرتے تھے۔

پھر ایک بار جب یہ روزنامہ "مساوات" لاہور میں حنیف رامے کے ساتھ کام کیا کرتے تھے تو ایک صبح میں اُن کے ساتھ اُنکے دفتر چھوڑنے گیا جو داتا دربار کے قریب تھا مگر ان سے پہلے حنیف رامے دفتر میں پہنچ چکے تھے اور شفقت نے اس غیر متوقع یعنی اپنی دیری پہ غصے میں چخ چخ بھی کی۔

عام طور پر شفقت ایک درویشانہ مزاج اسوقت بھی رکھتے تھے مثلاً جن دنوں ہم راولپنڈی میں کیفے ڈی روما میں ہر شام کو بیٹھتے تھے جس میں استاد یوسف ظفر وغیرہ بھی ضرور آتے تھے۔ جمیل ملک۔ احمد ظفر۔ احمد شمیم۔ وغیرہ بھی تو اس میں خوب فقرے بازی ہوا کرتی استاد یوسف ظفر پر بھی فقرے۔ شفقت پر بھی فقرے مگر شفقت نے کبھی بھی اشاراتاً یا غیر معیاری فقرہ اس وقت بھی نہیں کیا تھا حالانکہ استاد یوسف ظفر کے منہ سے اکثر غیر معیاری جملے ادا ہوا کرتے تھے جو یہاں دہرانے کے بھی قابل نہیں۔

جب پاکستان رائٹرز گلڈ قائم ہوا تو کراچی کے ہوٹل میٹروپول میں ایک تقریب میں لاہور سے آتے ہوئے جمیل شفقی (مرحوم) جمیل الدین عالی سے شفقت تنویر مرزا کے خلاف بھرپور انداز میں شکایت کر رہے تھے کہ صرف یہ شخص مخالف ہے لیکن میں اسوقت وقتی چپ رہا ورنہ ایک غلط بحث ہو جاتی بعد میں پتہ چلا کہ یہ اردو اور پنجابی جھگڑوں کو ایک لمبی چپ کہانی جو جلد ایک کو تو سمجھائی لگتی ہے لیکن سب کو نہیں جمیل شفقی کی بات کا لب لباب ایک سیاسی مخالفت تھی جبکہ شفقت کی مطلب سازی ایک Academic یعنی بےغرضی کی معصومانہ موقف تھی۔ جو بالآخر شفقت کو پنجابی زبان کا اصل یار کہلوا کر جڑوں تک پہنچنے والی پہچان دے گئی۔

شفقت مجھے اسوقت تنہا ایک خلاف توقع مگر خوشگوار لمحہ بھی دیا جب میری والدہ کے انتقال پر جو چک جھمرہ کے ساتھ ایک گاؤں یعنی کے واقع میں ہوئی تھی لاہور سے پہنچے کیونکہ اور کوئی دوست نہیں پہنچ سکا تھا اسی طرح یہ میرے ایک بھائی کے انتقال پر لاہور میں مکان تلاش کرتے ہوئے بھی پہنچے یہ تہذیبی اقدامات ان کی شخصیت کی معصومی اور غیرت بخش خودداری اور بےخودی کی ایک زندگی بخش علامت کے طور پر اکثر دیکھنے میں آتی ہیں ان کی اپنی کوئی غرض یا لالچ نہیں ہوتی ان کے اس طرح کے اقدامات کو دیکھ کر میں کبھی کبھی فیض احمد فیض کو بھی یاد کر لیا کرتا ہوں۔

اپنی تکمیل کر رہا ہوں میں
ورنہ تم سے تو مجھ کو پیار نہیں

شخصیت کی یہ وفا پیشگی اور بےغرضی اس دور میں شفقت جیسی شخصیات سے ہی ممکن ہے۔

گارڈن کالج میں ایک پروفیسر ایسے بھی تھے جو کالج کے اندر ہی سٹاف ٹاؤن میں رہتے تھے اُنکے سر کے سارے بال جا چکے تھے مگر ایک بال رہ گیا تھا ایک دن کچھ لڑکے ان سے ملنے گئے تو وہ شیشے کے سامنے کھڑے ہو کر کنگھی سے اپنے اس بال کو کبھی آگے کبھی پیچھے کبھی دائیں کبھی بائیں لے جا کر اپنا کوئی شوق پورا کر رہے تھے لڑکوں نے پوچھا "سر یہ کیا کر رہے ہیں؟" بولے یہ میرا آخری بال اچھے وقتوں کی نشانی ہے میں اسکی حفاظت کر رہا ہوں تو میں اکثر یہاں کراچی کے نئے دوستوں سے کہا کرتا ہوں کہ شفقت بھی میرا آخری بال ہے میرے سارے کلاس فیلو جمیل ملک۔ نثار صدیقی۔ ظہیر فتح پوری اور دوسرے سب جا چکے ہیں ایک شفقت باقی ہے جو اپنی دھن کا پکا ہے وہ تین زبانوں میں لکھتا ہے یعنی انگریزی۔ اردو اور پنجابی۔ اس نے شاعری کم کی ہے نثر زیادہ لکھی ہے اور نثر بھی تحقیق کی سچائی لئے ہوتی ہے جب ہم ڈاکٹر گریرسن سے ماہر لسانیات کی کتاب Linguies to survey of intia باقاعدگی سے پڑھتے ہیں تو ہمیں وہاں بھی پنجابی زبان کے اندر ایک واضح لائن کھنچی ہوئی ملتی ہے یعنی مغربی پنجابی جسے وہ لہندا بھی نام دیتے ہیں اور مشرقی پنجابی لیکن جب ہم پنجابی زبان کا عظیم سرمایہ یعنی پنجابی صوفی شاعری یعنی بابا بلھے شاہ۔ سلطان باہو۔ وارث شاہ وغیرہ کا مطالعہ کرتے ہیں تو ہمیں گریرسن کا یہ فرق مصنوعی نظر آتا ہے اس لسانی مسئلے کو جس ماہرانہ انداز میں شفقت تنویر مرزا نے پیش کیا ہے وہ ایک الگ مضمون کا متقاضی ہے دراصل پنجابی نثر اس پائے کی ابھی تک سامنے نہیں آ سکی جس پائے کی پنجابی شاعری (صوفیانہ) سامنے آ چکی ہے لیکن ماہرین لسانیات جانتے ہیں کہ لسانیات کا اصل حصہ صوتیات (Phonetics) ہوتا ہے اس حصے کو جب ماہر لسانیات پیش کرتے ہیں تو ہمیں مغربی پنجابی ایک جڑ کی حیثیت سے نظر آتی ہے باقی مقامی آب ورنگ ہے یہی بات اردو سے بھی جانتے ہیں دہلی کی اردو لکھنؤ کی اردو کانپور کی اردو پنڈی کی اردو پھر حیدرآباد دکن کی اردو، دکن کی اردو گجرات کاٹھیاواڑ کی اردو لیکن ظاہر ہے اس موضوع پر جس غیر جذباتی اور محققانہ انداز میں شفقت نے پنجابی کو احترام اور وقار دلوایا ہے اس پر یقیناً ایک کتاب پیش کی جا سکتی ہے میں جب بھی شفقت کو یاد کرتا ہوں تو اقبال کا یہ شعر بھی یاد آ جاتا ہے

اک تو ہے کہ حق ہے اس جہاں میں
باقی ہے نمود سیمیائی

شفقت کو نام و نمود سے کوئی دلچسپی نہیں۔ اسے کسی طرح کا کوئی لالچ نہیں وہ جو کچھ بھی کر رہا ہے ایک درویشانہ خودی اور بےخودی کی خوشبو بن کر کر رہا ہے۔

# ”جیون دی گڈی“

تنویر ظہور (لاہور)

راجا سالو بارے مضمون وچ میں لکھ چکیا کہ شفقت تنویر مرزا صاحب نال میرا تعارف پروفیسر امین مغل صاحب دے حوالے نال ہویا۔ امین مغل صاحب اسلامیہ کالج سول لائنز میرے استاد سن۔ پنجابی ادبی سنگت دا چار سال میں سیکرٹری رہیا۔ ایس دوران مرزا جی دی رہنمائی مینوں حاصل رہی۔ ہفتہ وار اجلاساں توں علاوہ بعض اہم جلسے وی کرائے۔ ایس بارے مشورے تے تعاون مرزا صاحب دا حاصل رہیا۔ جیویں لیاقت علی خان دی یاد وچ گول باغ لاہور جلسہ کیتا گیا۔ سنگت ولوں جیہڑی نال شام منائی گئی۔ سنگت ولوں ویت نام دی حمایت وچ جلوس وی کڈھیا گیا۔ ایس سلسلے وچ ہینڈ بل تقسیم کیتے گئے جس وچ لکھیا گیا ویت نام وچ امریکا جو کجھ اگی پا رہیا اے اوس تے ساری دنیا دا انسان تڑف پیا اے۔ دنیا دے ضمیر نوں ہلا کے رکھ دتا اے۔ اپنے دل دے جوش تے جذبے نوں ظاہر کرن لئی پنجابی ادبی سنگت 19 مئی شام ۶ وجے گول باغ توں جلوس کڈھدی اے۔ جلوس گول باغ توں ہو کے اسمبلی ہال جاوے گا۔

پنجابی زبان، ادب دی ترقی، وادھے تے پنجاب دے حقاں بارے جنہاں کم تنویر مرزا نے کیتا، شاید ای کسے ہور نے کیتا ہووے۔ ایہہ گل پنجابی تے صوفی شاعراں بارے کم کرن والیاں تنظیماں دے سوچن دی اے پر اوہناں کوئی عہدہ قبول نہیں کیتا۔ اونہاں دا رول ہلا شیری دا رہیا اے۔

شفقت تنویر مرزا جی پنجابی، اردو تے انگریزی دے لکھاری، شاعر، کالم نویس تے دانشور نیں۔ مرزا جی بارے روزانہ جنگ وچ میرا کالم ”چانن“ 30 جولائی 1999ء نوں چھپیا۔ میں اپنے کالم وچ لکھیا سی کہ شفقت تنویر مرزا ہوراں نوں میں پچھیا کہ اوہناں نوں پنجابی زبان تے ادب دی ترقی دا خیال کیویں آیا؟ مرزا جی دا آکھنا سی۔ ضلع خوشاب دے اک پنڈ وچ میں پرائمری دا طالب علم ساں۔ ساڈے گوانڈھ پولی (جولاہے) رہندے سن۔ اوہناں دا اک پتر لالی۔ دو چار جماعتاں پڑھیا۔ اک دیہاڑے اوہ اک پمفلٹ کھول بیٹھا سی تے نالے اک خاص طرز وچ پنجابی دے شعر پڑھ رہیا سی۔ ایہہ پنجابی تے پنجابی شاعری نال میری پہلی جھلک سی۔ اوہ سلطان باہوؒ دا کلام پڑھ رہیا سی۔ سلطان باہوؒ دا کلام میرے دل وچ وڑ بیٹھا۔ اودوں پنجابی کدھرے پڑھائی نہیں سی جاندی۔ کجھ چر مگروں بعد میں اپنے شہر (وزیر آباد) آ گیا۔ ایتھے پڑھائی اردو تے انگلش وچ کرائی جاندی سی۔ ایہہ اوہ زمانے ساڈی گلی محلے برادری وچ بچیاں نال اردو بولن دا سیاپا ٹر پیا۔

سینئر وچوں دو تن اردو دے شاعر سن۔ اک دو اردو دے افسانہ نگار سلیم کاشر کلاس فیلو سن۔ اوہدوں شفیع انجم دے ناں نال اردو شاعری کر دے تے اک وڈے شاعر کوثر نظمی دے شاگرد سن۔

رنج وزیر آباد وچ میرا سلطان باہوؒ وی کدھرے گواچ گیا۔ میٹرک تک نہ شاعری کیتی نہ ادب دے لڑ لگے۔ مشاعرے ہوندے پر اردو دے جہاں وچ ہاکی والے بریگیڈیئر عاطف نوں وی اردو شعر پڑھدیاں سنیا۔ مرحوم ضیا صہبائی تے اختر شیرانی ساڈے ای محلے ساڈے سینئرز دے مہمان ہوندے۔

ایس محلے اندر تن قسم دے لوک رہندے سن۔ اک پاسے نوکراں دے کوارٹر، اک پاسے سیاسی تے سماجی کماں نال جڑے سوکھے تے وچ وچ اوہناں دے ای برادری دے رشتے دار پر سماجی تے سیاسی اعتبار نال نیویں ۔۔۔۔ میں انہاں وچوں ای ساں۔ تے شہر شہاب الدین غوری ویلے ساڈے وڈکیاں دے مسلمان ہون توں لے کے کلانور (گورداسپور) راجوری (مقبوضہ کشمیر) تے وزیر آباد تک اپڑن دی لکھی چھپی تاریخ دی موٹی کتاب وی پڑھ لئی۔ ایس توں پتا لگا کہ اک دھڑ ایہا ایہہ کیویں ہو جاندا اے تے دوجا پچھے رہ جاندا اے۔

کالج وچ گئے تے ترقی پسنداں دا ہڑا ہوا سی۔ اوہناں دا ادب پڑھیا، فیر مارکسزم دیاں کتاباں پڑھیاں۔ کجھ سمجھیاں تے کجھ نہ سمجھیاں۔ پچھڑے لوکاں، پچھڑیاں زباناں پچھڑے علاقاں نال ہمدردی تے سانجھ پیدا ہوئی۔

ایہہ 1949ء دے بہاولنگر دی گل اے۔ کالج وچ پڑھدا ای سی۔ شہر وچ سب توں پچھڑے لوک چوہڑے سن۔ اوہناں وچ انقلاب لیان دی گل کیتی۔ اوہناں دے جھوٹھے بھانڈیاں وچ کھاون پیون دی اڑی کیتی۔ اوہ حیران ہوندے پر انج خوش۔ فیر یکم مئی 1950ء نوں بہاولنگر کالج دی یونین ولوں ”یوم مئی“ وی منایا۔ جدھے وچ اعلیٰ پاروں پرنسپل جی ایم شاہ تے ہور پروفیسراں دی تقریراں کیتیاں۔ شہر وچ ایجرٹن تے مزدوراں دی آزادی دے حق وچ جلسے ہوئے تے اساں (ضیا صہبائی، قاضی عبدالحئی تے میں) تقریراں کرنیاں۔ میں اوہناں ای دناں اردو وچ نظماں کہیاں تے پڑھیاں نال نال مولانا مودودی تے غلام احمد پرویز دا لٹریچر پڑھیا۔ ترقی پسند ادیباں نوں وی پڑھنا شروع کیتا۔ بھکھی وی دیکھی تے گرمیاں دیاں چھٹیاں وچ میرے گرفتاری دے وارنٹ وزیر آباد ڈھری تے گجرات نوں ہوندے ہوئے بہاولنگر گئے۔ ایہناں وارنٹاں ہور پکا کیتا۔ غریبی امیری دے فلسفے نال وی تے پچھڑی زبان نال وی۔ ایس اندر سلطان باہوؒ وی جاگ پیا تے خواجہ فرید وی، بلھے شاہ تے میاں محمد بخش وی۔ پہلا کم ایہہ کیتا کہ ایہناں شاعراں دا کجھ کلام اردو نظم وچ ترجمہ کر کے ”ماہ نو“ وچ چھپوایا۔

بی اے وچ اٹک کالج گیا۔ پنجابی نال سانجھ ودھ گئی۔ کالج

میگزین وچ 1947 توں پہلی واری پنجابی سیکشن رکھیا جو فیض سو بھائی، فخر محمد ملک، پروین ملک تے مرزا حامد بیگ نے سنبھالیا۔ ایہہ پنجابی دا ل سانجھی۔

شفقت تنویر مرزا ہوراں دسیا کہ بی اے کرن مگروں رستے ہوئن۔ سرکاری نوکریاں غیر سرکاری ہو گئے۔ سرکاری نوکری ول دل نہ لگیا۔ حالانکہ سو پشت توں زمیندار سن تے سال بال ایہو ہو رہیا سی۔ صحافت وچ بڑی اپیل سی پر پنجابی صحافت کوئی نہیں سی۔

اک شاعر عزیز نے پاکستان ٹائمز وچ مرتضیٰ شب لے دا پر میں کہیا انگریزی نہیں تے جے پنجابی نہیں تے فیر قومی زبان اردو۔۔۔۔ اج روزگار کماون تے حق سچ بولن دی آزادی منگی لئی ساری عمر اردو صحافت وچ گزاری تے ریٹائر ہون توں چار مہینے پہلاں نومبر 1991ء وچ دھکے دے کے "امروز" دے بوہیوں باہر کڈھ دتا گیا تے "امروز" نوں وی تالا وج گیا۔ اردو اخباراں دے بوہے بند ویکھے ٹریڈ یونین والے داخوی لگے سن، پنجابی والی بھائی وی سی ترقی پسند ویکل ہوئی۔۔۔۔ ایہناں تہمتاں فوجیاں دے اخبار "ہلال" وچوں "غیر محب وطن" Anti state دی مہر لوا کے ایوب خان والے مارشل لا وچ کڈھیا، یحییٰ خان والے مارشل لا وچ ملتان بدری فیر "امروز" توں باہر تے "مساوات" وچ تے فیر تیسرے ضیاء الحق والے مارشل لا وچ جیل یاترا "امروز" توں برطرفی وغیرہ۔۔۔۔

"امروز" بند ہویا تے اک سال اردو اخباراں دا منہ ویکھیا۔ اخیر اک بجن ظفر اقبال مرزا دے کہن اتے "DAWN" وچ کالم لکھنے شروع کر دتے جکیا پرکھناں کرا سی۔ "ڈان" توں وکھ "فرنٹیئر پوسٹ" تے "The News" وچ وی کالم لکھے۔ "DAWN" دے ایڈیٹر احمد علی خان نے آکھیا کہ پنجاب تے پنجابی بارے لکھو سو انگریزی راہیں ہور کم ہو گئے۔ روٹی تے پنجاب تے پنجابی دی سیوا

شفقت تنویر مرزا جی شعر کہندے سن پر مشاعریاں وچ شعر سنان نہیں سن۔ ایس بارے اوہناں دسیا ہویا ایہہ سی کہ مشاعریاں وچ پیسے اگے تے اگے پچھے پڑھن وچ رولا ہوندا اے۔ ساں خود داشوق لوکاں دے سر پڑھوا دیندا اے۔ ایسے بارے میں ڈرگ والے۔ ایہہ رستہ نہیں کیتا۔ سالے ہور کم تھوڑے سن؟ شفقت تنویر مرزا ہوری مشتاق بٹ دیاں پنجابی زبان تے ادب بارے خدمات دے معترف نیں۔ مرزا جی دا آکھنا سی کہ جتھے وی مشتاق بٹ گیا اوہ سبھے پنجابی دے پڑھ وچ اترے ڈھولاں دی گھمکار وچ اوہناں لاہور دیاں سڑکاں نوں جگا دتا۔ موچی دروازہ تے ناصر باغ ونڈوں ای بولن لگے سن۔ اوس زمانے وچ پنجابی دے طالب علم تاں ٹویں ٹاویں ہوندے سن۔ اج صرف لاہور شہر وچ کالجاں وچ پنجابی دے طالب علم چار ہزار توں ودھ ہوندے نیں پر پنجاب دے ٹوٹے کرن، پنجابی نوں کالجاں تے یونیورسٹی توں باہر کرن شاں تے اک وار فیر غیر مہذب غیر ضروری مضمون کہن اتے وی لاہور کوٹا تھا کھلوتا اے۔ اج مشتاق بٹ دی بڑی لوڑی پر کتھوں لبھ کے لیایئے اک ہور۔۔۔۔ سلیم جہانگیر وی ٹر گیا۔

پنجابی ادب سنگت دی جڑی تھوڑی بہت سوا لکھی وہ اوہ ای بارے شفقت تنویر مرزا ہوراں لکھیا کہ "تنویر ظہور اپنے جیون دی گڈی چلان اتے جنا دھیان دیندا اے، جنا زور لاندا اے، جتی دوڑ بھج کردا اے کدی اینی گرما ل پنجابی ادبی سنگت چلاندا ہوندا سی۔ سنگت دے سارے سنگی دوست بوہے نیڑے وچ بیہندے سن کہ سدی بیٹھک دا رجسٹر ہوندا سی پروگرام اعلان دی کھیچل نہیں ہوندی سی ہون توں بند نے گیر کے لیاون دا کشٹ۔ ایہہ اوہناں دناں دی گل اے جدوں حلقہ ارباب ذوق تے سنگت دا اکٹھ ہوندا سی تے اکو تھاں (وائی ایم سی اے) ہوندا، سنگت کدی حلقے نال جوڑی تاں نہیں سی گئی نہ اوہ ایڈا وڈا سی پر تنویر دیاں ہتھاں نال حاضری پاروں سنگت کدی وی بند نہیں سی ہوئی"

☆

## بقیہ: گولی کی زبان

"نفرت اور انسان سے ہرگز نہیں۔ اس کا تصور بھی میرے لئے عذاب ہے۔
محبت کی طرح نفرت اگر انسان کا فطری حق ہے تو مجھے نفرت ہے جھوٹ سے، فریب سے، ریاکاری سے، حرص سے، ہوس سے، چور بازاری سے، غرض میں دنیا کی ہر اس چیز سے نفرت کرتا ہوں جو بنی نوع انسان کی دشمن ہے۔ خالق کائنات نے حسین ترین اور عظیم ترین شاہکار "انسان" تخلیق ہی محبت کے لئے کیا ہے۔
خوش نصیب ہوں میں میرا کوئی دشمن نہیں، کسی کو یہ ضد ہی ہے تو اس کی گولی کے لئے میرا سینہ حاضر ہے مگر اس کے سینے کے لئے میرے پاس کوئی گولی نہیں۔"

گولی کا لفظ اس کے حلق میں کانٹے کی طرح پھنس کے رہ گیا تھا کیونکہ دہشتوں کے شیشے کو چکنا چور کرتی ہوئی ڈھیروں گولیوں میں سے ایک اس کے سینے کے پار ہو چکی تھی جس کے پاس کسی کے سینے کے لئے کوئی گولی نہ تھی۔

افسوس آنکھ کی طرح گولی کی زبان بھی نہیں ہوتی ورنہ اس کے فراخ سینے کے پار ہونے والی گولی کے ماخذ تک اس کا پیغام پہنچانا اس وقت اتنا مشکل نہ تھا جتنا اب ہے!!!

☆

# ''تیری گود کا پروردہ''

## کلیم اختر (لاہور)

سر وادیٔ کشمیر مادرِ وطن کے ممتاز اور معروف صحافی، دانش ور اور شاعر شفقت تنویر مرزا کی ان منظومات کا مجموعہ ہے جو انہوں نے ارضِ جموں وکشمیر اور اس کے مکینوں کے بارے میں لکھیں اور یوں اپنی حب الوطنی کا اظہار کیا اور عہدِ حاضر اور آنے والی نسلوں کو آزادی کی جدوجہد کا شعور بخشا، یہ مجموعۂ کلام درحقیقت ایک آدرش بھی ہے اور سفرِ آزادی کو جاری رکھنے کا لائحۂ عمل بھی!

شفقت تنویر مرزا کا خمیر اس مٹی سے اٹھا جس کے بارے میں دورِ سفر زندہ کشمیر علامہ محمد اقبال نے کہا تھا کہ

جس خاک کے ضمیر میں ہو آتشِ چنار
ممکن نہیں کہ سرد ہو وہ خاکِ ارجمند

چنانچہ اوائل عمری سے شفقت تنویر مرزا اہلِ وطن کی محبت و چاہت کے جذبہ اور احساس کو لیے پرورش لوح و قلم کر رہے ہیں۔ ان کے فکر و نظر کا دائرہ وسیع ہے اور انہوں نے اپنی کشمیری قوم کو عالمی آزادی کے حوالے سے بالعموم اور تیسری دنیا جسے علامہ محمد اقبال نے ''اقوامِ شرق'' کے نام سے پکارا ہے بالخصوص دیکھا ہے۔ اور ابتدا اس مردِ درویش سے کی ہے جو اپنے عہد میں امیر تیمور ایسے جابر و ظالم حکمران سے ٹکرایا اور تبلیغِ دینِ مبین کے لیے ہمدان سے مراجعت کر کے وطنِ کشمیر آن پہنچا۔ ہماری مراد امیر کبیر سید علی ہمدانی المعروف شاہِ ہمدان سے ہے اس باعمل صوفی اور بزرگ جس نے اپنی عقل و دانش سے غلامی اور مقہوری کی زنجیروں کو توڑ دیا تھا کو شفقت بڑی دلسوزی سے کہتے ہیں۔

شاہِ ہمداں! میں ترے ہجر میں دیوانہ تھا
تجھ میں اور مجھ میں ستم کاروں کی دیواریں ہیں
دے مجھے حوصلۂ دیوارِ ستم توڑ بھی دوں
سلسلے ٹوٹے ہوئے آج میں سب جوڑ بھی دوں
خاکِ کشمیر کہ ویرانہ بنی جاتی ہے
تیری عظمت بھی تو افسانہ بنی جاتی ہے
اب اسی خاک کو گلزار بنا دے مولا
اپنی عظمت کو بھی اے شاہ فسانہ نہ بنا

شفقت تنویر مرزا ایک باکردار اور بااصول قلمکار ہیں۔ انہوں نے محض شاعری نہیں کی اور نہ ہی صحافت کی دنیا میں قلم زنی کرتے رہے بلکہ تحریکِ حریتِ کشمیر کے ہر دور میں کسی نہ کسی انداز میں شریک کار بھی رہے۔ ان کی مولد راجوری کی سرزمیں آج بھی اہلِ جموں وکشمیر کے لیے آزادی اور حریت کی علامت ہے اس خطے کے بسنے والوں نے نہ تو غیر ملکی حکمرانوں کا تسلط یا حاکمیت تسلیم کی اور نہ ہی اپنی آزادی اور خودداری پر آنچ آنے دی۔ وہ حکمران مغل ہوں، یا افغان سکھ ہوں یا فرنگی ڈوگرے ہوں یا بھارتی ۔۔۔۔۔ راجوری آج بھی حریت پسندوں کی آزادی کا مسکن ہے اور اس کے جیالے اپنے بھائی بندوں کے ساتھ میدانِ کارزار میں ڈٹے ہوئے ہیں اور اپنی روایت کو نبھائے جا رہے ہیں ۔۔۔۔۔ شفقت تنویر مرزا بھی اس روایت کا امین و وارث ہے اس کے اندر کا انسان ہر لحظہ تڑپتا اور مچلتا رہتا ہے مگر باہر کا وجود ٹھہرا ہوا ۔۔۔۔۔ متحمل اور کوہِ ہمالہ کی مانند خاموش رہتا ہے۔ اور وہ اس وجود سے وہ کچھ کہہ جاتا ہے جو انسانی احساسات کا ترجمان ہوتا ہے۔ وہ ایک روشن خیال مفکر خیال کیا جاتا ہے اس کے نظریات کی تعبیریں مختلف ہوتی ہیں ۔۔۔۔۔ مگر جب مقبوضہ کشمیر میں شیخ عبد اللہ کے عہدِ حکمرانی میں عید میلاد النبیؐ منانے پر پابندی لگائی جاتی ہے تو وہ تڑپ اٹھتا ہے

دیناؤں کی زمیں آج مقدس ٹھہری
بت شکن بت گری کرنے پہ اتر آئے ہیں
دیکھ اے روحِ محمدؐ! سرِ ارضِ کشمیر
بت تری ہمسری کرنے پہ اتر آئے ہیں

اپنی نظم ''تعلیکا عرض'' میں لکھتے ہیں۔

میں ہوں اور تم ہو جنہیں وقت کی بخشی ہیں
بخشش جنہیں تو ہیں نمرود کی عظمت سے فراغ
دشت و آبادی سے اٹھتی ہے دھواں دھار ہوا
آگ لگتے ہیں یہاں سینۂ انسان کے داغ
اور اب کام ہمارا ہے کہ اس آگ میں ہم
فرصتِ لحظہ میں تخلیق کریں گلشن و باغ

شفقت تنویر مرزا کا یہ تخلیقی کرب اور جذبہ وقت کے ساتھ ارتقائی منازل طے کرتا جاتا ہے۔ وہ بنیادی طور پر ایک پختہ ذہن کا مالک اور وسیع المطالعہ انسان ہیں اور تاریخ کے جھروکوں سے اقوام کے نشیب و فراز کو دیکھتے رہتے ہیں۔ وہ کھنڈروں، کہساروں اور بستیوں کے درمیان کھڑے ہو جانے والے ادوار اور آنے والے عہد کا ادراک رکھتے ہیں۔ اور کشمیر جو ان کے سامنے ایک قوم کی بنیادی انسانی حقوق خود اختیاری کا مسئلہ ہے اسے تاریخِ اقوامِ عالم کے آئینے سے دیکھتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کی نظموں میں امید اور روشنی کا تسلسل قائم و دائم رہتا ہے۔ وہ اقوامِ متحدہ کی مساعی سے بے نیاز، سامراجی قوتوں کے حربوں سے آشنا ہیں۔ اس لیے اپنے ہم وطنوں کو جو ہمالہ کے دامن میں لہو کے چراغ روشن کر رہے ہیں کو حوصلہ دیتے ہیں۔

میں جانتا ہوں کہ غربت کا بے کراں صحرا

قدم قدم پہ سراہوں کو دے رہا ہے جنم
بھٹک رہے ہیں مرے کارواں کے نورِ نظر
کر داس رہا ہے جنہیں آج تک حیات کا غم
دلوں میں اپنی امیدوں کے مرگھٹوں کو لیے
نہ جانے کون سی منزل کو اٹھ رہے ہیں قدم
میرے عزیز رفیقوں کی ہمتوں کو سلام
گلے سے بڑھ کے جنہوں نے لگا لیے ہیں الم

شفقت تنویر مرزا اردو شاعری و ادبیات میں ایک ممتاز مقام کے مالک ہیں۔ ان کا عہد اور حقیقت جوش اور فیض کا زمانہ ہے۔ ترقی پسند تحریک نے اردو ادبیات پر جو احسانات کیے ہیں ان میں سر فہرست انسان شناسی اور عظمت انسانیت ہے۔ اور کشمیر کے فنکاروں میں یہ جذبہ فطری ہوتا ہے۔ وہ فطرت شناس ہیں۔ ان کا تخیل کوہ ہمالیہ کی بلندیوں سے اٹھتا ہے اور سوئے فلک رواں دواں ہوتے انسانی نغمے گاتا ہے۔ یہ عجب بات ہے کہ کشمیریوں نے اردو ادب کو عظیم اہل قلم سے نوازا علامہ محمد اقبال، چکبست، تسیم، کیفی، اکبر حیدری، پریم ناتھ پردیسی، آنند نرائن ملا، صوفی تبسم اور بہت سے اس سے پیشتر انشا، حافظ خان انشا، مومن، سرشار، حشر اور شفقت کے ہم عصروں کے سرخیل چراغ حسن حسرت!

یہ شفقت تنویر مرزا کو اعزاز حاصل رہا کہ انہوں نے حسرت کو نہ صرف دیکھا تھا بلکہ ان کے ادارے ''امروز'' میں رہے جہاں بحیثیت ایڈیٹر کے ریٹائر ہوئے ــــــ حسرت اور منٹو کو بھی کشمیر سے پیار تھا۔ یہی بات شفقت تنویر مرزا نے کی۔ ان کی شاعری میں وہی انداز، وہی کشش، وہی جذبہ ہے جو فیض، مجاز، ساحر اور ندیم کا اسلوب نگارش ہے۔ اور شفقت نے کشمیر ایسے الجھے ہوئے مسئلہ کو شاعری کی زبان سے سلجھا دیا اور باور کرایا ہے کہ یہ مسئلہ کسی خطہ زمین کی بندربانٹ کا نہیں نسل انسانی کی ایک عظیم اور بہادر قوم کی تقدیر کا مسئلہ ہے اور یہ تو صدیوں کا سفر ہے جو کشمیری منزل کی تلاش میں کاٹ رہے ہیں۔

کارواں کا ہے اسی راہ سے پھر آج گزر
قافلے والوں کا کچھ اور بڑھا ذوقِ سفر
تنگ و تاریک مقامات سے گو گزرے ہیں
لیکن انگڑائیاں لیتی ہے ہر اک دل میں سحر
گامزن یونہی رہے قافلہ اہلِ نظر
حیف کچھ اور کرو دوستو! یہ سعیِ سفر

شفقت تنویر مرزا کا دل محسوس کرتا ہے کہ منزل قریب ہے۔ وہ عقل اور وجدان سے بالاتر ہو کر باطن کی روشنی میں اہل وطن کی آزادی کو دیکھتے ہیں۔ انہیں دکھ اس بات کا ہے کہ کچھ لوگ کیوں جلد روٹھ کر چلا گیا ـــــ وہ کچھ دن اور جیا ہوتا اور آزادی کامل کا خورشید پربت کی چوٹیوں سے ابھرتا دیکھ لیتا فرماتے ہیں۔

شاعر مجبور! مرا ہی اجل
تیرا فن تا حشر مر سکتا نہیں
وقت ہر اک شے فنا کر دے مگر
ان دیوں کو گل تو کر سکتا نہیں
شاعر مجبور تو گھبرا گیا
دیکھ کر ماحول کی تاریکیاں
کاش کر سکتا ابھی تو انتظار
ہم بدلتے کو تھے ارض و آسمان

شفقت تنویر مرزا کا احساس وطنیت اور اپنی مٹی سے پیار بے ساختہ ہے۔ وہ کوئی بات لگی لپٹی نہیں کہتے جو کچھ ہوا خیال ہوا فرماتے ہیں۔ وہ تو اپنی قلمی کاوشوں کو عبادت سمجھتے ہیں انہیں یہ بھی احساس ہے کہ میں اس ارض جمیل کا جایا ہوں ''جسے فردوس بروئے زمیں است'' ایک حاکم وقت نے کہا تھا اس شہنشاہ کی سطوت و شوکت اور عدل و انصاف یکساں تھے۔ اس نے حق بات کی تھی۔ شفقت تنویر مرزا اپنے وجود کو اپنی دھرتی کا احساس محسوس کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔

میں تری گود کا پروردہ ہوں اے خاکِ وطن
تجھ سے وابستہ میری خوشیاں میرے درد و محن

جیسا کہ بتایا گیا ہے شفقت تنویر مرزا تحریک حریت کشمیر کے ساتھ ساتھ چلتے رہے ـــــ ان کا ایک قدم کشمیر میں تھا اور دوسرا پاکستان میں۔ دونوں خطوں کی سیاسیات کے شاہد ہیں۔ ان کو کسی کے حوالہ کی ضرورت نہیں ـــــ وہ تو خود ایک حوالہ ہیں ـــــ آزادی پسندوں کے بہتے ہوئے خون ـــــ دشمنوں کی پسپائی اور تاریکیوں میں کشمیری قوم کے ابھرتے ہوئے خورشید کا!

''سر وادی کشمیر'' ـــــ!
ایک دیانت دار قلم کار
ایک عظیم محب وطن

اور ایک با اصول و با کردار انسان کے دل سے اٹھی ہوئی ان آوازوں کا مجموعہ ہے جو ہر دور میں شفقت تنویر مرزا بلند کرتے رہے اور اس احساس سے اس جرأت سے اس کمال سے کہ

اور آفاق کے خالق سے ہے امید ہمیں
دل کے زخموں کا بہر حال مداوا ہوگا
پھر بپا جشنِ طرب اہلِ وطن میں ہوگا
زینتِ بزمِ سخن پھر لبِ گویا ہوگا

☆

# "میڈا عشق وی توں"

آصف ثاقب
(فیصل آباد)

میں تے راجا شفقت اللہ خان المعروف شفقت تنویر مرزا بچپن
دے سنگی ساتھی آں۔ میں بے تے بھلی جز رہے دا باشندہ پر میرے بچپن
ہور جوانی دے کئی دن اپنے ناکے ہوراں نال وزیر آباد وچ گزرے نیں۔ شفقت
تنویر نال بچپن دی دوستی رہی۔ ہوراں دیاں تہذیبی تے ادبی روایتاں نال دلچسپی
دیاں حامل سن۔ ایتھے بہتیاں بہتیاں ادبی سیاسی تے دینی گھوراں ہوئیاں۔
میرے ماموں شاد وزیر آبادی کول حفیظ جالندھری، احسان دانش
تے ہور بہت ادبی ہور دینی شخصیتاں دی آمد و رفت سی۔ اک ہور بزرگ بھا وزیر
آبادی دے باہرے اختر شیرانی تے الطاف مشہدی دا آنا جانا سی۔ خیر ایہہ تے
ساری پاکستان بنن توں پہلے دیاں گلاں نیں۔ ایہی وی ہوراں وچ میلے، تماشے، ڈرامے تے
مشاعرے کردے رہندے ہاں۔ تحریک پاکستان دے دناں وچ شفقت مسلم لیگ
تے قائد اعظم دا شیدائی سی۔ تقریراں کردیاں مضمون لکھدیاں دا کم سی۔ ہوراں دے
منڈے اس دے پچھے پچھے نعرے بازی کردے۔ پاکستان زندہ باد، قائد اعظم
زندہ باد، مسلم لیگ زندہ باد۔ شفقت ڈاہڈا ذہین تے لائق سی۔ ایہہ شروع دن توں
ای بڑے بڑے کارنامے کیتے نیں۔ بچیاں وچوں ہوندیاں ای ایہو جہیاں گلاں وچ
ایہہ اٹھ سکدا ای۔ ہوراں دے وڈے سن جانو پڑھے لکھے تے گل دار بندے سن۔
پاکستان بنن توں فوراً بعد دو واقعے ایسے ہوئے جنہاں وچ حفیظ، فیض، جوش، احسان دانش
دا [illegible] لگ پیا۔

شاد وزیر آبادی دا وڈا شاعر تے ادیب راجا کلیم اللہ خان فیض دیاں
غزلاں جھوم جھوم کے گاندا سی۔ شاد مرحوم دا اک پتر راجا صادق اللہ پنجابی دا
شاعر اے ایہہ دسنا دلچسپی توں خالی نہ ہووے گا کہ بھا وزیر آبادی دا ماجھا ایہہ
انجاز کنور راجا اردو پنجابی دا شاعر اے۔ اوس زمانے وچ جدی میں گل کردا پیا
ساں شفقت نوں شاعری نال دلچسپی ہو گئی۔ ایہہ نظماں غزلاں دے ڈھیر
لا دتے۔ پہلاں اوہ اردو شاعری وچ پیاسی قرن دے غزل نمبر وچ
شفقت دا کلام شائع ہویا سی۔ پنجابی ول بعد وچ ٹریا۔ نثر ول آیا کر اُدھر دا
ہو کے رہ گیا۔ اسی بچپن وچ بچیاں دے رسالے پڑھدے رہندے ساں۔
شفقت میتھوں ودھ ای میں جا کے ٹیشن توں رسالے لیاندا ساں۔ اسی مشاعرے وی
کردے ساں کمال ایہہ ہویا کہ میں وی شعر کہن لگ پیا ساں۔ میں شعر ترنم نال
پڑھدا ساں۔ عید میلاد النبیؐ تے شفقت دی سرگرمی ویکھن والی سی رات نوں
اوہ مسجد دی چھت چڑھ کے موم بتیاں بالدا تے میں لے چکر یاد کرا دوں۔ ہوراں دے
سارے منڈے بہوں خوش کردے نال ہوندے۔ میں منڈیاں وچ الیکشن وی
کراندا ساں۔ اک واری میں شفقت دا مقابلہ اپنے دوست لئیق اللہ نال کرایا۔
میں لئیق اللہ ول سا میں دیا کے مخالفت کیتی۔ پر شفقت جت گیا۔ میری مخالفت
دی وجہ ایہہ سی کہ ایہنی دوہاں ایک زمانے توں نہ ہوندے ساں۔ بعد صلح ہوئی تے
فیر ہوشیاری شروع کرالی۔ میں احمد ندیم قاسمی دا اس سب توں پہلے شفقت تنویر مرزا کو
لبھیا۔ شفقت تنویر دی جوانی تے ترقی پسند تحریک دا سلطا عروج کیا سی اوہ
پکا ترقی پسند ہو گیا۔ لاہور دے مشاہیر نال اوہدا رابطہ ہو گیا فیر اوہ سویرا وچ چھپیا
حنیف رامے نال خط کتابت ہوئی۔ میٹرک دا امتحان آیا تو شفقت اپنے مکان
بارہ دری اندر روپوش ہو گیا۔ پڑھ پڑھ کے پھاوا ہو گیا۔ اوس ٹئی دسے ہیں وچ
وی اوہ کے فسٹ ڈویژن ماری۔ میٹرک توں بعد شفقت ہوراں نوں ایہا نکلیا، ایہا
نکلیا فیر نہ مڑیا۔ جگہ جگہ توں پڑھائیاں کر کے اوہدا ٹھکانا لاہور ہویا تے پیشہ
صحافت۔ مختلف اخباراں وچ نوکری کیتی۔ ہن اوہ پنجابی ادبی بورڈ دا سربراہ
اے۔ انگریزی اخبار واسطے مضمون وی لکھدا اے۔ خدا اوہدی زندگی کرے
شفقت نے پنجابی دی بڑی خدمت کیتی اے بلکہ دستور کروایا اے۔ میتھوں وی
پنجابی دا شوق ہو گئے ای پایا میں ہندکو نال نال وی پنجابی ای شوق مارے لکھنا
پیا آں۔ میریاں چیزاں پنجابی رسالیاں اندر آندیاں رہندیاں نیں۔ خوشی دی
گل ایہہ وے کہ شفقت تنویر مرزا نوں حکومت پاکستان دی طرفوں اعزاز وی ملیا
اے۔ شفقت دی کہانی ڈھیر ساری لمی اے۔ ساریاں گلاں ساتھیاں دے
ناں آن تے کتاب بن جائے۔ پر ایہہ ضرور آکھاں گا کہ ایہہ ایسا موضوع اے
جس تے کتاب لکھی جا سکدی اے۔ میرا خیال اے شفقت آپ بیتی لکھن تے
ضرور سوچ رہیا ہووے گا "میں تے شفقت" دا خلاصہ ایہہ وے کہ میں آصف
ثاقب نے ادبی مشغلہ ہوراں دے ماحول نوں اختیار کیتا اے فیر شفقت دی دوستی
وی اثر انداز ہوئی اے۔ ایس آکھر وچ لوڑے وی بہت تو کھیڈے وی بہت
شفقت بڑی وڈی چیز اے۔

شفقت دے بارے بہت کجھ لکھن نوں دل کردا اے فیر ایہہ سوچ
کے رہ جاناں واں کہ شفقت بے تے میرا بچپن دا یار ہمنی اوہ ودھا وڈا اکھاری
تے دانشور منیا جاندا اے کہ تمام لگے وڈے شہد اوہدی تعریف توں عاجز تے مجبور
نیں۔ خورے بابا فرید دا ایہہ دوہڑا لکھ رہے دل دی گل دس جاوے

میڈا عشق وی توں میڈا یار وی توں

# عظیم انسان
# محب وطن پاکستانی
# اور
# خوددار پنجابی

اثر چوہان (اسلام آباد)

دانشور، ادیب، شاعر، مصنف اور صحافی شفقت تنویر مرزا جہد وجہد کی داستان ہیں اور 77 سال کی عمر میں بھی جوانوں کا سا دم خم رکھتے ہیں۔ علامہ اقبالؒ نے تو ہمالہ کو مخاطب کرتے ہوئے کہا تھا -------

تجھ میں کچھ پیدا نہیں دیرینہ روزی کے نشاں
تو جواں ہے گردش شام و سحر کے درمیاں

اگرچہ مرزا صاحب کی زیادہ پہچان پنجاب، پنجابی زبان اور پنجابیت کے حوالے سے ہے لیکن انگریزی، اردو، عربی اور فارسی میں مہارت رکھتے ہیں اور صحافی ہونے کے ناطے انہیں قومی اور بین الاقوامی امور میں مکمل دسترس حاصل ہے۔ مرزا صاحب کی طرز کی شخصیات خال خال ہی دکھائی دیتی ہیں۔

پروفیسر مبارک حیدر 1957ء سے 1961ء تک گورنمنٹ کالج سرگودھا میں میرے کلاس فیلو اور دوست رہے ہیں۔ سرگودھا سے لاہور جاتا تو وہ کبھی مجھے اپنا مہمان بنا لیتے۔ شفقت تنویر مرزا اساعدہ لاہور میں اُن کے پڑوسی اور دوست تھے۔ جب میرا اُن سے تعارف ہوا یہ 1968ء تھا، جب ذوالفقار علی بھٹو کی پاکستان پیپلز پارٹی دن بہ دن عوام میں مقبول ہو رہی تھی۔

پہلی ملاقات میں مرزا صاحب خشک اور To The Point دکھائی دیے لیکن مسلسل ملاقاتوں کے بعد انہوں نے مجھے اپنی شفقت اور محبت کے گھیرے میں لے لیا۔ میں جب بھی لاہور جاتا تو مرزا صاحب سے ضرور ملتا۔ وہ ان دنوں روزنامہ ''امروز'' میں چیف ڈسٹرکٹ کارسپانڈنٹ تھے۔ یعنی پاکستان کے سارے اضلاع، شہروں اور تحصیلوں میں تعینات ''امروز'' کے نامہ نگاروں کے انچارج ڈائریکٹر یا پرنسپل۔ روزنامہ ''امروز'' ترقی پسندوں کا ترجمان تھا جس نے ملک سے رجعت پسندی کی جڑیں اکھاڑنے میں اہم کردار ادا کیا۔ شفقت تنویر مرزا قومی صحافت میں پہلے چیف ڈسٹرکٹ کارسپانڈنٹ تھے جنہوں نے ''امروز'' کے نامہ نگاروں کو نظریاتی ہتھیاروں سے لیس کر کے ایک باقاعدہ فوج میں ڈھال دیا۔ اس فوج کے افسروں اور جوانوں میں سے کئی ادب، صحافت اور سیاست میں نامور ہوئے۔

میں ''امروز'' کا نامہ نگار کبھی نہیں رہا لیکن مرزا صاحب سے ملاقاتوں اور گفتگو میں، اُن سے بہت کچھ سیکھا۔ اُن کی محبت اور تجربے سے میں نے اُس وقت بہت فائدہ اٹھایا جب 7 جولائی 1970ء کو شائع ہونے والے پاکستان پیپلز پارٹی کے ترجمان روزنامہ ''مساوات'' کے بانی ایڈیٹر جناب حنیف رامے نے مجھے ''چیف ڈسٹرکٹ کارسپانڈنٹ'' مقرر کیا۔ شفقت تنویر مرزا مساوات میں میرے سینئر تھے یعنی نیوز ایڈیٹر۔ ذوالفقار علی بھٹو کی سحر انگیز شخصیت اور ولولہ انگیز قیادت اپنی جگہ لیکن یہ ایک تاریخی سچائی ہے کہ اگر مساوات نہ ہوتا تو 1970ء کے عام انتخابات میں پاکستان پیپلز پارٹی، مغربی پاکستان کی سب سے بڑی سیاسی پارٹی کی حیثیت سے ابھر نہیں سکتی تھی۔

ذوالفقار علی بھٹو اور پاکستان پیپلز پارٹی کی مقبولیت دن بہ دن بڑھ رہی تھی جب فاتح صدر پاکستان یحییٰ خان کے دور میں جماعت اسلامی والوں نے گرم استری رکھ کر قرآن پاک کو جلا دیا اور الزام پیپلز پارٹی کے کارکنوں پر لگا دیا۔ اُن دنوں معروف صحافی حسین نقی لاہور میں نیوز ایجنسی پی پی آئی کے بیورو چیف تھے۔ نقی صاحب نے ثبوتوں کے ساتھ اصل حقیقت واضح کر دی کہ قرآن پاک کی بے حرمتی کرنے والے خود جماعت اسلامی کے لوگ ہیں اور ترقی پسندوں کو بدنام کر کے سیاسی فائدہ اٹھانا چاہتے ہیں۔ پھر نوابزادہ شیر علی خان ترقی پسندوں کے جانی دشمن تھے۔ اہل جماعت نے وفاقی وزیر اطلاعات نوابزادہ شیر علی خان سے کہہ کر حسین نقی کو پی پی آئی سے نکلوا دیا۔ حسین نقی کی بحالی کے لئے کارکن صحافیوں نے تحریک چلائی۔ وہ بحال تو نہ ہو سکے لیکن کارکن صحافیوں کے ہیرو بن گئے۔

ملک بھر میں اشتعال پیدا ہو رہا تھا۔ میں لاہور گیا۔ مرزا صاحب سے ملا تو وہ بہت فکرمند دکھائی دیے۔ بولے ''مولوی حضرات مسلمانوں کے ہاتھوں مسلمانوں کا قتل کرانا چاہتے ہیں۔ کیا ایسا ممکن ہے کہ آپ سرگودھا میں پیپلز پارٹی کے دوستوں کو ''احترام القرآن'' کا جلوس نکلوانے پر آمادہ کریں؟'' میں نے کہا کیوں نہیں؟۔ میں فوراً سرگودھا پہنچا۔ پارٹی کے ضلعی صدر چوہدری امتیاز احمد کاہلوں (ایڈووکیٹ) شہری تنظیم کے صدر سید مسعود زیدی ایڈووکیٹ، سیکرٹری جنرل میاں جمیل اختر ایڈووکیٹ اور پارٹی کے [illegible] عصمت اللہ علیگ (مرحوم) سے ملا اور شفقت تنویر مرزا کی تجویز دی۔ وہ سب تیار ہو گئے۔ اُن دنوں پاکستان پیپلز پارٹی، خان عبدالولی خان کی نیشنل عوامی پارٹی اور مولانا مفتی محمود کی جمعیت علما اسلام اتحادی جماعتیں تھیں۔ عصمت اللہ علیگ نے مجھے کہا کہ ''آپ کسی غیر سیاسی مولوی کا بندوبست کریں جو جلوس کے دوران، آگے بیٹھ کر سارے راستے لاؤڈ اسپیکر پر تلاوت قرآن کرتا رہے'' میں لالیاں (ضلع جھنگ) کے ایک مولانا غلام رسول کو پیشگی ''ہدیہ'' دے کر سرگودھا لے آیا۔ پیپلز پارٹی اور اس کی اتحادی جماعتوں کے قائدین قرآن پاک ہاتھوں میں لئے خراماں خراماں جلوس کی قیادت کر رہے تھے۔ لوگ اپنی اپنی دوکانیں اور ریڑھیاں چھوڑ کر جلوس میں شامل ہوتے گئے۔ اُن کی آنکھوں میں آنسو

تھے۔ جلوس کے شرکاء نے جماعتِ اسلامی کے خلاف نعرے لگائے تو منتظمین نے انہیں منع کر دیا۔

"احترام القرآن" کے جلوس کی خبریں قومی اخبارات میں شائع ہوئیں تو پیپلز پارٹی اور اُس کی اتحادی جماعتوں کو لائن مل گئی۔ پھر پاکستان کے ہر شہر، تحصیل اور قصبہ میں "احترام القرآن" کے جلوس نکالے گئے، جماعتِ اسلامی کے کارکنوں کا پیپلز پارٹی اور دوسرے ترقی پسند حلقوں کو بدنام کرنے کا منصوبہ ناکام ہوا۔ یہ سب شفقت تنویر مرزا کی سوچ کا کمال تھا کہ ملک خون خرابے سے بچ گیا۔ مرزا صاحب نے اپنے اِس کارنامے یا خدمت کا کبھی بھی اور کسی سے بھی معاوضہ طلب نہیں کیا، یہاں تک کہ ذکر تک نہیں کیا۔

مرزا صاحب اصل میں راجپوت ہیں اور اُن کا اصل نام ہے راجہ شفقت اللہ خان۔ "مرزا" کا لقب اُن کے بزرگوں کو مغل بادشاہ اکبر نے دیا تھا۔ اُن کے بزرگوں نے بادشاہ سے کہا کہ "ہمارے علاقے میں "مرزا" کو کوئی نہیں سمجھتا۔ آپ ہمیں "راجہ" ہی رہنے دیں۔" پھر کہا کہ "ہم یہ لقب واپس بھی نہیں کرتے، ہمارے خاندان کا دوسرا حصہ "مرزا" کہلائے گا۔ ہمارے مرزا صاحب نے تنویر تخلص کیا اور شفقت تنویر مرزا ہو گئے۔ مرزا صاحب کے بزرگوں کا تعلق مقبوضہ کشمیر کے علاقے راجوڑی سے ہے۔ پھر وہ وزیر آباد میں آباد ہو گئے۔

شفقت تنویر مرزا صاحب 6 فروری 1932ء کو ڈنگہ (ضلع جہلم) میں پیدا ہوئے۔ خاندان کے لوگ سرکاری ملازمت میں تھے اور اہلِ زبان کی طرح اردو بولتے تھے۔ مرزا صاحب نے بھی اردو ہی میں 1956ء میں ایم اے اردو کیا، لیکن انہیں فرسٹ ڈویژن میں پنجابی شاعری سے دلچسپی ہو گئی تھی۔ اسی دور میں انہوں نے حضرت سلطان باہو کے کلام کا اردو میں ترجمہ کیا۔ جب ایم اے کے طالب علم تھے تو روزنامہ "تعمیر" راولپنڈی سے صحافت کی دنیا میں پہلا قدم رکھا۔ پی ایچ پی کے ترجمان ماہنامہ "ہلال" پھر ریڈیو پاکستان میں پروڈیوسر، روزنامہ "نوائے وقت" میں ایک سال سب ایڈیٹر رہے اور وہاں سے ٹریڈ یونین سرگرمیوں میں حصہ لینے کی وجہ سے نکالے گئے۔ اُس کے بعد انگریزی صحافت میں طبع آزمائی کی اور سول اینڈ ملٹری گزٹ میں کام کیا اور اُس کے بعد "امروز" میں رہے جب تک وفاقی وزیرِ اطلاعات و نشریات نوابزادہ شیر علی خان نے مرزا صاحب اور دوسرے ترقی پسند ساتھیوں کو وہاں سے نکلوا نہیں دیا۔ روزنامہ "مساوات" میں مرزا صاحب کو کھل کر اپنی صلاحیتیں دکھانے کا موقع ملا۔ پالیسی سے متعلق مرزا صاحب کی رائے صائب مانی جاتی تھی۔ حنیف رامے اکثر مرزا صاحب کی دلیلوں کے سامنے ہتھیار ڈال دیتے تھے۔ مرزا صاحب کافی عرصے سے روزنامہ "ڈان" میں سینئر پوسٹ پر فائز ہیں اور سیاست، ثقافت اور معیشت پر اُن کے کالم دانشور طبقے میں دلچسپی سے پڑھے جاتے ہیں۔

پنجابی ادبی بورڈ کے صدر اور کئی دوسری ادبی اور ثقافتی تنظیموں کے سربراہ اور سرپرست کی حیثیت سے شفقت تنویر مرزا پنجابی زبان اور ثقافت کے فروغ کے علمبردار ہیں۔ وہ خوش ہیں کہ پنجاب میں طلبا اور طالبات پنجابی میں ایم اے کر رہے ہیں لیکن اِس بات پر دکھی بھی ہیں کہ کسی بھی وزیرِ اعلیٰ پنجاب نے سکولوں اور کالجوں میں پنجابی زبان کو لازمی مضمون کے طور پر پڑھائے جانے کا بندوبست نہیں کیا۔ شفقت تنویر مرزا کئی کتابوں کے مصنف اور مولف ہیں۔ انہوں نے دوسرے صوبوں کے صوفی شعراء کے کلام کا نثر اور نظم میں ترجمہ کیا، جو اُن کی پاکستانیت کا مظہر ہے۔ مرزا صاحب انتہائی خوددار اور قناعت پسند ہیں۔ غرض مند کبھی نہیں رہے۔ حکمرانوں کے دروازوں پر نہیں جاتے۔ میں نے کئی برسرِ اقتدار لوگوں کو اُن کے "آستانے" پر مودب بیٹھے دیکھا ہے۔ 1964ء میں کہی گئی میری ایک غزل کا شعر ہے۔

"کج کلاہوں کے سامنے سجدے
لوگ کرتے ہیں، ہم نہیں کرتے"

مرزا صاحب گفتگو اور تحریر میں کبھی کبھی تلخ بھی ہو جاتے ہیں لیکن اُن کی تلخی میں بھی خلوص ہوتا ہے۔ وہ مخاطب کی عزتِ نفس کو مجروح نہیں کرتے۔ شفقت تنویر مرزا ایک عظیم انسان، محبِ وطن پاکستانی اور خوددار پنجابی ہیں۔ اُن کی ہمہ جہت شخصیت اور قومی خدمات کا احاطہ ایک مختصر سے مضمون میں کیا ہی نہیں جا سکتا۔

بقیہ: ماں بولی دا سچا عاشق

شفقت تنویر مرزا کے خیال میں پنجابی زبان اپنے اندر بے پناہ امکانات لئے ہوئے ہے۔ وہ سمجھتے ہیں کہ اردو اور انگریزی پنجاب کے کلچرل جذبات کی درست نمائندگی نہیں کر سکتی جبکہ پنجابی زیادہ مگری زبان ہے، اس لئے لوگ اس زبان کے استعمال کو کمتر کیوں نہیں کر سکتے۔ وہ پنجابی کی قدامت کی مثال قرار دیتے ہیں کہ اردو کے پہلے مستند شاعر ولی دہلوی (دکنی) ہیں جو پنجابی شاعر شاہ مراد کے ہم عصر ہیں جبکہ شاہ مراد شاہ حسین سے ڈیڑھ سو سال جونیئر ہیں۔ شفقت صاحب کے خیال میں ابتدائی تعلیم مادری زبان میں ہونی چاہیے۔ جبکہ انتظامیہ، عدلیہ، زراعت وغیرہ کے شعبوں میں بھی مادری زبان چلنی چاہیے تاہم وہ سائنسی اصطلاحات کے ترجمے کے حق میں نہیں ہیں۔

شفقت تنویر مرزا پنجاب کی تقسیم کے خلاف ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ ہمیں اکثریت کے خوف سے باہر آنا چاہیے۔ ہم نے ہندو اکثریت سے علیحدگی حاصل کی، پھر بنگالی اکثریت کو دفعہ دور کیا تو کیا عوام کے دکھ ختم ہو گئے؟ وہ کہتے ہیں کہ پنجاب کو تقسیم کرنے کے بجائے سسٹم کو بدلا جائے کہ اس میں لوگوں کی بہتری ہے۔ وہ سرائیکی کو پنجابی کا ایک لہجہ مانتے ہیں تاہم اس بارے میں ان کی رائے معتدل ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ میں سرائیکی لفظ کے خلاف نہیں تاہم اس حوالے سے لکیر کھینچنے کو ناپسند کرتا ہوں کیونکہ ہمیں مشترک چیزوں کو مرنے نہیں دینا چاہیے۔

# ماں بولی کا سچا عاشق

محمد عامر ہاشم خاکوانی (لاہور)

کہتے ہیں ماہ وسال کا پیمانہ بعض اوقات عمر کا حساب لگانے کے لیے ناقص ثابت ہوتا ہے کہ ضروری نہیں دو افراد ایک جتنی عمر پا کر ایک جیسی زندگی جیے ہوں۔ ایسا بھی ہوتا ہے کہ ایک شخص اپنی چالیس سالہ زندگی میں انتہائی فعال' متحرک اور موثر ثابت ہوا ہو اور دوسرے کی 80 سالہ زندگی سپاٹ، بے رنگ اور بے اثر رہی ہو۔ ان دونوں کی زندگیوں کو ایک دوسرے سے ممیز اور منفرد کرنے والے کئی عوامل ہو سکتے ہیں مگر ایک عنصر کی موجودگی لازم ہے ۔۔۔۔ اور وہ ہے کسی نظریے سے سچی وابستگی۔ سچی نظریاتی وابستگی ایک سے زائد میدانوں میں کامرانیاں حاصل کرنے کا موجب بھی بن جاتی ہے کہ ایسے میں حرکت تیز تر ہوتی ہے اور فاصلے سمٹ جاتے ہیں۔

شفقت تنویر مرزا بھی ایسے ہی ایک شخص ہیں۔ اردو صحافت ہو یا انگریزی کا ادب ہو یا پنجابی زبان کی ترویج و اشاعت ٹریڈ یونین سیاست کا محاذ ہو یا زنداں جانے کا کڑا مرحلہ ۔۔۔۔ وہ ہر امتحان سے یوں سرخرو ہو گزرے ہیں کہ اس دھان پان سے شخص کے نقش پا پر چلنا بھی نہایت کٹھن اور جواں مردی کا کام ہے۔

6 فروری 1932 کو وزیر آباد کے ایک چھوٹے سے گاؤں میں جنم لینے والے شفقت اللہ خان کا تعلق معروف راجگان خاندان سے ہے ان کے ایک بزرگ راجہ اکرام اللہ خان متحدہ ہندوستان میں ممبر لیجسلیٹو اسمبلی رہے تھے۔ شفقت اللہ کے والد شکر اللہ خان فاریسٹ کے محکمے میں ملازم تھے، والد کی اسی ملازمت کے باعث انہیں کئی مقامات پر رہنے اور تعلیم حاصل کرنے کا موقع ملا۔ ان میں وزیر آباد، چواسیدن شاہ، خوشاب، بہاولنگر، اٹک (اس وقت کیمبل پور) اور راولپنڈی شامل ہیں۔

انہوں نے بہاولنگر سے ایف اے کیا کالج کے ان دنوں ہی سے نوجوان شفقت اللہ میں انقلابی جذبات پیدا ہو چکے تھے۔ ایف اے کے اس طالب علم نے 48ء میں بہاولنگر کالج میں پہلی بار یوم مئی منایا اور اس تقریب میں کالج کے اساتذہ اور پرنسپل سے بھی مزدوروں کے حق میں تقاریر کرا ڈالیں۔ یہ اور بات ہے کہ اس واقعہ کے بعد 16 سالہ شفقت کے خلاف وارنٹ گرفتاری جاری ہو گئے بعد میں ان کے ایک ڈپٹی کمشنر عزیز مولوی فضل احمد نے مداخلت کر کے وارنٹ واپس کرائے۔ انہی دنوں میں ''انقلابی'' شفقت نے اپنے نام میں تبدیلی کی اور اسے باقی راجگان خاندان سے مختلف کر کے شفقت تنویر مرزا بنا دیا۔ اس نام کی ایک ''ٹیکنیکل'' وجہ یہ بھی تھی کہ صدیوں پہلے (متوفی) کشمیر کے ضلع راجوڑی میں مقیم ان کے اجداد نے کسی مہم میں مغل بادشاہ اکبر کی مدد کی تھی جس پر اکبر اعظم نے انہیں مرزا کا خطاب مرحمت فرمایا تاہم ان کے اجداد کے ایک بڑے حصے نے مقامی حالات دیکھتے ہوئے مرزا کہلانے سے گریز کیا، تاہم شفقت اللہ خان نے مرزا کے لاحقے کو پسند کیا اور یوں وہ شفقت تنویر مرزا ہو گئے۔

شفقت مرزا نے کیمبل پور کالج (اٹک) سے گریجویشن کیا۔ معروف صحافی اور ادیب منو بھائی ان سے دو سال جونیئر مگر گہرے دوست تھے جبکہ معروف دانشور اور نقاد پروفیسر فتح محمد ملک ان سے تین کلاس جونیئر تھے۔

گریجویشن کے بعد شفقت نے راولپنڈی کا رخ کیا اور گورڈن کالج سے ایم اے اردو کیا۔ انہیں شروع ہی سے صحافت کا پیشہ اپنانے سے دلچسپی تھی۔ وہ امروز اخبار میں جانا چاہتے تھے، مگر وہاں کوئی جگہ موجود نہیں تھی۔ ایک عزیز نے انہیں پاکستان ٹائمز میں ملازمت کرنے کی ترغیب دی، مگر انہوں نے اس لیے انکار کر دیا کہ وہ ''قومی زبان'' میں صحافت کرنا چاہتے تھے (اس وقت ان کے وہم وگمان میں بھی شاید نہیں ہوگا کہ انہیں کوئی چار عشروں بعد انگریزی صحافت میں ہی پناہ ملے گی)۔

خیر 1954 میں انہوں نے راولپنڈی کے ایک اردو روزنامہ تعمیر سے اپنے کیریئر کا آغاز کیا۔ کچھ عرصے بعد انہیں جی ایچ کیو راولپنڈی میں ملازمت مل گئی۔ وہاں پر دو شعبوں میں اپر ڈویژن کلرک کی جگہیں موجود تھیں، ایک کی تنخواہ 165 روپے ماہانہ تھی اور دوسری کی 120 روپے۔ انہوں نے 120 والی ملازمت کو ترجیح دی کہ اس کا تعلق تدریس سے تھا۔ کچھ عرصے بعد وہ افواج پاکستان کے ترجمان اخبار روزنامہ ہلال میں چلے گئے۔ اس دوران وہ ریڈیو پاکستان میں بطور پروگرام پروڈیوسر بھی کام کرتے رہے۔ 58ء کے فوجی مارشل لاء کے بعد شفقت تنویر مرزا کے خلاف کیس بنا دیا گیا۔ انہوں نے بڑی مزاحمت کی اور کیس لڑا مگر آخرکار انہیں ہلال چھوڑنا پڑا۔ ساتھ ہی انہوں نے راولپنڈی کو خیرآباد کہہ دیا۔

1959ء میں وہ نوائے وقت میں بطور سب ایڈیٹر بھرتی ہو گئے۔ یہیں پر پہلا وقتی عہدہ ایوارڈ آیا۔ جس کے کچھ عرصے بعد انہیں سول اینڈ ملٹری گزٹ جانا پڑ گیا۔ یہاں وہ ایک سال مشکل سے رہے ہوں گے کہ اخبار ایوب خان کے جبر کا مقابلہ نہ کر سکا اور دم توڑ گیا۔ 63ء میں شفقت تنویر مرزا نے امروز جوائن کر لیا۔ باوقار روایات کے امین اس اخبار سے ان کا ایسا ناطہ جڑا کہ وہ مختلف وقفوں کے سوا وہ اس کے ساتھ منسلک رہے حتیٰ کہ نوے کی دہائی کے اوائل میں اسے ہمیشہ کے لیے بند کر دیا گیا۔

یحییٰ خان کے مارشل لاء کے دنوں میں حکومت پر تنقید کے جرم میں انہیں امروز سے نکال دیا گیا۔ 7 جولائی 1970 کو ذوالفقار علی بھٹو نے پیپلز پارٹی کے ترجمان اخبار مساوات کا اجراء کیا، حنیف رامے ایڈیٹر تھے۔ شفقت تنویر مرزا، منو بھائی، اعجاز رضوی، احمد بشیر، چاچا رفیق، حسین نقی اور ظہیر بابر یہ

سب مساوات میں چلے گئے شفقت تنویر مرزا نیوز ایڈیٹر اور ڈپٹی ایڈیٹر تھے۔ بعد میں عباس اطہر بھی مساوات میں آ گئے اور انھیں نیوز ایڈیٹر بنا دیا گیا۔ شفقت تنویر مساوات میں جانے کی ایک وجہ ذوالفقار علی بھٹو کے شخصی سحر کو قرار دیتے ہیں۔ وہ اعتراف کرتے ہیں کہ ”میں شروع میں بھٹو کی شخصیت کا اسیر ہو گیا تھا۔ بھٹو صاحب نے ایوب خان کو چھوڑ کر بڑی جرأت کا مظاہرہ کیا تھا اور پھر ان کا نعرہ انقلابی تھا تو لیفٹ سے تعلق رکھنے والے بیشتر لوگ ان کے ساتھ ہو گئے۔ یہ اور بات کہ بعد میں یہ سب ڈرامہ نکلا۔ ایسا کامیاب ڈرامہ کہ بہت سے لوگ آج تک اس سحر سے نہیں نکل سکے“۔ انہی دنوں بھٹو صاحب نے گول باغ لاہور میں جلسہ کیا۔ شفقت مرزا اور احمد بشیر بھی دیکھنے گئے۔ شام کو جب لیڈ بنانے کا وقت آیا تو ایڈیٹر حنیف رامے کے ساتھ ان کا اختلاف ہو گیا۔ ان کا کہنا تھا کہ پانچ لاکھ سے زیادہ لوگ نہیں تھے جبکہ حنیف رامے کا اصرار تھا کہ جلسہ میں 12 لاکھ افراد آئے تھے۔ انہوں نے تو جھگڑ کر 5 لاکھ کی لیڈ لگوا دی۔ حنیف رامے ان کے سامنے دفتر سے چلے گئے مگر بعد میں رامے صاحب نے رات کو دفتر واپس آ کر لیڈ دوبارہ 12 لاکھ افراد کی کروا دی۔ خیر بھٹو صاحب اقتدار میں آ گئے۔ حنیف رامے کو وزارت سونپی گئی تو انھیں ایڈیٹر کا عہدہ چھوڑنا پڑا۔ بھٹو صاحب کے معتمد رفیع رضا نے ایڈیٹر کی اسامی کے لیے شفقت تنویر مرزا کا انٹرویو کیا۔ انہوں نے واضح طور پر اپنی شرطیں بیان کیں کہ اخبار پارٹی کا ترجمان ہوگا، حکومت کا نہیں۔ یعنی یہ حکومتی پالیسیوں پر تنقید کا حق محفوظ رکھے گا جبکہ حنیف رامے کی طرح نئے ایڈیٹر کو بھی پارٹی کی سینٹرل ایگزیکٹو کمیٹی کا رکن بنایا جائے گا۔ یہ مطالبات ظاہر ہے نہ مانے گئے۔ اس دوران مسائل آنا شروع ہو گئے۔ بعض لوگوں نے ان کے خلاف ایک اخباری ضمیمہ نکال دیا جس کی لیڈ تھی“

”پیپلز پارٹی کی آستین کے دو سانپ۔ شفقت تنویر اور احمد بشیر

بھٹو صاحب نے اس پر انھیں اخبار سے نکالنے کی ہدایت کر دی مگر جب اس پر مساوات کے پورے سٹاف نے استعفے دے دیے تو بھٹو نے اپنا حکم واپس لے لیا تاہم اب شفقت تنویر مرزا اندازہ کر سکتے تھے کہ زیادہ عرصہ یہاں رہنا محال ہے۔ انہی دنوں ذوالفقار علی بھٹو نے امروز سے نکالے ہوؤں کو واپس لینے کا اعلان کیا تو یہ بھی 1972ء میں واپس چلے گئے۔ اگلے تقریباً بیس سال وہ امروز میں رہے حتیٰ کہ 1991ء میں امروز بند کر دیا گیا۔ اس وقت وہ امروز کے ایڈیٹر تھے۔ جنرل ضیاء کے مارشل لاء میں دوبارہ انھیں جیل جانا پڑا۔ ایک دفعہ جب 1977ء میں مساوات کی بندش پر پاکستان یونین آف جرنلسٹ نے پاکستان کی تاریخ کی سب سے موثر احتجاجی مہم چلائی اور دوسری بار 80ء کی دہائی کے اوائل میں انھیں جیل جانا پڑا۔ ایک بار تو شفقت تنویر مرزا کی اہلیہ بھی کراچی جیل میں ان کے ساتھ دو مہینے قید رہیں۔ ہوا یوں کہ انہوں نے اپنی بیگم کے نام کا ڈیکلریشن لے رکھا تھا۔ جب مقدمہ چلا تو اہلیہ نے کہا کہ میں بھی جیل جاؤں گی۔ انہوں نے لاکھ سمجھایا مگر وہ نہ مانیں۔ ایک بچی تھی اسے ماموں کے پاس بھیج دیا اور خود دونوں جیل چلے گئے۔

امروز کی بندش کے بعد وہ پہلے مظہر علی خان کے پرچے ”ویو پوائنٹ“ اور حسین نقی کے ”پنجاب پنچ“ میں لکھتے رہے پھر انہوں نے ڈان میں کالم شروع کیا۔ اس کے ساتھ وہ لاہور کے ایک انگریزی اخبار اور فرنٹیئر پوسٹ میں بھی لکھ رہے تھے۔ 92ء میں ڈان کے ایڈیٹر احمد علی خان نے انھیں ڈان کے ساتھ منسلک ہونے کی پیش کش کی۔ پہلے وہ سوچ میں پڑ گئے کہ اس وقت تو پنجابی زبان پر تین اخبارات میں لکھ رہا ہوں۔ ایک کے ساتھ منسلک ہونے سے شاید پنجابی کے کاز کو نقصان پہنچے تاہم بعد میں انہوں نے ہاں کر دی۔ یوں وہ پچھلے 14 برس سے اسی اخبار میں پنجابی زبان و ادب میں ہونے والے کام پر کالم رکھ رہے ہیں۔

پنجابی زبان شفقت تنویر مرزا کی کمزوری ہے اور سب سے بڑی طاقت بھی۔ وہ پنجابی کے عاشق اور پنجابی ادبی تحریک کے بانیوں میں سے ہیں۔ پنجابی ادب میں تحقیق ہو یا عالمی ادب کے شاہکاروں کے اس زبان میں کئے گئے تراجم، کلاسیک شعراء کا عہد ہو یا نئی کتابوں پر علمی تنقیدی آرا شفقت تنویر مرزا ان سب میدانوں میں سرفہرست نظر آتے ہیں۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ آج کل جب ہر سو ایسے بالشتیے ہی نظر آتے ہیں جو اپنے کچے پکے کام کو ”کلاسیک“ کا ہم پلہ سمجھتے اور بزعم خود ملک کا سب سے بڑا ادیب اور شاعر کہلواتے ہیں، شفقت تنویر مرزا اپنے چھ دہائیوں پر پھیلے علمی و ادبی کام پر اترانا تو دور کی بات ہے اس کا تذکرہ کرنا بھی نامناسب سمجھتے ہیں۔ اس پروفائل کے سلسلہ میں ان کے ساتھ راقم کی چار گھنٹوں پر پھیلی گفتگو میں بار بار اصرار کے باوجود انہوں نے اپنی تصانیف کے نام نہیں بتائے اور صرف یہی کہتے رہے کہ کوئی ادیب نہیں محض پنجابی کا ایک ادنیٰ سا ورکر ہوں اور میں نے کوئی ایسا ادبی کام کیا ہی نہیں جس کا تذکرہ کیا جا سکے۔ شفقت مرزا کہتے ہیں نوجوانی میں قومی زبان میں کام کرنے کا شوق تھا۔ پنجابی کی طرف اس لئے آیا کہ یہ ہر نقطہ نظر سے نظرانداز کی گئی زبان ہے جسے محض اس لئے پس پردہ رکھا گیا کہ یہ عوام کی زبان ہے۔ ہمارا اصل سرمایہ لوگ ہی ہیں اس لئے لوگوں کی زبان کو اٹھانا چاہیے۔

ان کی پسندیدہ شخصیت حضور ﷺ ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ آپ ﷺ کی ذات اس قدر روشن اور شفاف ہے کہ کوئی غیر مسلم بھی اگر غیر جانبداری سے مطالعہ کرے تو متاثر ہوئے بغیر نہیں رہ سکتا۔ شفقت تنویر مرزا کی سب سے بڑی خواہش ہے کہ جس راستے سے حضور ﷺ مکہ سے ہجرت کر کے مدینہ تشریف لے گئے تھے، اسی راستے پر وہ پیدل یا اونٹ پر سوار ہو کر سفر کریں۔ اگر ایسا ممکن ہو سکا تو وہ اسے اپنی زندگی کی سب سے بڑی خوش نصیبی سمجھیں گے۔

اپنی زندگی میں جن لوگوں سے وہ ملے ان میں سب سے زیادہ

پسند فیض صاحب آئے۔ وہ فیض صاحب کے زبردست مداح ہیں اور کہتے ہیں کہ ایسا حلیم اور متحمل مزاج انسان انہوں نے کبھی نہیں دیکھا۔ شفقت تنویر مرزا کے خیال میں فیض زبردست مزاحمتی شاعر تھے اور ان کی نظم "یہ داغ داغ اجالا، یہ شب گزیدہ سحر" مزاحمتی شاعری کی سب سے عمدہ مثال ہے۔ وہ بتاتے ہیں فیض صاحب کسی تنقید یا الزام کی کبھی تردید نہیں کرتے تھے۔ ایک بار میں نے اس بارے میں پوچھا تو فیض صاحب نے مسکرا کر کہا دیکھو شفقت! یاد رکھو اگر ایک دفعہ تردید کر دی تو تمام عمر تردید ہی کرتے رہو گے مگر کوئی یقین نہیں کرے گا۔ ٹریڈ یونین صحافیوں میں منہاج برنا اور نثار عثمانی مرحوم پسند ہیں۔ وہ یہ بات تسلیم کرتے ہیں کہ ٹریڈ یونین کی سرگرمیوں میں بہت سے قابل صحافیوں کے کیریئر کو نقصان پہنچا تاہم ان کے خیال میں ایک اچھا صحافی اچھا ٹریڈ یونین لیڈر بھی ہو سکتا ہے۔

ٹالسٹائی، دوستووسکی، ٹی ایس ایلیٹ، منٹو، فیض، احمد ندیم قاسمی، قرۃ العین حیدر، ناصر کاظمی اور انتظار حسین ان کے پسندیدہ ادیب ہیں۔ ان کی پسندیدہ کتابوں کی فہرست خاصی طویل ہے۔ وہ گلستان بوستان اور مثنوی مولانا روم کو بھی پسند کرتے ہیں۔ انہیں صوفی شعراء از حد پسند ہیں۔ بابا فرید، وارث شاہ، بلھے شاہ، سلطان باہو، شاہ حسین اور خواجہ غلام فرید کا کلام انہیں بے حد مرغوب ہے۔ موسیقی بھی انہیں فوک ہی پسند ہے۔ سریندر کور، طفیل نیازی، عالم لوہار، پٹھانے خان اور عابدہ پروین پسند ہیں۔ انہیں فلم سے کوئی بہت زیادہ دلچسپی نہیں رہی۔ لیکن چند فلمیں ہی دیکھی ہیں جن میں زندگی کی حقیقت نمایاں ہو۔ طرح ساحر کی نظم "ہم لوگ" انہیں بہت پسند ہے۔ دیگر فلموں کے نام یاد نہیں۔ وہ اعتراف کرتے ہیں کہ مجھے دوائیوں، مشروبات اور اداکاروں کے نام یاد نہیں رہتے۔

انہیں سردیوں کا موسم پسند ہے اس لیے بندہ دھوپ سینک سکتا ہے۔ دوسرا سردیوں میں رات کو دیر تک جاگ کر کام کیے جا سکتے ہیں۔ انہیں بارش بھی پسند ہیں۔ وہ بتاتے ہیں کہ کیمبل پور کالج کے دنوں میں ہم بھائی کے ساتھ گھنٹوں بارش میں چلتے رہتے تھے۔

شفقت تنویر مرزا کی شادی 63ء میں ہوئی۔ ان کی اہلیہ رشتے میں کزن ہیں۔ ان کی ایک بیٹی ہے جو بہاولنگر بیاہی ہوئی ہے۔ وہ بتاتے ہیں: "بعض اوقات میری بیٹی گلہ کرتی ہے کہ اتنے سینئر صحافی ہو کر بھی آپ نے میرے لیے کچھ نہیں کیا جبکہ فلاں فلاں صحافی نے یہ کیا۔ میں جواب دیتا ہوں کہ میں احتجاج کر سکتا تھا"۔ ایک دفعہ وہ بیٹی کے ساتھ گاڑی میں جا رہے تھے کہ ٹریفک کانسٹیبل نے روک لیا۔ ان کی بیٹی کو توقع تھی کہ والد اپنے صحافی ہونے کا حوالہ دے کر گلو خلاصی کرائیں گے مگر شفقت مرزا صاحب نے خاموشی سے گردن موڑ لی اور مجبوراً بیٹی کو گاڑی کا چالان کرانا پڑا۔ بعد میں انہوں نے خود جا کر چالان بھرنے سے صاف انکار کر دیا اور بیٹی کو کہا کہ تمہاری غلطی تھی۔ تم خود ہی نتائج کا مقابلہ بھی کرو۔ اپنی کسی سہیلی کو لے جا کر کینٹ کچہری سے کاغذات لے آؤ۔ تاہم اس تربیت کا نتیجہ نکلا کہ جب بعد میں کبھی کسی مشکل کا سامنا کرنا پڑا تو ان کی بیٹی نے از خود ہی معاملہ ہینڈل کر لیا۔

شفقت تنویر مرزا نے تمام مسالک اور مکاتب فکر کے لٹریچر کا گہرا مطالعہ کیا ہے۔ نثر کے زمانے ہی سے انہیں مطالعے سے دلچسپی پیدا ہو گئی تھی۔ بہاولنگر میں انہوں نے جماعت اسلامی کے ایک ریڈنگ روم میں جانا شروع کیا اور مولانا مودودی کے لٹریچر کا مطالعہ کیا۔ شروع میں وہ خاصے متاثر ہوئے پھر مسئلہ ملکیت زمین پر انہیں مولانا مودودی کی رائے پسند نہ آئی۔ یوں وہ آہستہ آہستہ فکری طور پر مولانا سے دور ہوتے گئے۔ انہی دنوں غلام احمد پرویز کی تحریروں کا مطالعہ شروع کیا۔ شروع میں متاثر ہوئے مگر بعد میں علامہ پرویز انہیں "بھوکے" دانشور لگے۔ بہرحال کارل مارکس انہیں پسند آئے تاہم وہ خود کو مارکسسٹ نہیں سمجھتے۔ ان کے خیال میں مارکسزم انسانوں کی عدم تقسیم کو ختم کرتا ہے۔ شفقت صاحب کہتے ہیں کہ اگر کسی نظریے کو اپنا لیا جائے تو زندگی آسان ہو جاتی ہے۔

پرائڈ آف پرفارمنس شفقت تنویر مرزا کے خیال میں پنجابی اور اردو بیوروکریسی نے مل کر ملک کا بیڑا غرق کیا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ ملک میں موجود استحصالی قوتوں نے دانشورانہ تخلیقی کام کرنے والوں کو پنپنے کا موقع نہیں دیا۔ وہ کہتے ہیں کہ جس طرح ملک کا آغاز 0 (زیرو) سے ہوا ہے اس لیے سیاست میں بھی "0" سے شروع کرنا ہوگا اور موجودہ استحصالی قیادت کو اٹھا کر پھینکنا پڑے گا۔ تب جا کر معاملات بہتر ہوں گے۔ ان کے خیال میں لیفٹ کے لوگوں نے بھی بنیادی غلطی کی انہوں نے فیوڈلز اور دیگر استحصالی قوتوں کو قبول کر لیا جبکہ انہیں نکال دینا چاہیے تھا۔ اس کی مثال بھٹو سے اتحاد ہے۔ بھٹو صاحب نے کہا کہ فیوڈلز کو دفن کر دوں گا لیکن جیسے جیسے انہیں فیوڈلز ملتے گئے وہ انہیں اعلیٰ عہدے دیتے گئے کیونکہ بھٹو خود بھی فیوڈل ہی تھے۔

شفقت مرزا صاحب پنجابی قیادت سے مایوس ہیں تاہم ان کے خیال میں پنجاب کے لوگوں میں تبدیلی کی خواہش موجود ہے۔ پنجاب کی قیادت پر اسٹیبلشمنٹ ہے اور پنجابی لوگ بھی اسٹیبلشمنٹ۔ وہ 1946ء اور 70ء کی مثال دیتے ہیں جب پنجابیوں نے بڑے بڑے برج الٹا کر رکھ دیے تھے۔ یہ قصور لیڈر شپ کا ہے عوام کا نہیں۔ شفقت صاحب کے خیال میں اصل بدقسمتی یہ ہوئی کہ بھٹو نے پنجابیوں کو بنگالیوں سے لڑوا دیا حالانکہ ان دونوں کے درمیان منطقی اتحاد بنتا تھا۔ بنگالی ذہنی طور پر زرعی اصلاحات کے حامی تھے۔ اگر مجیب اقتدار میں آ جاتا تو مغربی پاکستان کے جاگیرداروں کی گرفت ٹوٹ جاتی تھی مگر ایسا نہ ہو سکا۔

باقی: صفحہ نمبر [illegible] ملاحظہ فرمائیے

## "قربتِ حسن" ---- جناب شفقت تنویر مرزا کے کلام سے مختصر انتخاب ---- پروین ملک (لاہور)

قربتِ حسن میں بھی درد کے آثار ملے
چارہ گر عشق کے، مرہم کے طلبگار ملے

دست وا اپنے تو وابستۂ زنجیر سہی
اک تمنا تھی کوئی صاحب و مختار ملے

ہاں جنوں خیزیٔ دل رہنِ مسرت نہ ہوئی
خوش ہوئی وحشتِ غم جب رسن و دار ملے

خاک اڑائیں کہ نئے شہر بسائیں یارو
ہم بہر رنگ ہر اک شوق سے بیزار ملے

ہم ہیں اس کارگہِ شیشہ گراں میں حیراں
آئنے تابِ نظارہ کے طلبگار ملے

شوق بے منتِ احسانِ دگر کیا کیجئے
خود سے اس شوق میں ہم بر سرِ پیکار ملے

وحشتِ مجنوں تھا کوئی تیشۂ فرہاد کوئی
عشرتِ مرگ سہی حیلۂ بے کار ملے

خواہشِ مرگ، دیار تمنا ہی سہی
سرِ گردش پہ ہم کو بھی گراں بار ملے

شب قیامت سی گذر جاتی ہے تنہائی میں
بخت یاور ہے جسے دیدۂ بیدار ملے

اپنے ہمسائے میں وہ ہے جسے دیکھا بھی نہیں
ایسے ہمسائے کہ دیوار سے دیوار ملے

○

صدیوں تمہاری یاد میں شمعیں جلائیں گے
پل بھر کے بعد پھر بھی "تمہیں" بھول جائیں گے

تمیزِ مدعا طلب ذوق ہوگی
بنیادِ درد ہوگی تو دیوار اٹھائیں گے

اب کاوشِ جنوں کا کوئی سلسلہ نہیں
ہاں بے دلی سے دستِ دعا بھی اٹھائیں گے

اے کاروانِ تیز قدم ماندگاں کو دیکھ
آنکھوں میں کیا غبارِ سرِ رہ سجائیں گے

لکھیں گے قہقہوں سے بس اک داستانِ دل
اس پر حدیثِ درد کا عنواں جمائیں گے

یونہی سہی جو گرمیٔ بازار ہم سے ہے
ہم بیچ کر ضمیر فقط مسکرائیں گے

یا چاکِ دل کو چاکِ گریباں بنا سکیں
یا دخترانِ مصر سے دامن بچائیں گے

کیا رنجشِ عمر، حیلۂ مرگ آشنا نہیں
اٹھے گی موجِ ریگِ رواں ڈوب جائیں گے

حرف آشنا نہ ہوگی کوئی موجِ دردِ دل
سینے پہ رکھ کے ہاتھ مگر بیٹھ جائیں گے

○

# موڑ تے پلٹے

کل راتی میں یاراں دی اک ٹولی دے وچ بیٹھیاں بیٹھیاں
نِمیاں نِمیاں اکھیاں دے نال،
گلاں دے نذخ مڑ دے ویکھے
چار چو فیرے ہاسیاں دے مخمل کھڑ دے پئے سن
گلاں دی خوشبو تے مخمل مہکی ہوئی سی
بلھاں اُتے ہاسے رنگ برنگ کھیڈ کے،
اِنج لگدا سی ساری دنیا دے وچ چانن لا دیون گے،
کِسے کِسے ویلے پر سنگتاں دا دھواں
کالا بدل بن کے کجھ آ جاندا سی
سب جہاندرے یاراں دے ہاسیاں اُڈیاں ہوئیاں لہراں دے وچ
گھڑی دی گھڑی لکو جاندے سن
فیر اِیس بدل دے پچھے ہاسے دا چانن نِکھا پے گیا
میرے اِکّیں ویکھدے ویکھدے گلاں نے اک پلٹا کھادا
----''میرے وس وچ اَج تے یار رونا پیو گھواے
جس ویری نے سونے چاندی دے آرے نال
میرے پیار دی پینگھ دا ا بِن ای وڈھ چھڈیا اے
جس ویرن نے
دوہاں پلاں دا پیار سکھیا دے کے جڑوں ای پٹ سٹیا اے
اوہناں والیاں سجے یاراں ڈِتیاں واگوں بچا کرن تے
جتھے آ کے بہہ جاناں ہاں----''
----''اجیاں گلیاں، اپنے ویہڑے، اپنے سنگی ساتھی چھڈ کے
پڑ کوڈی دے لئے پھیرے ڈھول دے ڈگے تے لئے بھنگڑے
سنگھنی رات دی جھولی دے وچ، بجھے دیوے دے چانن وچ
ماہیاں، بجن بھراواں دیاں مٹھیاں گلاں
سبھے چھڈ کے اَج میں وڈے شہر دیاں پکیاں سڑکاں تے
بھریاں ہویاں دفتراں دے وچ
کل سکلا ودھیاں توں دن پورے کرناں----''
----''اِنج لگدا اے ودھے نہیں صدیاں نیں لنگھیاں
جدوں میں گھڑی مہاٹھ تے ڈھٹی
اوہدیاں اکھیاں دے وچ گذریاں راتاں والیاں
تصویراں دے رنگ ہنجواں نال گھر کے گلھاں اُتے
آ گئے سن، تے منڈے ولوں ویکھ بھٹ بھٹ روئی
ٹِک ٹِک ہنجوں کیردیاں او وہا سطے جھکی آون دے دیندی رہی
پر یاروہن صدیاں لنگھیاں
گھڑیاں دے چینڈے عمراں دے چینڈے بن گئے نیں----''
''----میہنڈا سائیں
میہنڈی ڈاچی، جھکی نہ جس دی ریس کھائیں
کیڈیاں سسیاں جیہوں بجوں جان کے ڈینڈیاں آیاں
اونہہ ڈاچی دے کھرے تے سسیاں ناچوی لبھی
پر اج جیہوں، میہنڈا اکھراوی نہیں لبھیندا
اج اک واری----''
''----گلاں دے ایہہ پلٹے، موڑ کروں تائیں ویکھاں
جیہوں کجھ نہیں کہنا یار و، پر جیہوں ایہہ گل تے دسو
ایہہ سب کیوں اے کرتائیں اے دا رووی ہوئے؟''
سارے چپ ہیٹے تھکیاں ہویاں قدماں دے نال
رات دے ہنیرے دے وچ لُک گئے سن

○

ہم خرابے میں بسر کر گئے خاموشی سے
حلقۂ موج میں گوہر گئے خاموشی سے

ساعتِ وصل، قیامت کی گھڑی ٹھہری تھی
جسم خاموش تھے، دل ڈر گئے خاموشی سے

آزمائش تھی کڑی ہوئے وفا میں کہ جہاں
کج کلا آئے، سبک سر گئے خاموشی سے

ہم ترے ہجر میں آوارہ سخن ہو نکلے
زخم جو تو نے دیئے، بھر گئے خاموشی سے

شکوہ سنجِ غمِ منزل تھے فقط ہم ورنہ
کارواں کتنے سفر کر گئے خاموشی سے

کوئے محبوب کی شمعوں کو خبر ہے کہ نہیں
سائے کس سمت بکھر گئے خاموشی سے

دکھ کے سناٹے میں یاد آئیں گے تجھکو ہم سے
جو ترے در پہ صدا کر گئے خاموشی سے

جانے زنداں کے در و بام کا انداز ہے کیا
نعرہ زن آئے جو، اکثر گئے خاموشی سے

کچھ تو تھی لوحِ ازل باعثِ بربادیٔ دل
وار، احباب بھی کچھ کر گئے خاموشی سے

کوئی مرہم نہ ملا دل کا غنی، یا قسمت!
در بدر تیرے گداگر گئے خاموشی سے

○

ریگِ رواں پہ نقش کفِ پا نہ دیکھنا
آئینۂ ضمیر میں چہرا نہ دیکھنا

بے صرفہ ہے لہو کی تمازت مرے لیے
اسرارِ جسم و جاں کو برہنہ نہ دیکھنا

جو آنسوؤں کے لعل و جواہر بکھیر دے
اس ایک موجِ درد کو اٹھتا نہ دیکھنا

راتوں کا چین، دن کا سکوں ہو اگر عزیز
چلتا ہے ساتھ ساتھ جو سایہ نہ دیکھنا

ہے شب کی آستیں میں گناہوں کی روشنی
زخمِ نظر سے صورتِ زیبا نہ دیکھنا

ہم بھی فصیلِ شہر کے سائے میں آ رُکے
وا ہو درِ مراد تو صحرا نہ دیکھنا

یہ احتیاطِ وضعِ جنوں ہی نہیں، مگر
راہِ وفا میں اپنے کو بیگانہ دیکھنا

ہر شاخ پر جلے ہوئے پھولوں کی راکھ ہے
فصلِ بہار، زخم تمنا نہ دیکھنا

○

## مری عرض بھی سن!

آج پھر ہوش میں آنے لگے دیوانے ترے
پھر ترے نام کا اک ورد مسلسل ہے یہاں
پھر چلا تیری شفاعت کا کہیں ذکرِ جمیل
گوشہ چشم گنہگار بھی جل تھل ہے یہاں

تُو کہ اس خاک پہ انسان کی تکمیل ہوا
تُو کہ تقدیسِ خداوند کی تحصیل ہوا
تُو کہ خود وقت بھی ترے لیے تحلیل ہوا
تُو کہ ہر رنگ میں آپ اپنی ہی تمثیل ہوا

آج دیوار و در بام سے آتی ہے صدا
رفعت و عظمتِ آدم ترے دم سے قائم
تجھ سے آباد ہے خالق کا پر اسرار جہاں
تُو ہے اس کرۂ خاکی پہ بھی قائم دائم

سبھی کچھ ٹھیک مگر میں ہوں عجب سوچ میں گم
تُو چراغ تہہ داماں تو نہیں ہے کوئی
تیرے بندے کہ لبوں پر ہیں ترا نام لیے
ان کے سینوں میں چراغاں تو نہیں ہے کوئی

اے مرے صاحبِ لولاک مری عرض بھی سن
اے مرے صاحبِ لولاک مری عرض بھی سن
روحِ آوارہ کو تسکین کی راحت دے دے
اور ان لوگوں کو احساس کی دولت دے دے

○

## غنچہ تا شگفتن ہا----

(کشمیر اگست ۷۷ء سے گرا ۱۹۹ پورٹ تک)

اُفق پہ سرخی رنگِ بہار پھیل گئی
امید جلوہ تابندہ دل میں جاگ اٹھی
فسردگی و اسیری کے جال ٹوٹ گئے
بجھی ہوئی کئی چنگاریوں سے آگ اٹھی

''بہار'' آئی لیے آرزو کی مایوسی
بہار تھی کہ خزاں؟ یا تباہیوں کا سماں
وسیع ہوگئی کچھ اور غم کی تاریکی
بھیانک اور بھی کچھ ہوگئی فضائے جہاں

اصولِ حق و صداقت کی آڑ لے لے کر
خلوص کیش نگاہوں کو وقفِ دار کیا
بزعم خود کئی ویرانیوں کے پردے میں
لٹا پٹا ہوا ماحول ''زرنگار'' کیا

قدم قدم پہ جنازے ہیں مرنے والوں کے
شرارِ حرص و ہوس ہے دلوں میں رقصندہ
یہ کشمکش، یہ فروزاں کدورتوں کے چراغ
نہ جانے گزرے گا کیا کیا دلوں پہ آئندہ

جمالِ زیست نے دیکھا ہے چشمِ پرنم سے
اُجڑ رہی ہے چناروں کے حسن کی وادی
گزر رہی ہے قیامت ستم کے ماروں پر
حیات شعلہ بداماں نگاہ فریادی

○

ہمارے پاس تھا جو کچھ لُٹا کے بیٹھ رہے
دیارِ دل میں قیامت اُٹھا کے بیٹھ رہے

وہاں جہاں پہ اندھیروں کا کارواں اُترا
کسی امید پہ شمعیں جلا کے بیٹھ رہے

تمہارے ہجر میں جو کچھ گزر گئی' گزری
تمہارے وصل میں ہم گھر جلا کے بیٹھ رہے

کہاں کے دار و رسن اور کیا شہیدِ وفا
یہ کاروبار بھی کل پر اٹھا کے بیٹھ رہے

خبر نہ تھی کہ نہاں آشکار تھے جو بھی
وہ پردہ دار تو چلمن گرا کے بیٹھ رہے

کڑکتی دھوپ میں دشتِ سفر سے گھبرا کر
فصیلِ شہر کے سائے میں آ کے بیٹھ رہے

زمانہ کچھ تو کہے ان سے جو بخیلِ دل
کسی کی بزم سے ہم کو اٹھا کے بیٹھ رہے

گری ہے گھر کی کڑی پر کڑی تو گھر والے
غبارِ شرم میں چہرے چھپا کے بیٹھ رہے

وہ طفلِ مکتبِ رسمِ وفا ہمیں تو نہ تھے
جو اپنی یادوں کا میلہ لگا کے بیٹھ رہے

ہے بازگشت ہی شاید مری فغاں کا جواب
''خدا'' تو اپنی ہی قبروں پہ جا کے بیٹھ رہے

وہ ناخدا' تھے زمانے میں معتبر جو سدا
سمندروں میں سفینے بہا کے بیٹھ رہے

○

رنگوں' لفظوں' آوازوں سے سارے رشتے ٹوٹ گئے
سیلِ بلا میں دشتِ خلا کے کتنے کنارے ٹوٹ گئے

گونگے بہرے لوگوں سے اب ساری عمر نبھانا ہے
جینا مرنا ایک برابر' کچے دھاگے ٹوٹ گئے

دل کے گرد حصار کھینچا تو اس کا ملنا محال ہوا
چاروں کھونٹ آوارہ پھرے جب پاؤں بھی اپنے ٹوٹ گئے

کھنڈر کھنڈر سب آوازوں سے گونج پڑیں گے بولو تو
ایک صدا وہ تھی جس سے محلوں کے کنگرے ٹوٹ گئے

شیشہ و سنگ کے محل کے سائے میں رہنے والے لوگو
اک اک کر کے دل میں چبھو لو جو جو شیشے ٹوٹ گئے

شور شرابا' خون خرابہ جو بھی ہو کچھ کم بھی نہیں
شہر پناہ کے آہنی بوجھل سب دروازے ٹوٹ گئے

چُپ کے بندھن ٹوٹیں گے تو پاؤں میں لوہا بولے گا
پھر دیکھو گے سانس کے سارے رشتے ناطے ٹوٹ گئے

رونا ہنسنا دونوں ہی بیکار رہیں دنیا والوں کو
یہی ہونا' تیرے میرے دونوں کھلونے ٹوٹ گئے

آج کی رات ہماری ہے اور آج کی رات سویرے تک
سب کا ماتم کرنا ہوگا' جو جو تارے ٹوٹ گئے

○

ہم نے تو بھی معرکہ مارا ہے سفر میں
منزل کی طرح بیٹھ گئے راہ گذر میں

وہ شمعِ شبِ انجام کی صورت تو نہیں تھا
اک پل میں شبِ نصف اتر آئی ہے گھر میں

اے نالۂ دلدوز تڑپ اٹھی خوشی
ہے مرگِ تماشا کسی آباد نگر میں

ہم خاک کے تودے پہ کھڑے پوچھ رہے ہیں
کیا لطف ملا تم کو سمندر کے سفر میں

ہم سایۂ دیوارِ شکستہ میں پڑے تھے
ڈھونڈو گے تو پاؤ گے ہمیں سایۂ در میں

یہ مرحلۂ قطعِ تعلق تو کٹھن تھا
اک درد کا دریا بھی ہے اب دیدۂ تر میں

اک عمر کے رشتوں کو فنا پل میں ملی ہے
ہم ڈھونڈنے کیا نکلے ہیں صدیوں کے سفر میں

تاریک و خنک خاک کا پیوند ہوئے ہیں
ہم تول کے لائے تھے جنہیں لعل و گہر میں

یوں تیری طرح دور کی منزل کے مسافر
سب کچھ تو نہیں چھوڑ کے جاتے بھی گھر میں

○

## میری سونہہ

اوس پیو واہ دی سونہہ کھا کے آکھیا ـــــ
نہ میں گھروڑاں گا، نہ تُنجی تے سوواں گا ـ میں بَن بیلیاں
تے درگاہواں نوں جاواں گا ـــــ (زبور)

اُچیاں نِیویاں پَدھراں اُتے تُردے تُردے گل نہ کریے
ٹھُڈا پَیر جے پے جاوے تے ایہوں پَل بھلکے چکیے
دنداں دے وچ قیدی جیبھ نوں کیکن لہولہان جا کریے
چپ چپیتے تُردے رہیے، اُچو اُچیاں واٹاں پھڑ یے

اُچیاں اُچیاں واٹاں پھڑ کے چُپ چپیتے تُردے تُردے
پچھل پیریاں یاداں دا وِرولیاں وچوں جھاتاں پائیاں
کیٹے روڑے نیڑیاں وانگر پیراں دے وچ چُھبھدے رُندے
کھول کے اگلے پچھلے قصے، اپنے سانگے تاں باتاں پائیاں

پچھل پیریاں نیڑیاں، باتاں تے واتاں گل وکھری پائی!
ڈونگھی چپ دے سمر سوچوں شوکیاں ناگاں سِر کڈھے
ٹھنڈے ہو کے مارُو بیلیاں وچوں بھانبڑ تُردے آئے
میرے چار چوفیرے آ کے گاون لگ پئے جُگی لگ پئے
ـــــــــــــــــــــــــــ نچدے پئے نیں

○

# سرائیکی تحریک کی حقیقت اور سیاست

شفقت تنویر مرزا

اس سے پہلے کہ ریاض ہمیں کے مضمون "سرائیکی قومیت ایک نظر میں" پر کچھ لکھا جائے۔ یہ ضروری ہے کہ عبدالمجید پیرزادہ کا ایک جملہ بیان کیا جائے۔ عوامی تحریک کے صوبائی اجلاس 10 مئی کو حیدرآباد میں ہوا تھا انھوں نے کہا "پختون کو تنہا نہیں چھوڑا جانا چاہیے کیونکہ وہ قدرتی طور پر ون یونٹ کے خلاف سندھیوں کے ساتھی تھے۔"

اس کی وضاحت کی ضرورت کیا جا سکتا ہے اگر وقت کا قانون نہ کی ایک قانون جو کہ پنجاب کے خلاف باقی تین صوبوں کی تحریک کا محرک تھا ایک وقت تھا کہ بنگالی پاکستان میں اکثریت میں تھے۔ اُن کی یہ اکثریت چاروں صوبوں اور جاگیردارانہ مغربی پاکستان نے سلب کر لی۔ اُن پر اپنی مساوی طاقت ظاہر کرنے کے لیے اور بنگالیوں کو اسمبلی میں اکثریت ملی تو اُن کو جاگیرداروں، جنرلوں اور بیوروکریٹ نے ذلیل کر کے ایک سندھ کے جاگیردار اور وزیر کے ایک جنرل کی کمانڈ کے لڑ کر نکال باہر کیا۔

ذوالفقار علی بھٹو کو اکثریت کا لیڈر بنا لیا گیا۔ اور انھوں نے یہ کر دکھایا مغربی پاکستان کے چاروں صوبوں کے جاگیردار جو کہ اُن کی پارٹی کے تھے یا نہیں تھے انھوں نے اُن کا ساتھ دیا۔ اس طرح تمام جاگیردار اس زرعی ریفارم سے بچ گئے جو کہ 1970 کے الیکشن میں تمام سیاسی پارٹیوں نے کیا تھا۔ بنگالیوں کو 136 سیٹوں کی جیت نصیب ہوئی جبکہ انہیں لاکھوں ووٹ ملے۔

بھٹو چاہتے تھے کہ بنیادی زرعی نظام میں تبدیلی لائی جائے ساتھ ساتھ تمام ملکی نظام میں تبدیلی لائی جائے۔ اس بنیاد پر انھوں نے راولپنڈی، لاہور، جہلم، گوجرانوالہ، سیالکوٹ، شیخوپورہ، فیصل آباد، ساہیوال اور سرگودھا میں الیکشن جیتا۔ وہ ان تمام علاقوں میں جہاں سرائیکی جاگیردار موجود تھے الیکشن جیت نہ سکے۔ اور وہ علاقے تھے اٹک، میانوالی، خوشاب، جھنگ، ڈیرہ غازی، راجن پور۔ پاکستان پیپلز پارٹی نے گجرات، بہاولپور اور ملتان میں بھاری اکثریت سے الیکشن جیتا۔

ایسٹ پاکستان کی علیحدگی کے بعد زیادہ تر سرائیکی MNA'S اور MPA'S جن میں کھوسہ، لغاری، قریشی، مزاری، وٹو اور نواب شامل تھے انھوں نے بھٹو صاحب کی زرعی ریفارم سے بچنے کے لیے PPP میں شمولیت اختیار کر لی۔

سرائیکی جاگیرداروں کے PPP میں شامل ہونے کے بعد پنجاب کو دو حصوں میں تقسیم کرنے کی دانستہ کوشش کی گئی۔ جب بہاولپور کو علیحدہ صوبہ بنانے کی کوشش ناکام ہو گئی تو اس موومنٹ کے لیے باقاعدہ بات چیت شروع ہوئی۔

پہلی آل پاکستان سرائیکی کانفرنس ملتان میں ہوئی جس کی باضابطہ حمایت PPP کے سندھ کے چیف منسٹر اور کئی دانشوروں نے کی جن میں رسول بخش پلیجو کا نام سرفہرست ہے۔

لیکن اس کا انجام اچھا نہ ہوا جب کچھ لوگوں نے ملتان میں سرائیکی صوبے کا نیا نقشہ بانٹنا شروع کر دیا جس میں سندھ کے سرائیکی بولنے والے علاقے بھی شامل تھے۔ سندھ کے لوگوں نے نعرہ بلند کیا "جان دے دیں گے لیکن سندھ کو نہ جانے دیں گے" اس کے بعد سرائیکی تحریک پنجاب نے سندھ کے ان علاقوں کو اپنے ساتھ شامل کرنے کا خیال ترک کر دیا۔ اس کی اصل وجہ جاگیردارانہ طاقت تھی۔

وسطی پنجاب کو تنہا کرنے کے لیے 1962 میں سجاد قریشی نے مقامی اور غیر مقامی کا نعرہ بلند کیا۔ جو کہ بہاؤ الدین زکریا کے سجادہ نشین تھے۔ اُنھوں نے قومی اسمبلی میں ملتانی زبان کے لیے سوال اٹھایا تھا۔ اس وقت سرائیکی کا لفظ زیادہ فیشن میں نہیں تھا لیکن وہ لوگ جو ایوب خان کے قریب تھے جیسے کہ قدرت اللہ شہاب، انھوں نے ملتانی زبان کو علیحدہ طور پر پہچانے جانے کی حمایت کی تھی۔

ڈاکٹر طارق رحمان نے اپنی کتاب "پاکستان میں زبان اور سیاست" میں لکھا ہے "سرائیکی کے کارکنوں کے مطابق جنرل ایوب کی حکومت کے ایک با اثر بیوروکریٹ قدرت اللہ شہاب نے سرائیکی کے منتظمین کو جو کہ تعداد میں تین کے قریب تھے اس امر پر راضی کرنے کی کوشش کی کہ وہ اس بات کا دعویٰ کریں کہ سرائیکی پنجابی سے مختلف زبان ہے"۔ (صفحہ 80)

خدا معلوم یہ بات درست ہے یا نہیں، حقیقت یہ ہے کہ [illegible] کو قدرت اللہ شہاب اور جمیل الدین عالی نے اپنے مقاصد کے لیے استعمال کیا۔

مگر وہ واحد جگہ نہ تھی جہاں پر اس قسم کی سیاست ہوتی تھی۔ سیاستدانوں کی دلچسپی عوامی نیشنل پارٹی اور پاکستان نیشنل پارٹی بلوچستان کے سرائیکی بیلٹ میں بھی تھی۔ یہ دونوں پارٹیاں پنجاب کی برتری کے خلاف تھیں۔ اس الائنس کی حقیقت وہی تھی جو کہ حفیظ پیرزادہ کے سندھ پختون الائنس کی۔

دونوں پارٹیاں، مسلم لیگ اور PPP سرائیکی تحریک کی حمایت کرنے میں پیچھے رہیں۔ "بہاولپور صوبہ" تحریک زبان کی بنا پر نہ تھی۔ لیکن 1970 کے الیکشن کے بعد ملتان سرائیکی تحریک کا مرکز بن گیا۔

سرائیکی تحریک کے ایک حامی سید نور علی ضامن حیدری نے اپنی کتاب "معارف سرائیکی" میں اس بات پر بہت زور سے بحث کی ہے کہ مدت سے پاکستان پر اُن لوگوں نے حکومت کی جو کہ سندھ ساگر دوآب سے تعلق رکھتے تھے۔ جن میں بھٹو اور ایوب خان شامل ہیں۔ اس کتاب کی اشاعت کے وقت بھٹو صدر پاکستان تھے۔

حکمرانوں کے حوالے سے حیدری کی فہرست کافی طویل ہے جس میں مخصوص لوگ شامل ہیں۔ اس میں نواب کالا باغ، سر سکندر حیات، سر خضر حیات، سر فیروز خان نون، مشتاق احمد گورمانی، غلام مصطفیٰ کھر، جنرل ٹکا خان، ایوب کھوڑو، جی ایم سید، پیرزادہ عبدالستار اور اللہ بخش سومرو کے نام شامل ہیں۔

لیکن اس کے ساتھ انھوں نے غلام محمد، چوہدری محمد علی جن کا تعلق

جالندھر دوآبے تھا اور فتح محمد روٹ اور ممتاز دولتانہ کو حکمرانی کے لیے غیر موزوں قرار دیا ہے۔

حیدری نے ایک حدیث کا حوالہ دیا ہے کہ حضورؐ نے کہا تھا کہ صرف قریش ہی مسلمانوں کی خلافت کے لائق تھے۔ انھوں نے حضرت عمرؓ کا حوالہ بھی دیا جنھوں نے حدیث کے مطابق حکمرانی کی۔ اپنے دلائل میں انھوں نے پنجابی زبان کو بالکل مسترد کیا ہے۔ سرائیکی زبان کے ایک حامی مرحوم ڈاکٹر مہر عبدالحق نے کہا کہ پنجابی پاکستان کے کسی حصے کی زبان نہیں ہے۔ یہ زبان تعصب کے سبب پھیلی۔ اس کی وجہ یہ بھی تھی کہ سکھوں نے ملتان کے حکمران نواب مظفر خان کو 1818 میں شکست دی۔ اس طرح سے اس خطے نے مذہبی اور سیاسی رنگ اختیار کیا۔ سکھ پنجابی بولتے تھے جبکہ ساؤتھ پنجاب کے مسلمان سرائیکی بولتے تھے۔

صرف زبان کی بنیاد پر کچھ برٹش رائٹرز اور سول سرونٹ نے سرائیکی اور ملتانی کو ویسٹرن پنجابی یا لہندا کا نام دیا۔

U.S کے پیدائشی C.F نے 1905 میں بلھے شاہ کے متعلق ایک مضمون میں لکھا اور ملتان کے گزٹ کی طرف اشارہ کیا۔ انھوں نے کہا کہ "یہ کہنا شاید ٹھیک نہ ہو، جیسا کہ ملتان گزٹ کے رائٹرز کہتے ہیں کہ کافیاں پنجابی زبان کے ملتانی رسم الخط میں لکھی جاتی ہیں۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ ان کافیوں میں کچھ Verb ایسے ہیں جو ملتانی رسم الخط کے لیے مخصوص ہیں اور جنھیں پنڈی کے دہلی اور دہلی سے ملتان تک کوئی بھی شخص سمجھ سکتا ہے۔

سرائیکی تحریک کے ایک اور حامی ڈاکٹر شکیل کہتے ہیں کہ دونوں زبانوں کی کئی مشترکہ زبانی تفصیلات اور لغت پر دونوں زبانوں کا نیا معاہدہ اتفاق ان دونوں زبانوں کو ایک دوسرے کے ساتھ سمجھنے میں بہت مدد کرتا ہے۔ طارق رحمٰن کہتے ہیں کہ سرائیکی اور پنجابی زبان باہمی طور پر سمجھ میں آتی ہیں۔

معاشی اور سیاسی وجوہات کو بھی سمجھنا ضروری ہے۔ جنرل ضیا کا دور یاد کیجیے جب سیاسی مقصد مارشل لا کا یہ تھا کہ بھٹو کی سیاسی طاقت کو توڑا جائے۔ MQM کا کام سندھ میں اُردو سپیکنگ اور سندھی سپیکنگ کو تقسیم کرنا تھا۔ جبکہ پنجاب میں یہی کام مختلف رسم الخط کی بنا پر کرنا تھا۔

ضیا حکومت نے فخر کی زبان کے ماہر فرہود سے مشورہ کیے 1980 میں سرائیکی کو ایک علیحدہ زبان کے طور پر تسلیم کرا لیا جو کہ حسین احمد کے خیال میں سرائیکی زبان کے سیاسی طرف داروں کی جیت تھی۔ یہ وہ وقت تھا جب SQM سامنے آئی۔ طارق رحمٰن کے مطابق یہ MQM کا ایک کامیاب ماڈل تھا۔ SQM کے تین مرکز تھے کراچی، خانیوال اور احمد پور شرقیہ۔

یہاں اس بات کا ذکر کرنا بھی ضروری ہے کہ ساؤتھ پنجاب کے وہ جاگیردار جو کہ PPP میں شامل ہو گئے تھے انھوں نے اپنی وفاداریاں اس وقت تک تبدیل کر لی تھیں۔ انھوں نے 1985 کے الیکشن کے ایجنٹ کو PPP کی جانب سے خوش آمدید کہا۔ بدقسمتی سے بھٹو صاحب نے پنجاب کی حکومت کو سرائیکی نواب محمد احمد اور صادق قریشی اور محمد حیات شمس اٹک والے کے ہاتھوں میں دے دیا تھا۔ چونکہ یہ پارٹی کے اصل خیالات کے منافی تھا لہٰذا اس سے صوبے میں PPP کے ووٹ بینک کے ٹوٹنے کا خطرہ تھا۔

جاگیردارانہ تعمیر بالکل نہیں بدلی ہیں۔ عائشہ صدیقہ جن کا تعلق بہاولپور سے ہے اپنے کالم میں لکھتی ہیں۔ کالم کا نام ہے "Deadly Social Change"۔ (روزنامہ ڈان یکم جون ۔09)

"پنجاب کا یہ حصہ جاگیردارانہ نظام کی وجہ سے خاص اہمیت کا حامل ہے۔ یہ وہ حصہ بھی ہے جہاں جاگیردارانہ طاقت مستحقی طاقت کی شکل میں سیاسی اور روحانی طاقت کے ساتھ مل رہی ہے۔ بے شمار خاندان نہ صرف اس وجہ سے اہم ہیں کہ ان کے پاس دولت اور سیاست ہے بلکہ ان کا تعلق مزاروں سے بھی ہے۔ مزاروں کے ساتھ ان کی وابستگی نے انھیں مزید طاقت دی ہے۔ اس سے اُن لوگوں کے لیے سانس لینا مزید مشکل ہو گیا ہے جو کہ مذہب کی طرف رجوع کر رہے تھے۔ ساؤتھ پنجاب میں بڑھتی ہوئی شدت پسندی نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ حکومت زرعی ریفارم کو لاگو کرنے میں ناکام رہی ہے تا کہ معاشرے میں طاقت کا بگاڑ روک سکے اور اس کے نتائج آئندہ آنے والے سالوں میں ظاہر ہوں گے۔

ساؤتھ پنجاب کے جاگیرداروں کے ساتھ ساتھ سندھ کے وڈیروں اور بلوچستان کے سرداروں اور سرحد کے خانان کی یہ کوشش ہو گی کہ کسی قسم کی معاشی اور معاشی تبدیلی کو نہ واقع ہونے دیا جائے اور ویسے ہی حکومت کے سلسلے کو چلنے دیا جائے۔

جہاں تک سرائیکی علاقے کی معاشی اور معاشرتی شکایتوں کا سوال ہے ان کی ذمہ داری اُن لینڈ لارڈز پر آتی ہے جو کہ صوبے اور مرکز میں طاقت کے حامل ہونے کے باوجود ان مسائل اور شکایتوں کو حل نہ کر سکے۔ پنجابی اور سرائیکی زبانوں کے درمیان جو تضاد پایا جاتا ہے اس کا پس منظر بھی سیاسی ہے۔ سرائیکی صوبے کا مقصد سندھی وڈیروں، بلوچی سرداروں اور سرحد کے پٹھانوں کی وراثت کی حکومت کو تقویت دینا ہے۔ شکایت کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ سرائیکی زمین ان لوگوں کو دی گئی جن کا تعلق اس سرزمین سے نہیں تھا۔ اگر زرعی ریفارم کو مکمل طریقے سے لاگو کیا جاتا تو زمین اُس کو ملتی جو اس کو کاشت کرتا نہ کہ کسی اور کو۔

اگر کوئی ریاض حسن صاحب کو یہ یاد کرائے کہ جب دولتانہ صاحب نے کرائے داروں کے حقوق جیسے حساس مسئلے پر زور دینا چاہا تو سرائیکی بیلٹ کے MLA'S نے، جناب نوبہار شاہ، جہانیاں شاہ اور نوابزادہ مظفر اللہ خان کی سرکردگی میں وڈیروں کے حقوق کی حفاظت کے لیے ایک تنظیم بنائی جس کا نام "زمین دار بچاؤ سوسائٹی" تھا۔ اور اس کی حمایت میں مولانا مودودی اور احمدی خلیفہ بشیر الدین محمود نے کتابیں لکھیں۔ جن کا مقصد وڈیروں کے حقوق پر روشنی ڈالنا تھا۔ اور ان وڈیروں کو یہ حقوق برٹش گورنمنٹ نے دیے تھے۔ جبکہ سکھ اور مغلوں کی حکومت کے دوران زمین سرکار کی ملکیت ہوتی تھی۔

انگریزی سے ترجمہ: فاری شا (لندن)

ڈ
ر
ا
مہ

# محرم ملک

(پہلی جنگ عظیم کا ہیرو)

شفقت تنویر مرزا

پہلا سین

صبح کاذب، کچے مکانوں گھر سرسبز پس منظر میں سے اونٹ پر سوار اٹھائیس، تیس برس کا محرم ملک نکلتا ہے دور سے صبح کی اذان (پس منظر) سنائی دیتی ہے ــــ موسم نومبر دسمبر کا ہے کھیتوں میں کہیں دھواں دور سائے بھی نظر آتے ہیں ــــ کھیتوں میں کھجور کے درخت ــــ اونٹ کو گھنٹی باندھی گئی ــــ سامنے سے ایک بوڑھا بزرگ دیہاتی ــــ محرم کو پہچان کر

بزرگ: محرم ملک ــــ تم ہو ــــ

محرم: جی ہاں ــــ (محرم رک جاتا ہے)

بزرگ: کدھر کو ــــ سویرے سویرے ــــ خیر ہے؟

محرم: جی چاچا ــــ خیر ہے ــــ سلطان باہو سرکار جا رہا ہوں ــــ سائیں کی سلام کے لیے ــــ

بزرگ: اچھا ــــ ہمارا سلام بھی ــــ عرض کرنا "سن فریادی پیراں دیا پیرا ــــ"

بزرگ گاؤں کی طرف جو چند گھروں پر مشتمل ہے اور محرم اپنی منزل کی طرف اونٹ کو چلاتا ــــ اونٹ فیڈ آؤٹ ہو جاتا ہے

دوسرا سین

محرم کے اونٹ کا سوار ابھرتا ہے دوسری طرف سلطان باہو کے مزار چار اور پھر کورس میں سلطان باہو کا بیت آہستہ آہستہ بلند ہوتا جاتا ہے ــــ آواز سنتے ہی محرم اونٹ سے اترتا ہے ــــ زمین پر جھک کر مٹی کو ہاتھ لگا کر ہاتھ چومتا ہے اور آنکھوں کو بھی لگاتا ہے دور پس منظر میں بیت کی آواز بڑھتی جاتی ہے اور حق باہو ۔ بے شک باہو کے نعرے (پس منظر) گونجتے ہیں جو پس منظر میں مسلسل گونجتے رہتے ہیں۔

سن فریادی پیراں دیا پیرا عرض سنیں کن دھر کے ہو
بیڑا اڑیا وچ کپراں جتھے مچھ نہ بہندے ڈر کے ہو
شاہ جیلانی، محبوب سبحانی خبر لیو جھٹ کر کے ہو
پیر جنہاں دا میراں باہو اوہی کدھی لگدے تر کے ہو

(سلطان باہو کا بیت اگر غیر روایتی لے میں کورس کی شکل میں گایا جائے تو ممکن ہے تاثر مختلف ہو۔ اتنا ہے کہ ناظر یا سامع کو ذہنی طور پر جھنگ میں پہنچا دیا جائے سمعی اور بصری دونوں اعتبار سے) ــــ

محرم اونٹ کو ایک طرف باندھ کر سلام کے لیے مزار کے اندر جاتا ہے پھر نفل ادا کرتے اور دعا مانگتے ہیں ــــ

مزار سے باہر احاطے میں چٹائیوں پر کچھ لوگ بیٹھے اور کچھ لیٹے ہوئے ہیں ان میں ایک مولوی غلام حسین ہے جو خاصا نمایاں نظر آتا ہے اور لوگوں سے باتیں کر رہا ہے میں کہہ رہا تھا ادھر پانی بڑا آیا ہے زمینوں سے جو بہا دی کرتا چلا ہے تو پھر راہ میں کچھ نہیں دکھا۔ میں تمہارے گاؤں سے آیا ہوں، ادھر آج غلام امام کے پاس ــــ ایک طرف ادھا تھل اور دوسری طرف جل تھل

(ادھا تھل کہتے ہوئے اپنی طرف اور جل تھل کہتے ہوئے سلطان باہو کے مزار کی طرف اشارہ کرتا ہے)

یہی ہماری قسمت ہے ــــ دریا ہے جھناں، عاشقوں کا دریا ــــ دل والوں کا دریا ــــ دل دریا سمندروں ڈونگھا ــــ اور یہ ڈی شوہ دریا میں ہے کپر اور جھل میں ــــ بھنور میں ــــ ایک بھنور سے نکلتی ہے تو دوسرے بھنور میں ــــ دریا سے ہاری دوستی نہیں ہوتی ــــ کبھی تھی ــــ بڑی گوڑھی تھی ــــ بھنور ہمارا راستہ نہیں روکتا تھا ــــ لڈن ملاح منع نہیں کرتا تھا ــــ ہم پر کسی کا کوئی قرض نہ تھا ــــ آج ہم سب قرض دار ہیں ــــ کہیں کھتری کے ــــ کہیں سرکار کے ــــ سرکار بھی غیر اور سپ بھی غیر ــــ ہمارا کیا ہے ــــ رب جانے ــــ کھتری کی جھپٹی نظر میں اس کے پیچھے پٹواری ــــ تھانیدار ــــ اور ان کے پیچھے گورا ــــ

(مولوی غلام حسین ارد گرد سوالیہ نظروں سے دیکھتا ہے جیسے کوئی ناپسندیدہ یا مخبر قسم کا آدمی تو باتیں نہیں سن رہا پھر وقفہ دے کر محرم ملک سے پوچھتا ہے)

او بھائی، تو کدھر سے آیا ہے؟ اٹھنے کے لیے سے ــــ ہم سب اکٹھے ادھری شاری بستی سلطان شاری، رشید پور سے آئے ہیں ــــ ایک دوسرے کو جانتے ہیں ــــ اس لئے تم سے پوچھ لیا، کدھر ہو دیار میں کیسے آئے ہو، خبر کون سا ہے ــــ (اپنے لوگوں سے خطاب کر کے) کیوں بھائی پوچھ لینا چاہیے ناں ــــ کوئی حرج تو نہیں ــــ زمانہ کون سا جا رہا ہے؟ ــــ

محرم: جی بچ لے ــــ میں محرم ہوں محرم ملک اللہ جوائے کا ــــ چاہ بھٹی والا، اسلام بستی ــــ دریا کی کدھی کے پاس جی ــــ

مولوی: تو محرم ہے ــــ ہیں ہاں محرم ــــ (اپنے لوگوں کو خطاب کر کے) دیکھتے ہو۔ یہ محرم ہے ۔ محرمہ تجھے کوئی محرم راز نہیں ملا ــــ ل بھی نہیں سکا ــــ ادھر دیار پر رانا پانے آئے ہو ــــ سینے ــــ جلتے سینے کو ٹھنڈا کرنے ــــ ٹھنڈ ــــ سکون ــــ آرام ــــ

پیر کو فریاد سنانے آئے ہو۔۔۔۔ کیسے کیسے۔۔۔۔
قرض بھی لیا ہوگا۔۔۔ کراڑ سے۔۔۔۔ کبھی کبھی تمہارے بارے
بہانے بہانے جھانک بھی جاتا ہوگا۔۔۔۔ تجھے پتہ بھی ہوگا مقروض تو آنکھیں
نہیں اٹھا سکتا۔۔۔۔ اور جب فرنگی بھی اسی کے ساتھ ہو گیا تھا، کچہری بھی اسی کی
ہو سارے سیال بھیا نے، "فقیر" کا فیصلہ سید پٹھان تو بس۔۔۔۔ خیر چھوڑو۔۔۔۔
محرم ملک۔۔۔۔ جاٹ ہو۔۔۔۔ جیبی کی بات دیر سے کھوئے گئے کھو گئے۔۔۔۔
دنیا کی گدی پر بیٹھ کر مزا نہیں آتا۔۔۔۔ مزا تو دنیا میں کود جانے
میں ہے۔ تم جوان ہو۔ یہ جو میرے ساتھ ہیں یہ بھی جوان ہیں، میں بھی بوڑھا
نہیں۔ مگر ہمارے بڑوں نے ہمیں بوڑھا کر دیا ہے۔۔۔۔ احمد خان سیال
جھنگ کے قلعے سے نکلا تھا۔۔۔۔ سکھوں کے زمانے میں۔۔۔۔ پھر واپس
نہیں آیا۔۔۔۔ فصرت بھی نکلا، سو سال ہو گئے ہیں۔۔۔۔ جھنگ قلعے کے اندر
سے کس نے سمجھوتا کیا تھا سکھوں سے ملنے کی۔۔۔۔ کراڑوں نے۔۔۔۔ احمد
خان تو پھر یوں گیا۔۔۔۔ پھر کتنے سالوں سکھ اور کراڑ ڈاکہ زنی کرتے رہے۔۔۔۔
کیا کیا نہیں ہوا؟۔۔۔۔ سب ہمارے سینے پر لکھا ہے مگر لکھیانے
والے پیر حاجیوں نے سب کچھ بھلا دیا۔۔۔۔ اُچ غلام امام والے فقیروں کو یا نہیں
رہا۔۔۔۔ غیر غیر ہی ہوتا ہے۔۔۔۔ خوبکیل والے قریشیوں سے
پوچھنا۔۔۔۔

اُدھر اپنا قتل۔۔۔۔ اِدھر جل قتل

محرم مبہوت بیٹھا ہے پھر اٹھتا ہے۔۔۔۔ مولوی صاحب کو سلام
کرتا ہے۔ مولوی (محرم سے) ال بچے۔۔۔۔ اللہ حافظ۔۔۔۔ سر ہانے کو چوجتا
جا۔۔۔۔ اللہ فضل کرے گا۔۔۔۔ کبھی پھر ملاقات ہوگی جلدی۔۔۔۔ لگتا ہے
تیرے اندر کچھ ہے۔۔۔۔ باہر نہیں آ رہا۔ فقیروں کے دوارے کوئی ایسے نہیں
آتا۔۔۔۔ اور پھر جاٹ۔۔۔۔ راجپوت۔۔۔۔ تو بہ۔۔۔۔

(محرم چلا جاتا ہے اور مولوی اپنے لوگوں سے)

کیسے سمجھائیں لوگوں کو کیسی مصیبت آ رہی ہے مسلمانوں پر۔۔۔۔
ہم سب پر۔۔۔۔ مارے تو ہم جائیں گے ادھر بھی ستمدیا بھی۔۔۔۔ اللہ نبی
کے ماننے والے۔۔۔۔ سب جانے کیا ہونے والا ہے۔ بے خبر محرم ہی نہیں میں
بھی محرم نہیں ہوں۔ کسی فکر میں نہیں گئے سب۔۔۔۔ پر بہت نہیں
ہارے۔۔۔۔ (مولوی لوگوں کے ساتھ اٹھتا ہے "حق باہو بے شک باہو" کے
نعرے کے ساتھ سین ختم)

تیسرا سین

(محرم ملک کا اپنا کا گھر۔۔۔۔ کھلا، درختوں والا، گھڑولی
چارپائیاں، حقہ، چلہا، مرغیاں، تندوری۔۔۔۔ گھر میں محرم کی ماں، جوان بیوی کہ
دو بچے۔۔۔۔ شام کا وقت۔۔۔۔

ماں: (بہت پریشان ہو کر) محرم ابھی آیا نہیں، دیر کر دی
بیوی: ہاں کہا تھا کہ دیر لگ جائے گی
ماں: دربار پر۔۔۔۔؟۔۔۔۔ دعا بھی تو کرنا تھی؟
بیوی: اماں کبھی کبھی دعائیں لمبی ہو جاتی ہیں۔۔۔۔ چاچا بابا رحمتا تو کبھی سجدے
سے سر نہیں اٹھاتی تھی۔
ماں: ہاں مگر جب اٹھایا تو پھر باقی کیا بچا۔۔۔۔ محرم کو بھی لمبی دعا نہیں کرنی
چاہیے۔۔۔۔ مگر پیتا ہے دربار جانے کا شوق کب سے ہوا۔
بیوی: چاچا کے ساتھ بھی تو جایا کرتا تھا۔
ماں: ہاں، ہم صرف عرس پر، ہم بھی جاتے تھے
بیوی: عورتوں کو تو وہاں جانے کی مناہی ہے
ماں: ہاں ہاں۔۔۔۔ مناہی تو تھی مگر ہم تو دربار سے دوری ڈیرہ لگاتے تھے سویرے
سے گئے شام سے پہلے واپس۔ تمہارا چاچا رات بھی رہ لیتا تھا۔۔۔۔ مولوی کا
وعظ بھی سن لیتا تو الیاں بھی مار کے ڈھول بھی۔۔۔۔
بیوی: اماں تم لوگ اکیلے آجایا کرتے تھے؟ ڈر نہیں لگتا تھا؟
ماں: ڈر کا ہے کا۔۔۔۔ سبھی لوگ اپنے تھے۔۔۔۔ غیر کون تھا۔۔۔۔ یہ تو اب
غیر آ گئے ہیں۔۔۔۔ نہر نکلی زمینیں۔۔۔۔ رنگ پور نہر سے تو لہر بحر ہو گئی۔۔۔۔
بس ایک خرابی ہوئی۔ باہر والوں کو مربعے نکلے دیے گئے۔۔۔۔ وہ آ گئے
ہیں۔۔۔۔
بیوی: تو یہ چوری ڈاکہ تبھی سے شروع ہوا؟
ماں: تھا تو پہلے بھی۔۔۔۔ پر بڑا کم۔۔۔۔ اب تو توبہ۔۔۔۔ امیر ہو گیا۔۔۔۔
پر ہم سے کسی کو کیا لینا۔۔۔۔
بیوی: کیوں؟۔۔۔۔
ماں: ڈھور ڈنگر ہی چوری کرتے ہیں۔۔۔۔ چھین لے جاتے ہیں۔۔۔۔ کوئی
روکے تو ٹانگوں سے سر پھاڑ جاتے ہیں۔۔۔۔ اور پھر کبھی دریا کے اس پار
۔۔۔۔ کبھی اُس پار
(اس سارے ڈائیلاگ کے دوران چیزیں حرکت میں رہتی ہیں مثلاً بچے ایک
طرف بیٹھے باتیں کرتے یا کھیلتے رہتے ہیں، مویشی بجتے جلتے ہیں، پرندے بھی
مرغیاں بھی اور باہر گلی سے گزرنے والوں کی آوازیں بھی)
حاکم: (باہر سے آتا ہے جوان محرم کا ہم عمر) ماسی، سلام آ،
ماں: آ پتر، جم جم آ۔۔۔۔ خیر سے۔۔۔۔
حاکم: خیر سے ماسی بھابھی تو اچھی ہے بچے بھی
(بیوی اشارے سے ہاں میں جواب دیتی ہے بچے قریب آ کے
پھر واپس چلے جاتے ہیں)
مرا کدھر ہے۔۔۔۔؟

ماں: گیا تھا دربار پر۔۔۔۔۔رستے میں بیلیوں کے پاس رہ گیا ہوگا۔۔۔۔۔ابھی آنے والا ہے۔۔۔۔۔تو بیٹھ

حاکو: نہیں۔۔۔۔۔اسے بتا دینا میرا آج کل دل اسے اترا ہوا لگتا ہے۔۔۔۔۔گڑھ مہاراجہ گیا تھا میرے ساتھ ہی۔۔۔۔۔دستگیری کی بات تھی۔۔۔۔۔نواب کے منشی سے بھی ڈگی کی بات نہیں ہوئی۔۔۔۔۔بھابی خیال رکھ بندہ کچھ اکھڑ گیا ہے۔۔۔۔۔

(بیوی خستی سے زور سے)

حاکو: ہاں ہاں میں سچ کہتا ہوں۔۔۔۔۔اسے نہیں پتہ ادھر ساتھ والے ضلع میں ڈاکے پڑ رہے ہیں۔ ملتان، رنگ پور۔۔۔۔۔ادھر بھی معاملہ ٹھیک نہیں۔ سرکار بھی پریشان ہے بڑی لام لگی ہے۔۔۔۔۔شہر والے کہہ رہے تھے۔۔۔۔۔پھر یہ جو نئے لوگ آئے ہیں۔۔۔۔۔پتہ نہیں کہاں کہاں سے۔۔۔۔۔اچھے ہیں مگر انہی میں برے بھی تو ہوں گے۔۔۔۔۔لے مائی میں چلا۔۔۔۔۔

(حاکو کے جانے کے بعد)

ماں: بچی یہ حاکو کچھ کچھ باؤلا نہیں لگتا؟ کچھ اور ہو گئی ہے۔۔۔۔۔بات کرتے ہوئے ادھر ادھر آگے پیچھے مڑ کر دیکھتا ہے جیسے دل کے اندر چور ہو یا کوئی پیچھے لگا ہو۔۔۔۔۔کیوں؟

بچی: نہیں اماں! تجھے کچھ وہم نہیں ہو گیا؟۔۔۔۔۔

(بچوں کو اک دم احساس ہوتا ہے کہ کرم کی ڈاچی یا اونٹ آ گیا ہے اس لئے وہ شور مچاتے "بابا آ گیا۔۔۔۔۔بابا آ گیا"۔۔۔۔۔باہر والے راستے پر آ جاتے ہیں۔ بعض اوقات باہر کا دروازہ کوئی نہیں ہوتا تھا)

کرم بچوں کو پیار کرتا ہے ماں کو سلام کرتا ہے بیوی سے حال احوال پوچھتا ہے جو پانی لے کے آ جاتی ہے، وہ ڈاچی کو ایک طرف باندھتا ہے۔۔۔۔۔ماں سوال کرتی ہے پتر کہاں رہے سارا دن جس کے جواب میں کرم کہتا ہے۔۔۔۔۔اماں تانا ہوں۔۔۔۔۔دم لینے دے۔۔۔۔۔مجھے خیال تھا دیر ہو گئی۔

چوتھا سین

صبح کا وقت باہر کھیتوں کی منڈیروں (بنوں) پر گاؤں (چند مکان) سے ہٹ کر ایک کنویں کے پاس۔ کرم چلتا ہوا حاکو کے پاس پہنچا ہے جو اپنی فصلوں کو دیکھ رہا ہے۔ حاکو دور سے ہی آواز دیتا ہے۔

حاکو: آ جا کرم۔۔۔۔۔ہوئے۔۔۔۔۔

کرم: (قریب پہنچ کر) بات کر۔۔۔۔۔شام کیوں آیا تھا۔۔۔۔۔خیر تھی۔۔۔۔۔

حاکو: تجھے تو اسی وقت آ کر پوچھ لینا چاہیے تھا۔۔۔۔۔خیر نہیں تھی تو میں تمہارے پاس گیا تھا۔ جھٹ بیٹھا بھی نہیں۔

کرم: سچ کہتے ہو پر میں آیا دیر سے، بہت تھک گیا تھا، سوچا کوئی لازم بات ہوئی تو پھر آ جائے گا، ایسا کون سا فاصلہ ہے۔۔۔۔۔کوستا کوں۔۔۔۔۔تو بتا بات کیا ہے؟

حاکو: بات یہ ہے میں گیا تھا احمد پور سیال۔۔۔۔۔چاچے جیونے کے پاس۔۔۔۔۔کنک ہو گئی ہے بڑی مہنگی وہ روپے کی سات پڑوپیا چھوڑ دے پڑی، تجھے پتہ ہے نا۔۔۔۔۔

کرم: ہاں ہاں پتہ ہے۔۔۔۔۔کہتے ہیں لام لگ پڑی ہے سرکار گندم خریدتی پھرتی ہے کھتریوں کے ذریعے۔ بڑے بڑے بنیوں سے بھی

حاکو: تو میں نے سوچا میرے پاس تھوڑی سی زیادہ پڑی ہے۔۔۔۔۔چاچے کی ضرورت کا پوچھ آؤں۔۔۔۔۔تم بھی بتاؤ ہے نا گندم تمہارے پاس اور چنے بھی۔

کرم: ہاں ہے کھڑولوں میں۔۔۔۔۔پر کم نہ پڑ جائے تو اپنی بات کر۔۔۔۔۔کیا کہتا ہے جیونا۔۔۔۔۔خیر سے ہے

حاکو: خیر سے نہیں۔۔۔۔۔راموں کھتری نے اس سے قرضہ مانگ لیا ہے واپس۔۔۔۔۔کہتا ہے بڑی دیر ہو گئی ہے مجھے پیسہ چاہیے، سرکار کو گندم خرید کے دینی ہے پیسہ ہوگا تو کنک خریدوں گا۔۔۔۔۔

کرم: اچھا بات یہاں تک پہنچ گئی ہے۔۔۔۔۔راموں کی ٹانگ نہ ٹوٹے!

حاکو: ہاں کرم! اب تو وہ سیالوں کو بھی گھورتے ہیں کھتری کہتے ہیں سرکار نے ہم سے کہا ہے بھرتی کرائیں، بھرتی کرائیں گے تو پھر کی تھانہ ساتھ دے گی۔

کرم: مطلب ہے کہ اب ہماری پگ پر ہاتھ ڈالیں گے۔

حاکو: تو بالکل صحیح سمجھا۔۔۔۔۔چاچا جیونے سے بھی راموں کچھ کہہ رہا ہے۔۔۔۔۔اسے پتہ ہے گڑھ مہاراجہ والے نواب کا ہاتھ دین پر ہے۔۔۔۔۔مجھ سے کہتا تھا گندم رکھ دینا نے کیا پتہ کس وقت ضرورت پڑ جائے۔۔۔۔۔

کرم: حق کہتا ہے پر تو مجھے کیا بتانے آیا تھا کل؟

حاکو: چاچا۔۔۔۔۔مجھ کو کے پاس لے گیا کہنے لگا کمو کو کوئی پیغام دینا ہے کرم کے کام۔۔۔۔۔

کرم: (بے تاب ہو کر) تو پھر۔۔۔۔۔گھر ہی تا آتا۔۔۔۔۔

حاکو: نہیں! کہتی تھی ماں بھابی خوامخواہ گھبرا جائیں گی، تو صرف کرم سے بات کہنا، اور اسے حوصلہ بھی دینا ابھی تیری ضرورت نہیں، اللہ فضل کرے گا۔

کرم: نہ!۔۔۔۔۔بات کیا ہوئی۔۔۔۔۔کیا کہتی تھی۔۔۔۔۔ولیا گھر پہ تھا۔۔۔۔۔بچے؟

حاکو: سب ٹھیک ٹھاک ہے گھبرانے والی بات کوئی نہیں۔۔۔۔۔کہتی تھی کھتری نے ولیے سے وہی بات کی ہے جو جیونے سے کی تھی۔۔۔۔۔کھتری کہتا ہے بیا جوان ہو رہا ہے بھرتی دے دو۔۔۔۔۔قرضہ آتا رہے گا۔۔۔۔۔بات اس نے ولیے سے ہی کی ہے۔۔۔۔۔تیری بہن سے خود نہیں کی۔۔۔۔۔

کرم: تو پھر۔۔۔۔۔

حاکو: پھر یہ کہتی تھی صرف اطلاع دے رہی ہے۔۔۔۔۔تم نہ آنا۔

محرم: یار ان فرنگیوں کو کیا ہو گیا ہے اک دم ڈم پر کھڑے ہو گئے ہیں۔ چاچا کیا
کہتا تھا اس بارے سال پہلے کراڈ سکھوں مسلمانوں سے بڑے ناراض ہو گئے
تھے سرکار نے قرضوں پر زمین گروی رکھنے خریدنے کی ممانعت کر دی تھی ـــــ
سارے زمیندار مسلمان، سکھ خوش تھے ـــــ کھتری روتے تھے کھتری اور
لوگ بھی چیخے پکارتے تھے ـــــ خوامخواہ زمینداروں سے ناراض ـــــ اب
پھر سرکار پر وردی مہربانی ہو رہی ہیں ـــــ رب خیر کرے ـــــ حاکو تا ہو
آ ذرا احمد پور سے ـــــ ان دنوں فرصت بھی ہے ـــــ کچھ ملتان، رنگ پور کی
خبر بھی مل جائے گی ـــــ سنا ہے ادھر ڈاکے پڑ رہے ہیں۔ لوگ گندم چنے بھی
لوٹ رہے ہیں۔

حاکو: ہو آ ـــــ پر بکن کو کہتی تھی ـــــ مطلب اسے ـــــ مجھے بھی تیری
ضرورت ہے ـــــ ایسے نہ احمد پور سے ہو آئیں ـــــ؟

حاکو: چلے چلیں گے ـــــ پر کچھ دن ٹھہر جا ـــــ

پانچواں سین

رات کا وقت ہے محرم کا گھر ـــــ آنگن میں سب لوگ سوئے
پڑے ہیں۔ چاندنی بھی ہے ـــــ ڈاکوں کی آواز ـــــ یا ور کتوں کے
بھونکنے کی آواز منظر پر ابھر آ گئی محرم بھی سویا پڑا ہے ـــــ اور خواب دیکھتا
ہے ـــــ

احمد پور میں کوکا گھر ہے ـــــ ولیا بھی ہے ـــــ ان کا بیا دوہا
بھی سترہ اٹھارہ سال کا ہے اور بچے بھی ـــــ اور آنگن میں ایک طرف راسو کھتری
ہے اس کے ساتھ ایک دو اور کھتری اور ایک اے ایس آئی Punjab
Police کی اس زمانے (1914) کی وردی گھر کے باہر کی طرف ایک گھوڑا
بھی نظر آتا ہے مطلب یہ کہ تھانیدار گھوڑے پر آیا ہے

تھانیدار: ولیا تجھے لالہ رام لال کا قرض دینا ہے ـــــ

ولیا: جی آ دینا ہے ـــــ انکار کوئی نہیں ـــــ

تھانیدار: پھر دیر کس بات کی ـــــ؟ ـــــ لالہ مانگ مانگ کر ہمارے پاس
پہنچ گیا ـــــ

ولیا: میں دین دار ہوں جی ـــــ دے دوں گا ـــــ ایک آدھ ہاڑی ساونی
کے بعد

تھانیدار: نہیں لالہ جی نے سرکار کو گندم خرید کر دینی ہے ـــــ نہیں پیسہ چاہیے
اور بھی چاہیے ـــــ جرمن نے سرکار سے جنگ چھیڑ دی ہے اور ولایت
میں غلہ چاہیے ـــــ اونٹ ـــــ گھوڑے اور جوان چاہئیں ـــــ مسلمان،
ہندو، سکھ بھی سرکار کا یہ کام کر رہے ہیں۔ سمجھانے میں مہر حایوں، مخابل گڑھ
بہاولپور میں نواب ذوالفقار، شور کوٹ میں قریشی، سارے سرکار کی مدد کر رہے
ہیں ـــــ یہ سیٹھ بھی سرکار کی مدد کرنا چاہتے ہیں اور سرکار ان کی ـــــ

سنا ـــــ اتنی بات ہی کافی ہے ـــــ بھرتی کے لیے بیٹا دے دو ـــــ تو
رعایت ـــــ بیٹے کی تنخواہ سے قسط کٹتی رہے گی ـــــ تمہیں پتہ ہے کتنی تنخواہ
ملے گی مہینے کی تیس روپے ـــــ تیس روپے ـــــ کھانا، وردی دوسری چیزیں
مفت ـــــ (لالہ اور اسکے ساتھی مسکراتے ہیں)

ولیا: جی ہاں سرکار سب پتہ ہے ـــــ

تھانیدار: تو پھر اپنے بیٹے کا ہاتھ دے دو ـــــ یا اسی وقت چوکی چلو ـــــ پرچہ تو
کٹ گیا ہے ـــــ بیوی کو بھی ساتھ لے چلو ـــــ

محرم ایک ـــــ صدمے سے چیخ اٹھتا ہے جھٹکیں ہوئے ـــــ سبھی
نیند سے جاگ اٹھتے ہیں۔

ماں گھبرا کر ـــــ کیا ہوا محرم ـــــ پتر ـــــ (سر پر ہاتھ
پھیرتی ہے) ـــــ کیا ہوا تجھے خیر ہے ـــــ بیوی بھی اسی صورت سوال کرتی
ہے گھبرائی گھبرائی صرف بچے سوئے رہتے ہیں۔ ایک طرف سے بھینس کے
ڈکرانے کی آواز ـــــ فضا کو اور ڈراؤنا بنا دیتی ہے ـــــ کتے کے رونے
(بھونکنے کی نہیں) کی آواز آتی ہے ـــــ یوں یہ خواب آنکھ کھل جانے کے بعد
اور بھیانک نظر آتا ہے محرم کہتا ہے بس گندا خواب دیکھا تھا ـــــ اور کچھ
نہیں ـــــ خواب بڑا خراب تھا ـــــ خواب تو تجھے سلطان باہو کے دربار کا
آنا تھا ـــــ خیر کوئی نہیں ـــــ چلو ـــــ اللہ بھلا کرے گا ـــــ سو جاؤ۔
بیوی پانی لا کر دیتی ہے ـــــ

سب لوگ چارپائیوں پر لیٹ جاتے ہیں۔ محرم بھی بستر پر کروٹیں
بدلتے بدلتے صبح کا سپیدا ہونے لگتا ہے۔ چڑیاں پہلے ایک پھر بہت سی
بولنے لگتی ہیں۔

چھٹا سین

محرم کا گھر۔ محرم خاصی دھوپ چڑھنے کے باوجود اضطراری کیفیت
ماں اور بیوی سے چھپانا چاہتا ہے مگر اندر سے تخت بنا ہے ـــــ جانوروں پر
ہاتھ پھیرنے سے پیار کر کے انہیں گھاس اور چارہ ڈال دیتا ہے۔ پھر گھر سے نکل جاتا
ہے اور ماں کو کہہ جاتا ہے کہ میں ابھی آیا ـــــ حاکو کے کنوئیں والے ڈیرے
پر۔

محرم: او ئے حاکو ـــــ او ئے حاکا ـــــ کدھر ہو ـــــ

حاکو: (دیوار کے پیچھے سے نکل کر) ـــــ ادھر ہوں ـــــ خیر ہے ـــــ

محرم: خیر تو ہے مگر تو تا ابھی میرے ساتھ احمد پور چلے گا؟

حاکو: پر کیوں ـــــ کوئی آیا ہے وہاں سے ـــــ

محرم: نہیں ـــــ آیا تو صرف خواب ہے ـــــ مگر میں دھرتی تک مل گیا ہوں
حاکا! لگتا ہے کوئی آفت ہے ـــــ میرے سر پر لگتا ہے خون سوار ہو رہا ہے۔

حاکو: پر ہوا کیا ـــــ؟

محرم: تھانیدار گمو ہوئے اور دورو کو تھانے لے جا رہا ہے۔۔۔۔ راسو گھڑی
اسکے ساتھ ہے راسو کی بیوی۔۔۔۔ میرے دل پر تلوار چلا رہی ہے۔۔۔۔ اب
میں راسو کو نہیں چھوڑوں گا۔۔۔۔ ایک ایک بہی، کھاتا سب جلادوں گا۔۔۔۔
قرضداروں کو آزاد کر دوں گا۔۔۔۔ میں راسو کا نام ونشان مٹادوں گا۔۔۔۔
حاکماً اب میں نہیں چھوڑوں گا۔۔۔۔ میں نے بہت لوگوں کے قصے سنے'
کھتریوں نے بڑا ظلم کیا۔۔۔۔ سیدپور، کوٹ بہادر، قبار، ہزارہ، رنگا کی شاہ
گورہ کلا چی، پر دریا سے باہر فرید محمود کا قصبہ، صادق شتنگ، منگی، دارا قائم،
خاکی گل کی بستی و پایام۔۔۔۔ ان سب بستیوں میں کھتری کتوں کی صورت پھر رہے
ہیں۔ چڑیلوں کی صورت جو خون پی لیتی ہیں اور ان کے ساتھ گورے ان کے
کالے کتیں۔۔۔۔
حاکو: بس بس۔۔۔۔ کچھ ہوش کر محرم۔۔۔۔ اسی لئے تیری بہن نے کہا تھا حاکا
اسے سمجھا۔۔۔۔ وہ ایک دم بھڑک اٹھتا ہے۔۔۔۔ حوصلہ رکھ۔۔۔۔ ابھی بھی
لوٹ نہیں بگی۔۔۔۔ بھلائی ولیئے اور گمو کو ہاتھ لگانے والا۔۔۔۔ ابھی تو ادھر
قائم اور سردار سیال بھی بیٹھا ہے ہمارے سر کا سائیں ہے
محرم: میں نے بڑے دیکھے ہیں مہر، سیال بھروانے۔۔۔۔ کھتری کے سامنے
شیر۔۔۔۔ تھانیدار کے سامنے ڈھیر۔۔۔۔ کوڑے کا ڈھیر۔۔۔۔ دارا قائم
والے شہباز کو نواب ڈب کلاں نے کیوں نہیں بچایا؟۔۔۔۔ قرآن روئی کیوں
نہیں تھی؟۔۔۔۔ پیادہ شورکوٹ سے چلا نہیں تھا کہ ڈب کلاں والا سید حاکمان
کو۔۔۔۔ (اشارہ سیالوں کی طرف)۔۔۔۔ یا رحم سرکاری پیادوں سے ڈرتے
ہو؟۔۔۔۔ کرفریاد، پرس دیا پیرا
حاکو: محرے میں تیرے ساتھ چلوں گا پر دن ٹھہر جا۔۔۔۔ میرا سیر آنے والا ہے
محرم: اور جانے والا چلا جائے
حاکو: کون جانے والا؟
محرم: میرا جھوٹی ولیاً بہن گمو، بھانجا جوان داوو۔۔۔۔ سب چلے
جائیں۔۔۔۔ کوئی نہیں لے جائے۔۔۔۔
حاکو: نہیں نہیں ایسے تو نہیں ہو سکتا۔ ایسی کوئی بات ہی نہیں۔
محرم: بات ہے حاکو۔۔۔۔ تیری سمجھ میں نہیں آرہی۔۔۔۔ مجھے ادھر اُدھر ادھر
ورا ادھر گھر لے بھی گھر لے نظر آتے ہیں۔۔۔۔ اماں تو تنگ ہی آگئی ہے۔۔۔۔ کتنی
ماؤں کے بیٹے یہ کھتری پرکراڈ یہ دوہرے بھرتی کروائیں گے۔۔۔۔ ہیں۔۔۔۔
بتاؤ۔۔۔۔ حاکو۔۔۔۔ کتا آنے والے بھوچال کو سونگھ لیتا ہے۔۔۔۔ مجھے لگتا ہے
میں بھی لہو کی بو سونگھ رہا ہوں۔۔۔۔ دل تو نہیں مانتا۔۔۔۔ مگر آج نہیں
جانا۔۔۔۔ تم پرسوں تیار رہنا۔۔۔۔ ہم شام کو پلٹ آئیں گے۔۔۔۔ صرف
راسو کو دو پل آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر دیکھ آئیں گے۔
حاکو: پر دسا نہیں۔۔۔۔ ٹھیک
محرم: ٹھیک۔۔۔۔
ساتواں سین
محرم اک کا گھر۔۔۔۔ محرم گھر پر نہیں۔۔۔۔ باقی لوگ ہیں۔ گھر
میں حاکو داخل ہوتا ہے
گھر والیو۔۔۔۔ حاکم سلام کہتا ہے۔۔۔۔
ماں: آ' حاکو۔۔۔۔ آ جا۔۔۔۔ خیر ہے۔۔۔۔ بال بچہ۔۔۔۔
حاکو: سب راضی۔۔۔۔ خیر ایسر ہے۔۔۔۔ محرم نظر نہیں آرہا۔۔۔۔
ماں: ہو تو پرسوں ہی احمد پور چلا گیا تھا بیٹے' تجھے بتا کے تو آیا تھا۔۔۔۔
حاکو: ہیں۔۔۔۔ ادھر سے کوئی آدمی آیا تھا۔۔۔۔ بہن گمو کی طرف
سے۔۔۔۔
ماں: نہیں۔۔۔۔ کہتا تھا دل تنگ پڑ رہا ہے گمو کی طرف سے۔۔۔۔ اس لیے
جا رہا ہوں شادے کھوکھر کی گھوڑی پر گیا ہے۔ کہتا تھا دو تین دن بعد آؤں
گا۔۔۔۔
حاکو: پر۔۔۔۔ خیر مہر سیار سے تو کچھ نہیں کہہ گیا تھا؟
ماں: نہیں۔۔۔۔ اتنا کہتا تھا کہ حاکو یا علی گھوری آئے تو کہنا میں خود آؤں گا۔
حاکو: اچھا ماں میں چلا۔۔۔۔ بہن ستو تم خوش رہو۔۔۔۔ وسدے رہوا رے
حاکو نکل جاتا ہے۔۔۔۔ اور محرم کی بیوی ساس سے ہم کلام ہوتی ہے
بیوی: اماں۔۔۔۔ تیرے بیٹے کو کیا ہو گیا ہے؟
ماں: کیوں۔۔۔۔ (تنگی سے) کوئی سایہ ہو گیا ہے؟۔۔۔۔ کس کی طرف ہی
گیا ہے؟
بیوی: نا ماں نہ۔۔۔۔ میں تو وہ بات کر رہی ہوں۔۔۔۔ وہ ہر وقت تاپ میں تپا
رہتا ہے۔۔۔۔ کسی وقت پھنکارنے لگتا ہے۔۔۔۔ آسمان کو غصے سے دیکھتا
ہے۔۔۔۔ زمین پر زور سے پاؤں مارتا، ہاتھ یوں جھٹکتا ہے جیسے برچھی پھینک
رہا ہو۔۔۔۔ پھر ٹھنڈا ہونے کے لئے بار بار وضو کرتا ہے۔۔۔۔ نماز کا وقت نہ
بھی ہو تو نماز پڑھنے لگتا ہے۔۔۔۔ مولوی تو چھ کو آتا ہے یہ روز خود مسجد جا
کھولتا ہے۔۔۔۔ دریا کی کنڈی پہ چلا جاتا ہے۔ دریا میں بڑا پانی ہے اور میں
ڈرتی رہتی ہوں۔۔۔۔ مجھے بڑا خوف ہے۔۔۔۔ میں نے چاچے تلک شیر کا
حال دیکھا ہے۔۔۔۔ اماں
ماں: نہ نہ۔۔۔۔ لڑکی۔۔۔۔ زبان سے اچھی بات نکال۔ تلک شیر کا قصہ اور
تھا۔۔۔۔ اس کا دماغ چل گیا تھا۔۔۔۔ بیٹا۔۔۔۔
بیوی: پر اماں ملی بھابو کے کنار سنگھ کے ساتھ کیوں نکل گیا تھا تلک شیر؟ پھر
پولیس ان کے گھر کیوں آ گئی تھی؟۔۔۔۔ اُچ کے فقیروں کا آدمی بھی تو ساتھ
تھا۔۔۔۔ ؟ اللہ پر یتم والی۔۔۔۔ سنا ہے اس نے بھی کنار سنگھ کا بڑا گھر اجاڑا
تھا۔۔۔۔ سرکار نے انعام بھی دیا تھا۔۔۔۔

قرضے ۔۔۔ اور بھرتی ۔۔۔

آشو: ہاں ٹھیک ہے ۔۔۔

راجو: پیسہ ہمارے پاس ہے ۔۔۔ راشن پانی ہم خرید کر دے سکتے ہیں ۔۔۔ ہتھیار گولہ بارود کے لیے قرضے دے سکتے ہیں اور بھرتی ۔۔۔ ہم تو بھرتی نہیں دیں گے، کاروبار کیسے چھوڑیں بھرتی کروائیں گے مسلمانوں کی ۔۔۔ اور سکھوں کی بھی ۔۔۔ خطاب، انعام، خلعت اور نقدی بھی ملے گا ۔۔۔ فائدہ یہ ہوگا کہ نوجوان مسلمان اور سکھ جنگ پر ہوں گے ۔۔۔ پیچھے ہم جیسوں کا سکھ چین ۔۔۔

(مکروہ ہنسی ہنستا ہے) ۔۔۔ الہ جی ٹھیک ہے (میتا کو خطاب کر کے)

آشو: کچھ اور فائدے بھی ہیں ۔۔۔ یہاں کا مسلمان جا کے لڑے گا ترک مسلمانوں سے ۔۔۔ موذی کم ہوں گے، سکھ لڑے گا مسلمان سے بھی اور جرمن سے بھی ۔۔۔ کچھ نہ کچھ تو مارا جائے گا ۔۔۔ یہاں تو یہ سکیں نہیں مانا پھرے گا ۔۔۔ واپس آئے گا تو ادھ موا ہوگا ۔۔۔ یہ بھی ہم سے گوردواروں کی کنجی چھیننا چاہتے ہیں ۔۔۔ بڑا نقصان ہوگا نہیں۔

راجو: ایک بات اور لالہ جی ۔۔۔ جو اخبار آتا ہے یہاں جی اس میں لکھا تھا کہ امریکہ وغیرہ سے سکھوں کی فوج ایک جہاز میں بھر کر آ گئی ہے ۔۔۔ ایک آدھ مسلمان بھی اس میں شامل ہے، مگر ہے سکھوں کا کارواں۔ پنجاب میں پھر غدر کرنا چاہتے ہیں۔

میتا: وہ تو آ اور گیا۔ پکڑے گئے، سزائیں ہوئیں، کچھ بھاگ گئے ۔۔۔ یہاں سردار سکاڑ لوک کا گھنیں تھا ۔۔۔ اور سوہ اونچا لمبا جو یہاں بیٹھ کے کیا کرتا تھا سرکار مہاراجہ نے سیالوں کی خاک اڑا دی تھی۔ نہیں تو گاؤں کا نام مہاراج کے نام پر رکھنا پڑا ۔۔۔ یعنی گڑھ مہاراجہ ۔۔۔

راجو: ہاں بڑ لکا ۔۔۔ وہ بھی کہیں ادھر ہی نکل گیا ہے۔ اس کا رقبہ بھی یہاں ہی تھا اور ساندل بار کے شورکوٹ والے چکوں میں بھی ۔۔۔ خیر یہ تو بولا لب کرتا یہ ہے مہاراج گورے کا ڈٹ کر ساتھ دینا ہے۔ قرضے وصول کرنے ہیں، سختی کے ساتھ۔ گورا سختی کی اجازت دے گا۔ گورے کے لیے بھرتی کروانی ہے۔ قرض داروں کی اولادوں کو پھانسنا ہے اچھی طرح ۔۔۔ پھر جب ان کی تنخواہ آئے گی وہ وصولی ہے ۔۔۔ باقی سرکاری کام بھی نبھانے ہیں ۔۔۔

بھائی سرکار ہمارے ساتھ ہے ۔۔۔ کونسل میں لاٹ صاحب کی ۔۔۔ بندے اس میں کتنے ہیں۔ یہ جو آج کل ہے یہاں جی اس میں ہندو سات ہیں۔ سارے بڑے بڑے آدمی ۔۔۔ سکھ ہیں تین ۔۔۔ یہ بھی مسلمانوں سے کھڑ قیادتی کے سبب ہمارے ہی ساتھ ہوتے ہیں۔ گویا ہم دس ہو گئے ۔۔۔ مسلمان کتنے ہیں، صرف چھ ۔۔۔ چار ادھر لاہور اور اس پار کے ۔۔۔ دو ادھر کے ایک نواب مزاری ۔۔۔ ڈیرہ غازی خان والا ۔۔۔ اور دوسرا اٹک کا کوئی اعوان ۔۔۔ اعوان بھی بڑی بھرتی دلوا رہا ہے۔ مزاری بھی لگے ہوئے ہیں ۔۔۔ تو کل ستائیس میں چھ کیا کر لیں گے۔ نتیجہ کیا نکلا گورا ہر صورت میں ہمارے ساتھ ہے ۔۔۔ ایسا سوچ بھی نہیں آئے گا گورے کے لیے یہ کام کرنا ہے۔ گورے کی تیج پر ہم ہی سہاگن ہیں۔

ٹھیک ۔۔۔ تو اب پہلا کام یہ کاش کولی تھانیدار سے محرم لک جوان کی شکایت، دوسرے ذوالفقار، گڑھ مہاراجہ والا بھرتی نہیں دے رہا۔ خان طالب حسین ۔۔۔ کچھ کچھ سرکار کی خدمت کر رہا ہے ۔۔۔ پر سب کی مخبری ضروری۔ نہیں ۔۔۔ یہ دوسرے تیسرے دن ملتا ہے ۔۔۔

(آہستہ آہستہ بھی چلے جاتے ہیں)

دسواں سین

محرم لک بھن کی طرف جانے کی بجائے قاسم خان سیال کی حویلی میں چلا جاتا ہے ۔۔۔ وہاں لوگ تو چند ایک بیٹھے ہیں مگر قاسم کوئی نہیں منشی موجود ہے۔

منشی: آ بھائی کدھر ۔۔۔

محرم: لک آں ملوانے لکا ۔۔۔ ور لئے کا سردار سکا ۔۔۔

منشی: ہاں ہاں سمجھ گیا ۔۔۔ بات کر خیر ہے ۔۔۔

محرم: خان کو ملنا تھا ۔۔۔

منشی: مجھے بتا ۔۔۔ مجھ سے بات کر ۔۔۔ خاص بات ہے ۔۔۔ ادھر اندر آجا ۔۔۔ میں

محرم: نہیں چاچا ۔۔۔ بات بڑے خان سے تھی ۔۔۔ میں تو چوہنیاں ہیں ۔۔۔ بس

منشی: اوئے دل چھوٹا کیوں کرتا ہے ۔۔۔ چوہنیاں سہی ۔۔۔ پر کبھی کبھی تو ہم بھی (دونوں ہنستے ہیں) تو بات کر ۔۔۔ مرد کلابات کرنے سے ڈرتے ہیں ۔۔۔ تو تو شیشہ جوان ہے اور نہ ۔۔۔ گھبرانے کی کیا بات ہے ۔۔۔

محرم: ہاں بات میں یہ کرنے آیا تھا کہ گورے اور کھتری ۔۔۔ اکٹھے ہو گئے ہیں ۔۔۔ ہمارے خلاف ۔۔۔ جنگ لگ گئی ہے ۔۔۔ اُدھر باہر کے ملکوں کے مسلمان بھی ہیں ۔۔۔ ہمیں ان کے سامنے بھی لڑایا جا رہا ہے ۔۔۔

منشی: (بات ٹوک کر) اوئے ۔۔۔ چل اندر آجا ۔۔۔ پیار میں چل کر بیٹھتے ہیں۔ تیری کیا بات بھی سنتے ہیں، تجھے بتاتے بھی ہیں ۔۔۔ کانوں میں کھُسر پھُسر کرنے سے کچھ سمجھ میں نہیں آتا۔

محرم: چلو دونوں کمرے میں سے آ کے دوسری طرف کھلی جگہ میں چلے جاتے ہیں۔ منشی اک الماری سے ایک دو اخبار بھی (ہاف سائز) نکال لیتا ہے۔ دونوں موڑھوں پر بیٹھ جاتے ہیں۔

منشی: ہاں بات کر ۔۔۔ محرم بات یہ ہے میرا دادا کہتا تھا ایک بار جھنگ کو سکھوں نے اجاڑا۔ کچھ ہم نے خود ویران کیا، پھر انگریز آیا اور اب انگریز اور ہندو مل کر ہمیں برباد کرنا چاہتے ہیں ۔۔۔ پھر سے ہماری زمینوں، مکانوں اور

غیرتوں پر ڈاکہ ڈالنا چاہتے ہیں۔
منشی: اوئے رہنے دے ـــــ کیا بات کر رہا ہے ـــــ یہاں سے آوازیں تو
احمد پور چھوڑ گڑھ مہاراجے کے بھی سارے کھتری برہمن وہ بانئے شہر چھوڑ کر دریا
کے کنارے پہنچ جائیں۔ جوان تو نہیں جانتے
محرم: جانتا ہوں ـــــ کتنے دیہات میں لوگوں کے دھڑکے بکے زمین بکھ
وبد ہوئے ـــــ کوئی کس طرف نکل گیا کوئی شرم کے مارے گاؤں قصبہ چھوڑ
گیا ـــــ
منشی: پر وہ تو ہمارا علاقہ نہیں تو نے فقر یشی، سید جائیں
محرم: نہ مسلمان جائیں ـــــ ہم سب جو واقعی مسلمان ہیں ـــــ ہم ان کا
بھی سوچتے ہیں کیوں؟
منشی: یہ تو سچ ہے میں تجھے بھی تو بتانے آیا تھا دیکھو خان کے پاس ایک اخبار آتا
ہے لاہور سے ـــ پیسہ اخبار ـــــ تھوڑا تھوڑا میں بھی پڑھ لیتا ہوں ـــــ یہ
دیکھ ـــــ اخبار ـــــ مورخہ 18 ستمبر 1914

"برکت علی ہال میں لاہور کے مسلمانوں کا جلسہ ہوتا ہے بڑے
بڑے لوگ موجود ہیں 16 ستمبر کو ـــــ انجمن اسلامیان پنجاب ـــــ سرکار کو
یقین دلایا کہ اگر خدانخواستہ ترکی اس جنگ میں دشمن کے ساتھ ہو بھی جائے تو
بھی مسلمانان ہندنا پنجاب برطانیہ کے ساتھ اپنے مستقیم وفا شعاروں اور مستقل
اطاعت گذاری پر قائم رہیں گے۔"

8 نومبر 1914 یہ ایک اور اخبار دیکھ ریاست بہاول پور کا وزیر
اعظم کہتا ہے ترکی نے جرمن سے مل کر غلطی کی۔ یہ مسلمان مسلمان کی جنگ نہیں۔
اس لئے ہماری ساری فوج انگریز کے ساتھ جرمن اور ترکوں کے خلاف لڑے
گی۔ محرم اس رہا ہے اپنے مسلمانوں کی بات ـــــ پر چپ رہے ـــــ دیکھا رہ
ـــــ دیکھا جا ـــــ رب جانے کیا ہونے والا ہے۔ بس اتنا کر جتنا تیرے
بس میں ہے ـــــ وہ ـــــ گڑ اور گھی کھا ـــــ باقی اللہ پر چھوڑ ـــــ
محرم پریشانی کی صورت میں اٹھتا ہے کمروں سے ہوتا ہوا باقی
لوگوں کے سامنے سے ہو کر برآمدے میں اور پھر وہاں سے باہر قریب ہی اصطبل
کے دروازے میں چلا جاتا ہے

گیارھواں سین

احمد پور سیال سے باہر کچی دھول اڑاتی سڑک پر محرم کا گھوڑا سرپٹ
دوڑ رہا ہے ـــــ دور جا کر پھر ایک دوسری سمت میں دوڑنے لگتا ہے ـــــ
اور دھول بہت اڑتا ہے ـــــ پھر محرم اس کی لگام میں اتنی زور سے کھینچتا ہے کہ گھوڑا
ہنہناتا ہوا الف ہو جاتا ہے ـــــ اس کا جسم پسینے میں شرابور ہے ـــــ خود محرم کا
بھی یہی حال ہے ـــــ وہ گھوڑے سے اترتا ہے گھوڑے کو تھپتھپاتا ہے اور پھر
اس کے گلے لگ کر رونا شروع کر دیتا ہے پس منظر میں کھجوروں کے درخت

Symbol کے طور پر ـــــ
پھر گھوڑے پر سوار ہو کر ـــــ دریا کی طرف چلا جاتا ہے
دریا کے کنارے آہستہ آہستہ چہل قدمی کرتا ہے گھوڑے سے اتر کر باگ ہاتھ
میں لے لیتا ہے ـــــ اچانک سامنے سانپ نظر آتا ہے مگر پہلے گھوڑا ہنہناتا
ہے محرم پیچھے ہٹ جاتا ہے اور سانپ بھی لوٹتے ہوئے دریا کے کنارے کے
ساتھ نکل جاتا ہے محرم گھوڑے کو تھپتھپاتا ہے پیار کرتا ہے اور پھر اونچی آواز
میں کہتا ہے ـــــ ادھر سانپ بہت ہیں۔ لاہور، ملتان، جھنگ، سکھیانے، شاہ
پور، احمد پور سیال ـــــ پھر دریا کی طرف دیکھتا ہے جس کے پانی پر اس کا سایہ
بھی پڑ رہا ہے دریا مشرق کی طرف ہے محرم مغربی کنارے پر اور اس کے پیچھے
سورج غروب ہو رہا ہے ـــــ پھر اونچی تحت اللفظ زبان میں کہتا ہے

تسلہ تھیوتو کل وطن ہو مردانے تیرے ہو
او جھر جھنگ نیا ئیں بیلے وکیھو کیھو نڈارے ہو

سین بدل جاتا ہے

گہرا اندھیرا ہے سردی بھی ہے ـــــ محرم کا سایہ صرف گھوڑے
کے سموں یا قدموں کی آوازیں نیچے پتوں اور خشک ٹہنیوں کے ٹوٹنے کی
آوازیں ـــــ ایک طرف ایک جھیل سی ہے ایک سراب کی طرح نظر آتی ہے
دوسری طرف گھنا گہرا جنگل ـــــ (احمد پور سیال مغرب میں پیر عبدالرحمٰن کی
جھب وہ رکھ)

ایک تیز آواز ہوئے کون ہو ـــــ رُک جا ـــــ ورنہ
بہ چلے ـــــ آیا کر آیا ـــــ آواز گونجتی ہے کچھ پرندوں کے پھڑ پھڑانے کی
آوازیں، میں رُک گیا ہوں ـــــ ڈانگ میرے پاس بھی ہے ـــــ بر چھی
نہیں ـــــ مجھے تم سے کوئی کام نہیں اس لئے مجھے گذر جانے دو۔
پہلی آواز: گذر جانے دوں ـــــ مخبر ہو؟ ـــــ ادھر کیوں آئے؟ ـــــ
دوسری آواز (محرم کی) نہیں ـــــ خود نہیں آیا ـــــ بھول گیا ہوں ـــــ
مخبری ہوں میں ـــــ مگر اپنی ـــــ کسی اور کا نہیں۔
پہلی آواز: ادھر آئی گئے ہو تو بات کرو تم مخبر نہیں وہ بات یوں کرو کہ گھوڑے سے
اترو ـــــ گھوڑے کو بے شک خود پکڑے رکھو مگر ہاتھ مجھے دو اور میرے ساتھ
ساتھ آؤ ـــــ تیار ہو۔
دوسری آواز: بالکل تیار ہوں ـــــ صرف ایک بات گھوڑا کسی کی امانت ہے
پہلی آواز: گھوڑا ہی نہیں تو بھی میری امانت ہے ـــــ سوچ کر بولو ـــــ پھر
سر پر اپنے ہاتھ رکھ کی Sound جیسے اپنی شناخت پر گھبرا گیا ہو ـــــ ہمت
سے کہتا ہے ـــــ گھوڑے کو چھوڑ دوں تو استھان پر خود جا پہنچے گا؟ ـــــ
دوسری آواز: آزما لو نہیں۔
پہلی آواز: خود کو بھی آزما لیا ہے؟

دوسری آواز: نہیں ——— مگر آزمانا چاہتا ہوں ——— رات تُو سلطان باہو کے دربار پر پہنچا تھا ——— اپنے آپ کو آزمانے کے لیے ——— سلطان سے اجازت لینا تھی ——— تم جاٹ سکھ ہو؟

پہلی آواز: یہ مت پوچھو ——— جان جاؤ گے ——— تم جاٹ ہو ———

دوسری آواز: ہوں تو

پہلی آواز: گھوڑا آگے نہیں جائے گا۔ ادھر باندھ دو ——— اسے کوئی خطرہ ہوا تو ہنہنائے گا تاب کرے گا وہ سفارش کرے گا۔

بارھواں سین

بہت گھنے درخت ——— ان کے اندر سرنگ نما راستہ سرے پر باڑھ سے گھری کٹیا ——— اس کے اندر خیمہ جو فضائی پرواز سے بھی نظر نہیں آتا ——— اندر چار آدمی دو سکھ، ایک مولوی اور ایک مسلمان۔ ان کے علاوہ محرم ملک: بہت ہی ہلکی روشنی۔

مولوی غلام حسین کی آواز: کون ہو جوان

محرم ملک: میں یہی آواز سننے باہو کے دربار جانا چاہتا تھا ——— میں نے پہچان لیا ہے یہاں جی؟

مولوی غلام حسین: تو نے صحیح پہچانا۔ تو آزمایا گیا ——— مگر جو کرنا ہے یہاں سے نکل کر کرنا ہے؟

کرنار سنگھ (پہلی آواز): جی ہاں جی ———

مولوی صاحب: بتا دے اسے تو کون ہے ——— اور ادھر کیوں بیٹھا ہے اس سے بھی پوچھ لے شاید یہ پہچان جائے مگر ہے ——— اسے جانتا ہے؟

محرم: نہیں بیاں جی ——— مگر اپنا اپنا سا لگتا ہے ——— مولوی صاحب ——— یہ تیرے سسرالی گاؤں کا کرنار سنگھ ہے ——— تیری بیوی کا چچا تلک تیر بھی اسی کے ساتھ تھا ——— وہ قربان ہو گیا ——— یہ بچ گیا ——— اسے قربانی دینی ہے ——— کرنار سنگھ اب بتا یہ دوسرا سردار کون ہے ———

کرنار سنگھ: یہ ملا سنگھ ہے ——— ولایت سے آیا تھا ——— تخت پر قبضہ کرنے ——— خود پارٹی بنا کر ——— گلے میں بڑی مشکل سے بچ نکلا۔ اب میں اسے لے آیا ہوں ڈوبے کے چکوں میں تھے ہم۔ مخبری ہو گئی ——— شورکوٹ کے چکوں میں آئے اور اب اس رکھ میں ——— بس کچھ دن اور ——— پہلے پہلے جانا تھا، اب کچھ وقت لگے گا ——— ہم نے کچھ ہتھیار بھی اکٹھے کیے ہیں ——— کچھ ادھر ہیں ——— کچھ دریا کے کنڈھی کے پاس ——— بیڑی بھی ہے جب چاہیں پار نکل جائیں ——— ہمارا نشانہ پہلے انگریز ہے ——— گورا ——— تماشا لگے گا ———

مولوی: کرنارے ——— جانے سے پہلے تم مجھے ملنا ——— اب ہمیں ——— دونوں کو چھوڑ آئے ——— عزیز یہیں رہے گا ——— اسے ہتھیار چلانے سکھانے ہیں اور پھر محرم کو بھی ——— ان کے بغیر گزارا نہیں ——— ہم نے بھرتی روکنی ہے ——— زبردستی اور بھرتی کرانے والا جو بھی ہو ——— مسلمان، سکھ، ہندو ——— کسی کو نہیں چھوڑنا ———

کرنار اور ملا سنگھ: دونوں رب راکھا کہتے ہیں۔ کرنار اور مولوی اور محرم کو لے کر دو کلو میٹر علاقے میں چھوڑ آتا ہے جہاں سے وہ گھوڑا لے کر سیدھے سلطان باہو کی طرف چلے جاتے ہیں۔

بارھواں الف سین

دونوں سلطان باہو کے پاس اترتے ہیں مزار پر جا کر باہر آ جاتے ہیں دور سے باتیں کرتے دکھائی دیتے ہیں مگر ادھر اُدھر دیکھ ضرور لیتے ہیں جس سے پتا چلتا ہے کہ دونوں کچھ طے کر رہے ہیں پھر مزار کے اندر سے ایک آدمی آتا ہے ——— مولوی کے پاس جاتا ہے دونوں آپس میں کچھ باتیں کرتے ہیں مولوی محرم ملک کو تسلی دیتا ہے جو گھوڑے کی طرف آ کر گھوڑا کھول کر اپنے گاؤں کا رخ کرتا ہے ——— اس سارے پس منظر میں سلطان باہو کے ابیات دور سے گانے والے کی آواز میں سنائی دے رہی ہے اس کے علاوہ حق باہو بے شک باہو دفعہ وی گونجے

گوک دلاں وچ رب ہے چار دوستاں دیاں آہیں ہُو

سینہ میرا دردیں بھریا، اندر بھڑکن بھاہیں ہُو

تیرھواں سین

محرم ملک کا گھر ——— اس کا بھانجا دارو۔ احمد پور سے آیا بیٹھا ہے ——— گھر والے پریشان ہیں ——— ماں، بیوی، بچے جو چھوٹے ہیں۔

ماں: نہ گھر دارو ——— پریشان تو بھی ہے ——— پریشان ہم بھی ——— مگر کیا کریں ——— ہمیں تو پتہ نہیں محرم کیا کرتا پھرتا ہے ——— تجھے پتہ چلا ——— ادھر گیا تھا ہمیں کہہ کر نہیں گیا۔ بلایا تو اس نے ہی تھا ———

محرم ملک گھوڑے کے بغیر گھر میں داخل ہوتا ہے ——— سلام دعا

محرم: تو سنا دارو ——— خیر ہے ———

دارو: بھیجا بابا نے ہے ——— بات ان سب کو بتا دی ہے ——— مخبریوں نے چوکی میں پرچہ کٹایا ہے ——— تو نے رسالو کو قتل کرنے کا کہا ——— پولیس آ رہی ہے کسی وقت بھی ——— تو کچھ بندوبست کر لے ——— بس یہ کہنے آیا ہوں۔

محرم: تمہیں کیسے پتہ چلا ———

دارو: پتہ چل گیا ——— جس نے بتایا کہا نام نہیں بتانا ——— تو قاسم خان کی حویلی بھی گیا تھا؟ ——— ماں کو دکھ ہے تو کہہ کے گھر نہیں آیا ——— بلایا تو اس نے تھا تجھے ——— اور اب مجھے واپس جانا ہے ——— پیدل ——— پولیس سے بچ کر اس لئے میں چلا ———

محرم: ماں سے کہنا میں آؤں گا

ماں نوٹ کو دعائیں دے رہی ہے کچھ چیزوں کی ہلکی سی پوٹلی بھی اٹھا لیتا ہے اس کے جانے کے بعد۔

بیوی: اماں میں نے کہا تھا ـــــ اس کو کچھ ہوگیا ہے؟

ماں: تو ٹھیک کہتی ہے ـــــ

مجرم: تم دونوں ٹھیک کہتی ہو ـــــ اب عزت بچانے کا راستہ صرف ایک ہے ـــــ ماں تیرے بھائی کے سسرال، شاہ پور ـــــ اب دیر نہ کرو پولیس کے آنے سے پہلے پہلے ـــــ

چودھواں سین

اگلے دن پولیس والے مجرم کے خالی گھر میں ـــــ سوئی بھی نہیں ـــــ دروازوں کے باہر پرانی قسم کے تالے لگے ہیں ـــــ پولیس والے وہی ہیں جو مجرم کو خواب میں نظر آئے تھے ـــــ رامو (رام لال) کا بیٹا سردار ساتھ ہے ـــــ اردگرد کے لوگ موقعے پر ہیں۔

اے ایس پی: کسی کو خبر ہے مجرم کدھر گیا؟ ـــــ (وقفہ) ـــــ اس کے گھر والے کدھر گئے ـــــ (وقفہ) ـــــ مر گئے یا زندہ ہیں؟

ایک بوڑھا حاجی: وہ کل نکل گئے، بتایا کچھ نہیں ـــــ اس میری پوتی نے اٹھتا تھا ماں کہہ رہی تھی کہ رات تجھے سودا ہوگیا ہے لیکن مجرم چپ رہا۔ ہم نے بھی نہیں پوچھا اس نے بھی نہیں بتایا۔

پولیس والا: جھوٹ مت بول بڈھے گھر جا رہوں، ایک گھر جا رہا ہو گھر چھوڑ کر اور باقی کو پتہ نہ ہو؟ ـــــ کیسے مان لوں ـــــ خیر بندوبست کر لیں گے ـــــ کیوں سردار ـــــ تیرے ابو کی بیری خبر دی تھی ـــــ

سردار: جی سرکار ـــــ اے ایس پی: تو چلو ـــــ (واپس چلے جاتے ہیں تا نگے پر آئے تھے تانگے پر چلے گئے ـــــ)

پندرھواں سین

احمد پور میں قاسم خان کی حویلی ـــــ اس کا منشی موجود ہے رامو آ چکا بھی ہے اس کا بیٹا بھی، شہر کے معزز کردہ افراد اور دوسرے ہندو تاجر وغیرہ ـــــ دوسری طرف پولیس والے بھی بیٹھے ہیں اتنی دیر میں قاسم خان آ جاتا ہے سبھی لوگ کھڑے ہو جاتے ہیں ـــــ

ابتدائی علیک سلیک کے بعد گفتگو شروع ہوتی ہے

قاسم خان: بھائیو یہاں اکٹھے ہونے کی ایک وجہ تو لالہ رام لال بتائیں گے دوسری وجہ کسی اور کو بتانی ہو تو وہ بتائے گا اور آخری بات مجھے عرض کرنی ہے ـــــ معاملہ بھائیوں کا ہے اس لئے ٹھنڈے سے بات کریں کیونکہ ڈی ایس پی صاحب اور تحصیلدار صاحب بھی پریشان ہیں۔ اصل صورت جاننا چاہتے ہیں۔

رامو: جی بات لمبی نہیں، چھوٹی سی گر ہے بہت بڑی۔ کچھ اور وجہوں کے علاقے میں کچھ لوگوں نے مشورہ کیا ہے کہ ہم آپ کی رعایا صاحب بہادر کے حکم پر ان لوگوں کی زبردستی بھرتی کرا رہے ہیں جو ہمارے قرض دار ہیں ـــــ دوسری یہ کہ صاحب بہادر کی فوج کے لئے گندم وغیرہ خرید رہے ہیں جس سے قیمت بڑھ گئی ہے تیسرے یہ کہ یہ افواہ مسجدوں کے ذریعے پھیلائی گئی ہے کہ ہم ہندو جو آپ ہی کی رعایا ہیں اور آپ کا دیا کھاتے ہیں ترکی کے مسلمانوں کے خلاف مدد بھی دے رہے ہیں اور ہمارے دوسرے علاقوں کے ہندو اس لئے بھرتی بھی ہو رہے ہیں اس وجہ سے سارے علاقے میں غلط لوگوں نے ہمیں لوٹنے مارنے کی صلاح چلائی ہے خود مجھے ایک شخص مجرم ملک نے قتل کرنے اور میری دولت لوٹنے کی دھمکی دی ہے ـــــ بلکہ مجھے ہی نہیں بازار کے ان سارے بھائیوں کو مار دینے کا اشارہ دیا گیا ہے۔

(تھوڑی دیر کے لیے رک جاتا ہے)

قاسم خان: جی لالہ جی، کچھ اور ـــــ جو کہنا ہے کہہ لیں۔

رامو: یہ بات پولیس سے بھی پوچھ لیں

قاسم خان: ہاں تھانیدار صاحب صاف صاف بات بتائیں ـــــ کیونکہ آج کی ساری بات مجھے شورکوٹ اور جھنگ پہنچانی ہے ـــــ ادھر گڑھ مہاراجہ کے نواب ذوالفقار علی، حسو بلیل کے مخدوم محمد حسین اور اُچ کے فقیر گل محمد بھی اپنی کارروائی بھیجیں گے۔

تھانیدار: جناب عرض یہ ہے کہ ہم ایک رپٹ بھیج چکے ہیں کہ مخبر ملک مجرم حاجی جاہ بھی اور بہت لوگ اکٹھے ہو کر گاؤں گاؤں لوگوں کو سرکار کے خلاف بھڑکا رہے ہیں، کہتے ہیں ولایت میں جرمن ہمارے صاحب بہادر کو مار رہا ہے ـــــ یہاں بھی انہیں مارنا ہے اس لئے اکٹھے ہو جاؤ۔ ہندوؤں کو لوٹ لو ـــــ پیسے سے ہتھیار، جانور خریدو۔ یہ غریب لوگوں کو دو جو غلہ نہ ملنے کے باعث بھوکوں مر رہے ہیں۔ وہ غلہ خریدیں اور منڈیاں لوٹ لیں ـــــ کئی علاقوں سے ہندو ڈر کے مارے نکلنے شروع ہو گئے ہیں۔ ادھر دریا اور تھل کے درمیان والے علاقے میں رنگ پور تک خوف پھیل گیا ہے کئی جگہ پولیس پر حملہ بھی ہوا ـــــ ملتان کی طرف ادھر ادھر ڈاکے ڈالے جا رہے ہیں اور قتل والے ہندو بھی ہیں اور کچھ کوئی بھی ـــــ معاملہ بڑا خطرناک ہے ـــــ آگ بھڑکنے والی ہے۔ (بیٹھ جاتا ہے)

قاسم خان: بھائیو آپ نے یہ قصہ سن لیا ـــــ کسی اور کو کچھ کہنا ہے

ایک مسلمان زمیندار کھڑا ہوتا ہے (غصے سے) یہ جھوٹ بولتے ہیں ـــــ ہمیں تو ـــــ جینے کی مہلت نہیں دی جا رہی۔

قاسم خان: امام دین ٹھہرو ـــــ اب میری بات بھی سن لو ـــــ لالہ جی، تھانیدار ـــــ میں نے مسلمانوں کو نہیں بولنے دیا کیونکہ الزام اور جوابی الزام میں معاملہ بگڑ جائے گا۔ آپ کو خبر ہے کہ میں خود شورکوٹ کا قریشی، اُچ کا سید جھنگ کا مہر خود جوانوں کو بھرتی دے رہے ہیں اور اس کے باوجود رہے ہیں

ہن کمر ای کرکے یا دھنا نوں، دھری اے لت رکاب، پھڑے لگام
دسے آکھ تسیں اصلوں نہ ڈولی، جتھے ڈاکو ہین دسے حق
ہوکے آ دیں رسول اللہ دی پانگ دے
اوس دسیا اٹھے بکریاں بٹیاں بن ہو جاں انگریز دیاں
ککھراں آئے گرد ے کولوں، ہاتھیں انگریزاں دیاں چک لائیاں
پکے ٹوپی کھلے ہین او نشان دے
نماز پڑھو سے دا جاتوں، گلاب وا ئے ہیڑی ہاری اے گولی
اگا ہندوی رلے ہین سنگ امام دے
مگر کے کلمہ دین وہ چڑھتا اے جہازی دے
اگا ہندجا سو پال کی جالی دی پانگ دے

مخدوم: بچا اے ہی رلنا ہے سنگ امام دے ـــ لوکی ہیاں دی ـــ اللہ بیلی
تین دن کے اندر ضمانت پر رہا ہوگا ـــ پھر آگے جو اللہ کو منظور
(سب کمرے سے نکل جاتے ہیں)

سترھواں سین

جھنگ کی ضلع کچہری ـــ ڈپٹی کمشنر کا دفتر ـــ اندر کمرے میں ضلع کے بہت سے رئیس افسران کو ایس پی بیٹھے ہیں ـــ پریشانی کے عالم میں ـــ مخدوم نذر حسین ـــ احمد پور کے قاسم، گڑھ مہاراجہ کا ذوالفقار اُچ کا فقیر گل محمد، حاکم خان، مہر ماہیوں، شیخ غلام حسین، چمن لال ـــ ایم رام چندر اسسٹنٹ کمشنر ـــ اور لوگ بیٹھے ہیں کہ ڈپٹی کمشنر داخل ہوتا ہے سب کھڑے ہو جاتے ہیں۔

ڈی سی: بیٹھو بیٹھو ـــ پر تم بیٹھے کاہیں ـــ کھڑا ہونے ـــ Stand up اور quick march کا ہے ـــ بہت disturbance ہو گیا ـــ بہار آ گیا ـــ ملتان میں بڑی ڈکیتی ـــ Money landers لٹ رہے ہیں ـــ ادھر دریا کے کنارے مظفر گڑھ میں بہت گڑبڑ مچا ہے ـــ ادھر ضلع میں ـــ بڑی خرابی ہوئی ہے ـــ مسٹر رام چندر کتنا گاؤں میں ہندو لٹ گیا ـــ ادھر جھنگ ڈپٹی کمشنر میں آ گیا ـــ بے وفا ـــ عورتیں بھی غائب ـــ گندم اور چنا مسلمان لوگ نے لوٹ لیا ـــ گھر جلایا ـــ ان کا گن بھی لے گیا۔

رام چندر: سر تیں گاؤں ـــ ہندو کی گن بھی لے گیا ـــ تین جگہ گھر جلایا ـــ ادھر نعرہ مارتا ہے مسلمان ـــ ہندو لوگ گاؤں بھی چھوڑ رہا ہے

ڈی سی: تم سردار صاحب، نواب صاحب، مخدوم صاحب ـــ تم لوگ Rascals کا ضمانت کرتا پھرتا ہے ـــ

مخدوم نذر: صاحب بہادر میں ـــ

ڈی سی: ادھر تم چپ رہو ـــ ہم تمہیں اچھی طرح جانتا ـــ نواب ذوالفقار تم بھی چپ ـــ (ایس پی کی طرف دیکھ کر) دیکھا یہ دو ـــ یہ مسلمان

ایس پی: Yes sir

ڈی سی: ادھر بھرتی بھی بہت کم ہوا ـــ کیا کیا آپ نے ـــ دہقان نے بھی لئے ـــ زمیندار ہیر اتنا کو لیڈ ہونے کے بتر ایکسوں کو ماچس پورے رنگ پور تک ـــ ہندو نے کیا قصور کیا ـــ ہمارا لائل ہے یہ دیا، قرض دیا، چار دیا، گندم دیا ـــ

اب آپ کچھ کریں ـــ ورنہ ـــ ادھر ہم نے غدر پارٹی ـــ سکھوں کو قید کر دیا ـــ تمہارا سٹوڈنٹ لوگ ـــ ترکی کی مدد کے لیے لاہور سے کابل گیا ـــ کیا کر سکا ـــ میں نے اور پولیس منگایا ہے ـــ ادھر چنیوٹ میں کچھ نہیں، ادھر جھنگ اور شورکوٹ میں بڑا ہے ـــ ادھر تم سب بیٹھو ـــ کچھ ترکیب کرو ـــ کمشنر صاحب ادھر مظفر گڑھ فوج کا رجمنٹ بھیج رہا ہے ـــ وہ ادھر بھی آئے گا۔ مسٹر بیگ ـــ نواب ذوالفقار، مخدوم نذر حسین دونوں اور ـــ وہاں سے حساب ـــ کا گر To be confirm Detain for one year ـــ بدمعاش ضمانت کرتا ہے ـــ بھرتی بھی نہیں دیتا
بدمعاش لوگوں کا وارنٹ ـــ گرفتاری پر انعام ـــ announce کرو ـــ Beat of drum پر ـــ village to village ـــ پکڑنے والے کو Laud title ـــ دو ـــ
ڈو نہیں ـــ بس quick چلے جاؤ ـــ پولیس ـــ Loyal لوگ مخبر ـــ Ferry پر پہرہ ـــ چوکی بٹھاؤ۔
کھڑا ہو جاتا ہے باقی سب بھی کھڑے ہو جاتے ہیں میں اور کام کروں ـــ کمشنر صاحب سے ـــ تم لوگ پروگرام بناؤ ـــ روکو ـــ بدمعاشی کو روکو ـــ
(مڑ کے جس دروازے سے آیا تھا نکل جاتا ہے)

اٹھارواں سین

چاروں طرف فسادات پھیل پڑتی ہے نواب ذوالفقار، مخدوم پکڑے گئے ـ بکرا لک کے پیچھے پولیس ہے کر ما گاؤں گاؤں جا رہا ہے
اب فسادات کے Passing seene
کہیں یونین جیک جل رہا ہے
کہیں تھانہ لوٹ رہا ہے گولیاں چل رہی ہیں
کہیں غلہ لوٹا جا رہا ہے ـــ زیور کپڑا
کہیں گھروں سے ہندوؤں کو مار کر نکالا جا رہا ہے
سڑکوں پر تانگوں، گھوڑوں، گدھوں، اونٹوں پر سامان لاد کر جا رہا ہے ـــ کہیں
بلا فرنگی، باد فرنگی کے نعرے

پولیس بھاگی روشنی آئی
رات کے وقت کہیں آگ لگی ہوئی
ٹیلوں پر لوگ بیڑیوں کا انتظار کر رہے ہیں۔
محرم لک اور اس کے کئی ساتھی ہتھیار لئے منڈلاتے ملتان منظر میں نظر آتے ہیں۔
پھر بربادی کے مناظر ـــــ پھر وردیوں میں سپاہیوں کی
قطاریں ـــــ اندازہ ہو کہ فوج بھی آ گئی ہے ـــــ
جھنگ کچہری کا منظر ـــــ بہت سے لوگوں کو ہتھکڑیاں لگی
ہیں ـــــ سیشن جج ـــــ ایک ایک کر کے بندے اندر جاتے ہیں۔ اونچی
آواز آتی ہے۔ دس سال، چھ سال، تین سال ـــــ بندے باہر نکلتے جاتے
ہیں۔ مولوی عبداللہ اور اس کے ساتھ والے چہروں کو بھی اسی طرح سزا ملتی ہے
پھر آواز آتی ہے۔ محرم لک۔ مفرور چودہ سال

انتیسواں سین

(ملتان کے کمشنر آفس میں۔ تین گورے ڈی سی، تین ایس ایس
پی، ڈی آئی جی ـــــ ایک آدھ مقامی چہرہ)
صرف باتیں کرتے دکھائی دیتے ہیں آواز نہیں آتی، جس سے یہ
اندازہ ہوتا ہے کہ بہت ہی خفیہ اور ضروری بات ہو رہی ہے کمشنر سامنے پنجاب
کے نقشے پر بھی انگلی رکھ کر منظر گزرتا ہے جھنگ (دریائے چناب کے ساتھ ساتھ) ملتان
کے علاقے پر چھڑی پھیرتا ہے پھر ایسے کرتا ہے جیسے بتا رہا ہو کہ حالات بہت خراب
تھے ـــــ لوگوں کو مارا گیا ـــــ لوٹا گیا، آگ لگائی گئی، ہندو بھاگ
نکلے ـــــ مگر حالات پر قابو پا لیا گیا۔
تاثر یہ کہ ایک بھونچال آیا تھا ـــــ بربادی کے بعد گزر گیا۔

Thanks God.... Ghadar conspiracy did not
click, we are saved, trouble is almost over.
اچانک کمشنر کی آواز آتی ہے only That bastard Mehram lak
still absconding still creating trouble. The
jhang must be crushed.... or be ready for
further troubles. کیوں قریشی؟

قریشی: جناب والا، جو حکم حضور ـــــ ہماری جان بھی خطرے میں ہے ـــــ
ادھر لوگ محرم کے ڈھولے گا رہے ہیں۔ پتہ ہی نہیں چلا یہ طوفان کدھر سے
آ گیا ـــــ محرم لک ـــــ ایک معمولی سا کسان

ڈی سی جھنگ: Yes he struck like an Hurrican is your
information correct?

قریشی: Yes sir Hundred percent

کمشنر: Both jhang and multan police joint
operation lodhran? Is that the destination

باقی تمام: Yes, Mehrame wanted

کمشنر: dead or alive, Then go ahead two square
laud and a title Good bye

تیسواں سین

لودھراں ـــــ شام کا وقت ـــــ شہر سے ہٹ کر ـــــ دو حویلیاں
پولیس اور کچھ درختوں اور جھاڑیوں میں Move کرتی ہوئی ـــــ پولیس کے
پیچھے ـــــ army کے جوان بھی ـــــ بڑا بڑا گھیرا کر ـــــ سفید لباس میں دو
آدمی ـــــ حویلی کے قریب پہنچ کر ـــــ ایک دم ایک آدمی اندر سے نکلتا
ہے ـــــ دونوں سفید پوش اس پر جھپٹ پڑتے ہیں منہ پر ہاتھ رکھتے ہیں۔
کہاں گلو خان؟
کانپ کر گھبرا کر ـــــ جی ـــــ اندر
سفید پوش اشارہ کرتے ہیں۔ پولیس والے بھاگ کر آگے آتے
ہیں۔ حویلی میں گھس جاتے ہیں ـــــ سامنے گلو خان اور اس کے دو چار آدمی
Hands up ـــــ ہاتھ اٹھا دیتے ہیں۔
پولیس والا (بندوق تان کر) محرم لک کدھر ہے۔ گلو خان ادھر ادھر
دیکھتا ہے ـــــ پھر دوسری حویلی کی طرف اشارہ کرتا ہے ـــــ ایک پولیس والا
باہر نکل کر بھاگتا ہوا اپنے باقی ساتھیوں کے پاس جانے لگتا ہے کہ دوسری حویلی
سے گولی چلتی ہے۔ گھیرے والے پولیس مین ایک دم پوزیشن لے لیتے
ہیں ـــــ پکی حویلی کا بڑا دروازہ زور سے بند ہو جاتا ہے ـــــ
تین پولیس والوں کی ایک ہی وقت میں آواز آتی ہے۔
محرمے پولیس کے گھیرے میں ہو ـــــ ہتھیار ڈال دو باہر نکل آؤ
(تین بار) پھر حویلی کی کھڑکیوں اور چوباروں سے پولیس پر گولیاں چلنے لگتی
ہیں۔
اب پولیس کا گھیرا آخر میں حویلی کی طرف سے مکمل
خاموشی ـــــ پولیس حویلی کی طرف سرکنے لگتی ہے۔ ایک دم حویلی کا دروازہ کھلتا
ہے اور محرم اکیلا بندوق اٹھائے حویلی کی دیوار پر نمودار ہوتا ہے۔ پھر انتہائی
گرجدار آواز سے کہتا ہے (اس کا صافہ اس کے گلے میں ہے)
فرنگیو ـــــ کر لو ـــــ کہانی ختم نہیں ہوئی ـــــ اب شروع
ہوئی ہے ـــــ اب شروع ہوئی ہے
دیوار سے چھلانگ لگاتا ہے۔ پولیس والے چاروں طرف سے اس
پر پل پڑتے ہیں ـــــ فیڈ آؤٹ اور ساتھ ہی بیک گراؤنڈ میوزک
سوہنا فرا دیریاں دا بیڑا
(repetition)

# ''حیرت سرائے''

## شہریار
(علی گڑھ، بھارت)

آسماں کچھ بھی نہیں اب تیرے کرنے کے لیے
میں نے سب تیاریاں کر لی ہیں مرنے کے لیے

اس بلندی خوف سے آزاد ہو اس نے کہا
چاند سے جب بھی کہا نیچے اُترنے کے لیے

اے زمیں کیوں تیرے نقشے سے نہیں جچتی نظر
رنگ کیا کوئی بچا ہے اس میں بھرنے کے لیے

یہ جگہ حیرت سرائے ہے کہاں تھی یہ خبر
یوں ہی آ نکلا تھا میں تو سیر کرنے کے لیے

کتنا آساں لگ رہا ہے مجھ کو آگے کا سفر
چھوڑ آیا پیچھے پرچھائیں کو ڈرنے کے لیے

○

## محمود الحسن (راولپنڈی)

ہجر میں انتظار سا کچھ ہے
جبر میں اختیار سا کچھ ہے

لطفِ ساقی کو مدتیں گزریں
لیکن اب بھی خمار سا کچھ ہے

جانتا ہوں، وہ اب نہ آئیں گے
دل کو کیوں انتظار سا کچھ ہے

مسکراہٹ لبوں پہ ہے لیکن
حالِ غم آشکار سا کچھ ہے

موسمِ گُل میں بھی ہوا محسوس
جیسے پہلو میں خار سا کچھ ہے

مہر و مہ دیکھ کر ہیں شرمندہ
دل کو جو وقار سا کچھ ہے

وہ بھی وعدہ وفا کریں گے کبھی
ہاں ہمیں اعتبار سا کچھ ہے

کج کلاہوں سے خوف کیا اس کو
وہ کہ جو خاکسار سا کچھ ہے

کل جو تکرار پہ تھا آمادہ
آج کیوں شرمسار سا کچھ ہے

اُن سے ہو تو گیا ہے قول و قرار
پھر بھی دل بے قرار سا کچھ ہے

اُن سے اب بھی کرم کی ہے امید
اُن کی آنکھوں میں پیار سا کچھ ہے

بات کیا ہے کہ آج کل محمودؔ
دوستو دلفگار سا کچھ ہے

### سید مشکور حسین یاؔد

(لاہور)

علم و ظلمت کے زعم ہی میں رہے
ہم کہ حجت کے زعم ہی میں رہے

لمحے لمحے کو جاوداں سمجھا
اپنی فرصت کے زعم ہی میں رہے

کچھ متاعِ نظر کا رکھتے خیال
دل کی غربت کے زعم ہی میں رہے

ابتدا کا جو ہم پہ سایہ رہا
ہم نہایت کے زعم ہی میں رہے

سب خدوخال رکھ دیے یک سمت
اپنی صورت کے زعم ہی میں رہے

ایک سیدھی لکیر تک نہ کھنچی
نقشِ حیرت کے زعم ہی میں رہے

ہم نہ اُن کے ہوئے نہ اپنے یاؔد
اجنبیت کے زعم ہی میں رہے

○

### سرور انبالوی

(راولپنڈی)

شام و سحر میں حسن کے آثار دیکھ کر
دل مطمئن ہے آپ کے انوار دیکھ کر

مانا خرد نے اُس کی خدائی کو بے دلیل
صحرائے زیست میں گل و گلزار دیکھ کر

بستی کے لوگ اجنبی صورت لگے مجھے
لوٹ آئے اُس کے کوچہ و بازار دیکھ کر

وہ جس گلی میں رہتا تھا اُس سے گزر ہوا
آنسو نکل پڑے در و دیوار دیکھ کر

انساں نہ جانے کونسی منزل میں کھو گیا
خود بک گیا ہے گرمیِ بازار دیکھ کر

حیراں ہے عقل آج کا انساں کدھر کو جائے
لٹکی سروں پہ وقت کی تلوار دیکھ کر

لیتے ہیں لوگ مصلحت سے کام ان دنوں
کرتے ہیں بات وقت کی رفتار دیکھ کر

اُس شہرِ بے اماں سے پلٹ آئے قافلے
حائل دلوں میں کبر کی دیوار دیکھ کر

لیکر گئے تھے آرزوئے دید ہم سرور
لوٹ آئے اُس کو در پئے آزار دیکھ کر

## شبنم شکیل

(اسلام آباد)

آئینِ وفا اتنا بھی سادہ نہیں ہوتا
ہر بار مسرت کا اعادہ نہیں ہوتا

یہ کیسی صداقت ہے کہ پردوں میں چھپی ہے
اخلاص کا تو کوئی لبادہ نہیں ہوتا

جنگل ہو کہ صحرا، کہیں رُکنا ہی پڑے گا
اب مجھ سے سفر اور زیادہ نہیں ہوتا

اِک آنچ کی پہلے بھی کسر رہتی رہی ہے
کیوں ساتواں در مجھ پہ کشادہ نہیں ہوتا

سچ بات مرے منہ سے نکل جاتی ہے اکثر
ہر چند مرا ایسا ارادہ نہیں ہوتا

اے حرفِ ثنا سحر مسلّم ترا، تجھ سے
بڑھ کر تو کوئی ساغرِ بادہ نہیں ہوتا

افسانۂ افسونِ جوانی کے علاوہ
کس بات کا دنیا میں اعادہ نہیں ہوتا

سورج کی رفاقت میں چمک اٹھتا ہے چہرہ
شبنم کی طرح سے کوئی سادہ نہیں ہوتا

○

## مظفر حنفی

(دہلی بھارت)

وہ درد کا سینے میں سمائی نہیں دیتا
اور اپنا تہیہ کہ دُہائی نہیں دیتا

بھر دیتا وہ بن مانگے مری آنکھوں میں موتی
مانگوں تو مجھے آبلہ پائی نہیں دیتا

ہمسائے کا تیزاب چھڑکتا مرے اوپر
حاکم کو مری چیخ سنائی نہیں دیتا

یہ دھوپ تو دھوکے سے چلی آئی ہے اس کو
دوبارہ مرے گھر میں دکھائی نہیں دیتا

انگاروں پہ چلنا مجھے راس آئے نہ آئے
بدلے میں بھلائی کے بُرائی نہیں دیتا

طے ہے کہ سزا ہم کو بھگتنی ہے بہر حال
اب کے بھی ہمیں کوئی صفائی نہیں دیتا

○

**امجد اسلام امجد** (لاہور)

سب دنیا ہو یک دل، پھر بھی
مشکل تو ہے مشکل ، پھر بھی

خود تو چپ ہے، بولے جائے
نچلے ہونٹ کا وہ تل، پھر بھی

ختم سفر تو ہو جاتا ہے
کب ملتی ہے منزل، پھر بھی!

بکھر بکھر کر، اُجڑ اُجڑ کر
جی اٹھتی ہے یہ رگل، پھر بھی

ویرانے سے تو اچھی ہے
کیسی بھی ہو محفل، پھر بھی!

تیری جانب ہی تکتے ہیں
تیرے درد کے بسمل، پھر بھی

خونِ شہیداں بول پڑے گا
لاکھ چھپائے قاتل، پھر بھی

آبِ رواں سے کٹ جاتی ہے
سنگِ گراں کی ہو سل، پھر بھی

عشق میں خواہ سند بن جائے
کوئی نہیں ہے کامل پھر بھی

اپنا اپنا رنگ نہ چھوڑے
مل بھی جائیں دو دل، پھر بھی

لاکھ ہو دریا پار، سمندر
دریا میں ہے ساحل پھر بھی

خون بہا سے کیا ہوتا ہے!
قاتل تو ہے قاتل، پھر بھی

سب کچھ امجد مل بھی جائے
کیا ہوتا ہے حاصل، پھر بھی!

**ندا فاضلی**

(ممبئی بھارت)

زرخیز ہے زمین بھی برسات بھی ہے ٹھیک
موسم بدل بھی سکتا ہے یہ بات بھی ہے ٹھیک

اتنا بڑا ہے شہر تو ہوگا کہیں تو کچھ۔۔۔۔
اپنا تو دن بھی چین سے تھا رات بھی ہے ٹھیک

غم میں کسی کے خود کو رلانا بھی ہے نماز
مسجد میں مولوی کی مناجات بھی ہے ٹھیک

مزدور کا تھکن کے سوا کون شہر میں
اپنا ہو کوئی ساتھ تو ذات پات بھی ہے ٹھیک

پھر تو بھی اپنے آپ میں شاید نہیں ملے
جب تک ہے تو نظر میں ترا ساتھ بھی ہے ٹھیک

○

## مامون ایمن
(نیو یارک، امریکہ)

آنکھ سے اوجھل ہے دنیا، درمیاں پردہ نہیں
دشمنوں سے، دوستوں سے یوں کوئی شکوہ نہیں

آسماں بھی ایک محور ہے زمیں کے واسطے
منزلیں تو ہیں مگر اس میں کوئی رستہ نہیں

زندگی یک سر گزر جاتی ہے دنیا میں، مگر
عمر کی تاسیس میں تجسیم کا لمحہ نہیں

پتھروں سے ربط ہے دونوں کا یک سر دیکھیے
آئینہ تو آئینہ ہے، آئینہ شیشہ نہیں

ایک بھی لمحہ نہیں رُکتا کبھی تھک ہار کر
وقت کی رفتار میں اک گام پابستہ نہیں

حُسن ہے یک سر جفا تو عشق ہے پیہم وفا
ربط ہے ان میں مگر ادلہ نہیں، بدلہ نہیں

شہر میں تنہائی کس کو شوق سے اپنا کہے
آشنا چہرے سبھی، منظر بھی نادیدہ نہیں

شہر میں ایک لب پہ ہے ہماری ہی صدا
شہر میں اک بھی ہمارے نام کا قصہ نہیں

یاد کی کرنوں سے ہے محروم شب کا ہر گجر
حرف کے پہلو میں، ایمن! کرب کا شعلہ نہیں

## جلیل عالی
(راولپنڈی)

کتنے محتاط ہو گئے ہیں ہم
بے طرف بات ہو گئے ہیں ہم

جو کسی ذہن میں سما نہ سکیں
وہ خیالات ہو گئے ہیں ہم

دل گرفتِ جہاں سے کیا نکلا
قیدیٔ ذات ہو گئے ہیں ہم

خود کو بھی اب دکھائی کیا دیں گے
ظلم کی رات ہو گئے ہیں ہم

دوش و فردا کا ہوش ہے کس کو
صیدِ حالات ہو گئے ہیں ہم

دل بدر کر کے ولولے سارے
گزر اوقات ہو گئے ہیں ہم

جو بھی لمحہ قریب سے گزرا
اس کے ہی ساتھ ہو گئے ہیں ہم

اس قدر ٹوٹ کر تجھے چاہا
دیکھ ذرّات ہو گئے ہیں ہم

# تیسرا شخص

جوگندر پال (دہلی بھارت)

پروفیسر دوت اپنی لائبریری میں بیٹھا سوچ ہی رہا تھا کہ یہ خاتون کون ہو سکتی ہے کہ اُسے دروازے سے داخل ہوتی ہوئی ایک بڑی مانوس شکل دکھائی دی۔

بوڑھے پروفیسر نے اُسے اپنی دونوں آنکھوں سے دیکھنے کے لیے عینک اُتار لی۔

"مالی!"

وہ اُٹھ کر بے اختیار اس کی طرف بڑھا۔

جوانی بیس بائیس برس کے بعد اچانک یوں لوٹ کر سامنے آجائے تو ادھیڑ عمر ہو چکنے کے باوجود نظر آتی ہے کہ ہے تو جوانی ہی۔ مالی بھی پروفیسر کی نوعمری کی ایک پرانی غیر تکمیل شدہ خواہش تھی جو ماہ وسال کی اوٹ سے برآمد ہوئی تو پروفیسر کو جوں کی توں لگی۔

پروفیسر دوت نے اپنی زندگی میں ایک ہی محبت کی اور ایک ہی شادی۔ مالی سے محبت کی تو وہ شادی کر کے اپنے شوہر کے ساتھ انگلینڈ چلی گئی اور اپنی بیوی سے شادی کی تو چند سال میں ہی وہ کسی عام خواہش کی طرح مر گئی۔

"ارے دوت، تم تو اپنا بھوت بن کر رہ گئے ہو۔ کیا بڑھاپے نے کی ایکسرسائز کیا کرتے ہو؟۔۔۔"

پروفیسر دوت مسکرانے لگا۔

"ہاں مالی، انتظار بڑھاپے کی ایکسرسائز ہے۔۔۔ آؤ"

وہ آگے بڑھ کر صوفے پر بیٹھ گئی۔

"کس کا انتظار؟۔۔۔ میرا؟ گڈ لولڈ بوائے۔۔۔ میں نے تمہیں اس لئے اپنی آمد کا نہ لکھا کہ مجھے یوں اچانک اپنے پاس پا کر تم بڑی خوشگوار حیرت میں مبتلا ہو جاؤ گے۔۔۔ تمہاری بیوی کہاں ہے۔۔۔ اور بچے؟"

اسی اثنا میں نوکر نے آکر اطلاع کی کہ اس نے مادام کا سامان رکھوا دیا ہے۔

"جاؤ، چائے تیار کر کے لے آؤ" پروفیسر اپنے نوکر سے نظر ہٹا کر پھر مالی کی طرف دیکھنے لگا۔ "میرے پندرہ بچے ہیں مالی"

"ارے باپ رے۔۔۔ آئی ایم ساری! کہاں ہیں تمہارے بچے؟"

"وہ" پروفیسر نے اپنے سامنے کتابوں کی الماری کی طرف اشارہ کیا۔

مالی کھلکھلا کر ہنس پڑی۔

جب مرد سوچ سوچ کر ماں اور باپ کے دونوں رول خود ہی ادا کرنا چاہے تو بچوں کی بجائے کتابیں پیدا ہوتی ہیں۔ تم نے دوسری شادی کیوں نہیں کی؟ کیا۔۔۔؟

"ہاں، مالی میں نے بیس بائیس برس تنہا گزار دیئے ہیں۔ گھر میں باتیں کرنے کے لیے کوئی ہے نہیں اور یونیورسٹی کلاس میں بھی ہجوم سے ہی باتیں کرتا ہوں، یعنی وہ بھی ایک طرح اپنے آپ سے باتیں کرنا ہے۔

"تم۔۔۔ تم پاگل ہو!" مالی نے سنجیدہ ہو کر اپنی جیب میں ہاتھ ڈالا اور سگریٹ نکال کر سلگا لیا۔

"تم سگریٹ بھی پینے لگی ہو مالی؟"

"زہر بھی پینے لگی ہوں" اس نے دو تین تیز تیز کش کھینچے "ایک مر گئی تھی اور کا تو کیا؟ دوسری کر لیتے، وہ بھی نہ رہتی تو تیسری یا چوتھی۔ اپنے دیش کی کروڑوں عورتوں میں سے کیا تم دو چار کے بھی قابل نہ تھے؟ تم نے خودکشی کی ہے دوت۔۔۔ اپنی بھلی چنگی زندگی ختم کر کے رکھ دی ہے۔"

"وہ تو بہر صورت ختم ہو لی تھی۔"

وہ دونوں چپ ہو گئے اور ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگے اور پھر ان سے رہا نہ گیا اور وہ تیز تیز اپنے اپنے ذہن کے تاروں میں اُترے اور گھٹا ٹوپ اندھیرے میں دوڑ دوڑ کر، اپنے مشترک ماضی میں پہونچ کے ایک دوسرے کو بے اختیار بازوؤں میں جکڑ لیا اور۔۔۔

کچھ دیر بعد جب وہ ان تاروں سے باہر آئے تو بڑے مطمئن نظر آ رہے تھے، جیسے دولہا دلہن سہاگ رات کے بعد صبح آنکھیں کھلنے پر۔

"لو چائے آگئی" پروفیسر دوت نے نوکر کو چلا جانے کا اشارہ کر کے مالی سے کہا "بناؤ"

"تمہیں ایک ایسی عورت کی ضرورت ہے جو۔۔۔"

"جو تمہاری طرح ہو" پروفیسر نے کہا "مگر کیا فائدہ؟ وہ عورت بھی تمہاری طرح مجھے چھوڑ کر انگلینڈ چلی جائے گی۔ پھر۔۔۔"

"دوت ایک بات کہوں؟" مالی نے انجانے میں چائے میں شکر زیادہ گھول دی۔۔۔ "تم بھی ہمارے ساتھ انگلینڈ چلے آؤ۔ ہمارے ساتھ رہنا۔"

ہمارے ساتھ، یعنی مالی اور اس کے شوہر کے ساتھ۔ وہ دونوں 'ہم' ہیں۔ پروفیسر سوچنے لگا، اور مالی اور میں، ہم اور تم ہیں۔ کیا مالی اس لئے اتنا لمبا سفر طے کر کے آئی ہے کہ میرے ذہن سے اپنا عکس بھی نکال کر لے جائے؟

"دوت، پچھلے کئی دن میں تمہارے ہی خیال میں ڈوبی ڈوبی رہی۔

نہ جانے کیوں؟

"تم ہمیشہ میرے ذہن میں رہی ہو مالی! اور مجھے لگ رہا ہے کہ اس وقت تو انگلستان سے نہیں، میرے ذہن سے نکل آئی ہو۔" ذوت نے گرم گرم چائے منہ سے لگائی اور ہونٹوں میں جلن محسوس کر کے کہنے لگا۔ "مجھے ڈر ہے کہ میں اب خالی الذہن ہو جاؤں گا۔" اس نے چائے کی پیالی میز پر رکھ کر سگار سلگا لیا۔

"مالی، مجھے عجیب سا خیال آ رہا ہے۔ تم ہی میری ساری کاغذی اولاد کی ماں ہو اور میں اس کا باپ۔ جیسے شوہر اور بیوی کے رشتے سے بچے پیدا ہوتے ہیں ویسے افلاطونی رشتے کتابوں کی پیدائش کے باعث ہیں۔۔۔ اگر تم مجھے خالی الذہن کر کے چلی گئیں مالی تو میں اپنے اس فکری اختلاط سے بھی محروم ہو جاؤں گا۔"

"پیا پیا۔۔۔" وہ ہنس ہنس کر گویا ذوت کے بدن میں اُنڈیلیا انجکٹ کر رہی تھی تاکہ اُسے اپنے کرب کا احساس نہ رہے ورنہ اسے میں کیسی ماں ہوں کہ اپنے بچوں کو ساری عمر ایک نظر بھی نہیں دیکھا۔

پروفیسر ذوت اٹھ کر بک شیلف کے قریب آ گیا اور اپنی سب کتابوں کو اٹھا کر مالی کے پہلو میں صوفے پر لا دیا۔ مالی نے چند ایک کو اٹھا کر گود میں ڈال لیا اور جو سب سے چھوٹی تھی وہ اُسے ہاتھوں میں لے کر اس کے نوزائیدہ چہرے پر آنکھیں گاڑے رہی اور بقیہ جو بڑی بڑی تھیں صوفے پر اپنی ماں کی طرف سر اُٹھائے پڑی رہیں۔ ان سب کی طرف پدرانہ شفقت سے دیکھتے ہوئے بچوں کی نظر سے فخر کی پُر سرور گڑگڑ سنائی دیتی رہی۔

لیکن مالی بے اختیار ہنس دی۔

"تمہاری ہر کتاب اصل بے بی ہے مائی ڈیئر ذوت۔" فخر کی پُر سرور گڑگڑ بند ہو گئی۔ "آئی ایم سوری ذوت! لیکن میں تمہیں بتانا چاہتی ہوں کہ ذہنی بچے ذہنی ملاقاتوں سے پیدا نہیں ہوتے۔"

پروفیسر ذوت نے ہکلا کر ایک لمبا کش لیا اور منہ سے دھواں خارج کرنے کے بعد بھی باہر کی طرف سانس چھوڑتا رہا گویا بدستور دھواں نکل رہا ہو۔

"جانتے ہو ڈارلنگ میری تمہاری شادی کیوں نہ ہو پائی؟ اس لئے کہ میں تمہارے پاس بیٹھی ہوتی لیکن مجھے دیکھنے کے لئے تم اپنے ذہن میں دیکھنے لگتے۔ میں بیٹھے بیٹھے کڑھنے لگ جاتی کہ عجیب عاشق سے پالا پڑا ہے۔ عشق مجھ سے کرتا ہے پر توجہ میرے تصور کی طرف رہتا ہے۔ تم نے میرا ایک تصور بنا کر رکھا تھا، اپنی مرضی کا تصور، اور اپنی اس پسند کو میری ذات پر محمول کر لیا تھا۔ دراصل تم اپنی ذات سے، اپنے تخیل سے، اپنے آپ سے پیار کرتے تھے، مجھ سے نہیں۔" مالی نے گویا اپنی بات کو دہرانے کے لئے چائے کے کئی گرم گرم شکر آمیز تلخ جرعے حلق میں گرا لئے۔ "جب میری شادی ہوئی تو میں چاہتی تھی تم دیوانے ہو جاؤ، پر تم ٹس سے مس نہ ہوئے اور پھر میں انگلینڈ جانے لگی تو تم میرے شوہر سے اتنی محبت سے گلے ملے گویا وہ مجھے تم سے چھین کر تم پر احسان کر رہا ہو۔ تم ذرا بھی بے چین نہ ہوئے اور میں نے تہیّہ ہی ہو کر سوچا کہ تم سے کبھی نہ ملوں گی، تم سے کوئی واسطہ نہ رکھوں گی، اپنے شوہر کی شکل اور خصلت کے بچے جن جن کر انہیں بڑا کرنے میں اپنی ساری عمر صرف کر دوں گی۔۔۔ مگر۔۔۔ مگر۔۔۔" مالی کی آنکھیں شکستہ سی کچھ یوں، جیسے ابھی پانی سے بھر جائیں گی۔ "۔۔۔ مگر گزشتہ سال سے کئی بار، کئی جگہ تمہاری شکل میری آنکھوں کے سامنے گھوم گھوم گئی ہے۔ ایک بار تو کسی پارک میں ایک آدمی کا سایہ دیکھ کر یہی لگا کہ تم ہی ہو اور میں اپنے بچوں کو بھیڑ میں چھوڑ کر اس سائے کی طرف بھاگی اور اس شخص کے کندھے کو جا پکڑا اور وہ مجھے شاید لکی وکی سمجھ کر ہنسنے لگا۔ ذوت، تمہارا اجارہ یا معلوم کیا میرے سر چڑھا رہتا۔ شاید اس لئے کہ میرے متعلق لگاتار سوچ سوچ کر تم نے اتنے فاصلے پر بھی میرے وجود کو اپنی ساحرانہ گرفت میں لے لیا تھا۔ آخر میں نے فیصلہ کر لیا کہ تم جہاں بھی ہو، مجھے فوراً تم سے ملنا چاہیے۔ اگر میں تم سے نہ ملی تو۔۔۔" اس نے ایک نیا سگریٹ لبوں میں سیٹ کر لیا "تو نہ جانے کیا ہو جائے گا۔" میں نے دیا سلائی جلائی تو آگ اتنی بے قراری سے لپکی جیسے فوراً بجھ جانا چاہتی ہو اور سگریٹ سلگا کر وہ مسکرانے لگی۔

"آؤ مالی ڈیئر باہر لان میں بیٹھتے ہیں۔"

ہم کمرے سے نکل کر باہر باغ میں چلے آئے اور ایک سائے میں رکھی ہوئی کرسیوں پر آ بیٹھے۔

ہم اپنے آس پاس کے پودوں کی طرح اپنی اپنی جگہ ساکن تھے اور اُگ اُگ کر لمحہ لمحہ بڑے ہو رہے تھے اور ہمارا جی چاہ رہا تھا کہ ہماری شاخیں بڑھ بڑھ کر ایک دوسرے میں دھنس جائیں اور اپنی اپنی جگہ پر علیحدہ علیحدہ ہونے کے باوجود ایک دوسرے سے مل جائیں۔ ہمارا نچلا دھڑ دور دور سہی، پر ہمارے سر ایک دوسرے پر جھک جائیں۔

"میں سوچتی ہوں ذوت، تم آدمی نہیں ہو، بس ایک خیال ہو۔"

ذوت کا اوپری دھڑ کسی مصنف کے ژرف اکڑاہٹ میں تیزی سے خم کھائے ہوئے خیمے کے پائے نشان کے مانند متحرک سی ایستادگی کا تاثر پیش کر رہا تھا۔

"اور اپنے خیال کو محسوس کر کر کے وجود پذیر ہوئے ہو۔ کاش تم اپنی کسی کتاب میں پیدا ہوتے، اور ہم ایک دوسرے کی پہچان کی صعوبت سے بچے رہتے، کیونکہ کتابیں میری دانست اور خواہش میں نہیں آ سکیں۔ کیا تمہارے لئے یہ ممکن نہیں ذوت، کہ مجھے بھول جاؤ، اپنے ذہن میں میرے خیال کا گلا گھونٹ دو؟ تمہارے خیال کے گورکھ دھندے سے نجات پا کر میری مکتی ہو جائے گی۔۔۔"

باقی: صفحہ [illegible] پر ملاحظہ فرمائیں

# افسانچے

شمشاد احمد (دہلی بھارت)

## دورخ

کام مکمل ہو چکا تھا۔

ماں نے نوزائیدہ بچے کو پلاسٹک کی تھیلی میں ڈالا، پھر اس پر ایک اور تھیلی چڑھائی اور اوپر پرانی روئی ڈال کر سب کچھ لپیٹ دیا۔

اس کی بیٹی کی خفیف آواز نے اس کے بڑھتے قدموں کو روک لیا۔

''اماں ــــــ تمہارے پیچھے کوئی اور چلا آیا تو ــــــ''

''تم فکر نہ کرو ــــــ میں نالا ڈال کر جاؤں گی ــــــ ابھی آجاؤں گی ــــــ''

گلی کا موڑ مڑ کر دوسری پھر تیسری گلی سے ہوتی ہوئی نسبتاً کشادہ سڑک کے کنارے کچرے کے ڈھیر پر رک گئی۔

اس نے اودگرد ایک طائرانہ نظر ڈالی۔ اور آہستہ سے تھیلی کچرے کے ڈھیر پر رکھ دی۔

وہ واپس لوٹی تو تھاوٹ کے باوجود اُسکی بیٹی اُٹھ کر بیٹھ گئی۔

''اماں کسی نے دیکھا تو نہیں؟''

پھر وہ پھوٹ پھوٹ کر رو دی۔

ماں اسے سینے میں بھینچ کر تھپکنے لگی ــــــ تھپکتی رہی۔

## غبارہ

خلیفہ جی نے حسب عادت ایک انتہائی غیر منطقی بات کو انتہائی منطقی انداز میں پیش کیا۔

دہشت اور خوف سے میری کھوپڑی کی چھت پھٹنے لگی۔

خلیفہ صاحب فرمارہے تھے ــــــ

''ایک غبارے میں سے مسلسل ہوا نکالتے رہو نکالتے چلے جاؤ ــــــ کیا ہوگا؟''

میں اُن کی صورت دیکھے جا رہا تھا۔

میرے ہونٹ خود بخود پھٹنے لگے۔

''غبارہ پچکنے لگیگا''

خلیفہ جی اپنا پوپلا منہ پورا کھول کر ہنسے۔

''اور جب ساری ہوا نکل جائیگی تو ــــــ''

''غبارہ پچک کر چھوٹا ہو جائیگا۔''

خلیفہ جی نے میری ذہانت کی داد کے طور پر ایک زوردار ہاتھ میری کمر پر رسید کیا۔ اس تمہاری زمین سے ایک طویل عرصے سے نجانے کیا کیا الا بلا نکلی جاری ہے تیل، گیس، کوئلہ، مختلف معدنیات ــــــ اور پچھلے کئی سالوں میں تو انتہا ہو گئی ہے۔ یہ رفتار بڑھتی ہوئی آبادی کے ساتھ بڑھ رہی ہے اور بڑھتی چلی جائیگی۔ ٹھیک ہے ناں!

''بالکل ٹھیک ہاں ــــــ''

ساتھ میں میرا سر اوپر نیچے ہل رہا تھا۔

خلیفہ جی تیز آندھی کی مانند مجھے روند گئے۔

اُن کا وہ آخری جملہ گونج رہا تھا۔

''ساری مخلوقات کا کیا بنے گا؟ تمہارا کیا بنے گا؟ میرا کیا بنے گا؟''

## سرخ آندھی

آندھی کے آثار دیکھتے ہی اماں بھاگم بھاگ صحن میں بکھری اشیاء جلدی جلدی سمیٹنے لگتی تھیں۔ اسکے بعد تمام دروازے کھڑکیاں بند کر دیتی تھیں۔

اماں کو آندھیوں سے بڑی چڑ تھی۔ یہ ہر چیز کو خاک آلود کر کے رکھ دیتی تھیں۔

کبھی کبھی سورج آندھی کو سرخ رنگ میں رنگ دیتا تھا۔ فضا لہو لہان ہو جاتی تھی۔

سرخ آندھی دیکھ کر اماں دونوں ہاتھ ملتے ملتے رو دیتی تھیں۔

''آج ضرور کہیں کوئی بے گناہ مارا گیا ہے ــــــ!''

اچھا ہوا اماں سدھار گئیں ــــــ ورنہ ہاتھ ملتے ملتے اُن کے ہاتھ گھِس جاتے۔

## محبت

محبت کے جذبے پر ازل سے بحث جاری ہے۔ ابد تک جاری رہیگی۔

محبت کیا ہے؟ کیوں ہے اور کیسے ہو جاتی ہے۔ کیا کیا رنگ دکھاتی ہے؟

اکلم نے انتہائی جذباتی انداز میں اپنی رائے دی۔

''اگر مجھے یقین ہو جائے کہ کوئی لڑکی سچ مچ مجھ سے محبت کرتی ہے اور وہ مجھے کہے کہ میرا نام لے کر اپنی جان دے دو۔ میں سیدھا ناعین جٹی کے پل پر جاؤں گا اور یاما دل نیچے کود جاؤں گا''

احمد نے اُسے بری طرح گھورا۔ اسکے ہونٹوں کے کونوں میں جھاگ پھڑ پھڑا رہی تھی۔

''اگر مجھے یقین ہو جائے کہ کوئی لڑکی واقعی مجھ سے محبت کرتی ہے اور مجھے کہے کہ میرے لئے جان دے دو۔ تو میں اسے ساتھ لے کر سیدھا نعین جٹی کے پل پر جاؤں گا اور اُسے نیچے دھکا دے دوں گا۔''

پیچھے سے ایک قہقہہ بلند ہوا۔

''مجھے سو فیصد یقین ہے کہ کوئی بھی لڑکی تم دونوں سے محبت کرنے

کی حماقت نہیں کرسکتی"۔

## آنکھیں اور ہونٹ

زمین کی گردش کے لحاظ سے صبح ہو چکی تھی۔ لیکن دور دور تک کہیں روشنی کے عدم سے آثار دکھائی نہ تھے۔ سورج نے اس زمین پر طلوع ہونا چھوڑ دیا تھا۔

اچانک پرانے قلعے کی اونچی مضبوط دیوار پر چست زرق برق وردیوں میں ملبوس ربڑ کے چہروں والا ایک روبوٹ نمودار ہوا۔ اُ کے ہاتھوں میں چمکتی دھات کے بگل تھے۔

ایک قطار میں کھڑے ہو کر انہوں نے بگل منہ سے لگائے، بگل بجائے اور اپنی سانس بگلوں میں ڈال دی۔

ایک کرخت آواز نے فضا کے سینے میں خنجر بھونک دیا۔ ہر طرف خوف کے سائے پھیل گئے۔

قلعے کے اونچے دروازے پر ستارے چمکنے لگے۔ آج کی فہرست لگ چکی تھی۔

پہلا مجرم آگے بڑھا۔ اسکی بوجھل زنجیر چھم چھم بج رہی تھی۔

اس نے ایک سرسری نظر قلعے پر ڈالی۔ اسکی آنکھوں سے سنہری شعاعیں پھوٹ رہی تھیں۔ وہ جلاد کے روبرو گردن تان کر اس شان سے کھڑا تھا جیسے مقتل کی بجائے گوئے یار میں ہے۔

جلاد نے پہلا وار کیا۔

اسکی آنکھوں کی جگہ دو گہرے، خون میں لت پت غار بن گئے۔

اسکے ہونٹوں پر مسکراہٹ پھیل گئی۔

جلاد نے اسکے ہونٹ کاٹ ڈالے۔ اسکے منہ سے چنگاریاں نکل رہی تھیں۔

ایک اشارے پر اسکا سر تن سے جدا کر دیا گیا۔

مجھے محسوس ہوا کہ اسکی آنکھیں مجھے لگ گئی ہیں، اسکے ہونٹ میرے ہونٹ ہیں۔

میں نے پلٹ کر ہجوم کی طرف دیکھا۔

سب کی آنکھیں اسکی آنکھیں تھیں، سب کے ہونٹ اُس کے ہونٹ تھے۔

اچانک تاریکی پھٹ گئی اور اسکی لاش کی کوکھ سے سورج نکل آیا۔

## عورت

آدم اور حوا کو اُن کی نافرمانی کی وجہ سے جنت سے نکال کر زمین پر پھینک دیا گیا تھا۔ فرشتے اور حوریں فرمان الٰہی کو پورا کرنے کے بعد واپس اپنے اپنے کاموں پر لوٹ رہے تھے۔

جنت کے کنارے پر کھڑا ایک سایہ جھک جھک کر نیچے گہرائیوں میں جھانک رہا تھا۔ ایک جاتا ہوا سایہ رک گیا۔ پہلا سایہ ٹھٹھک کر سہم گیا۔

فرشتے نے اُس کا کندھا تھپتھپایا۔

"کیا دیکھ رہی ہو!"

حور نے شرماتے ہوئے اپنی نورانی انگلی گہرائیوں کی طرف جھکا دی۔

آدم اور حوا ایک دوسرے کی کمر میں ہاتھ ڈالے اپنی نئی دنیا کا جائزہ لیتے خراماں خراماں ایک دوسرے میں گم چلے جا رہے تھے۔

فرشتہ لرز نے لگا۔

"اُس کی طرف مت دیکھو۔ انہیں نافرمانی کی سزا ملی ہے۔ ہمارا اُن سے کیا واسطہ۔۔۔!"

حور نے ایک لمبی آہ بھری۔

"میں نافرمان نہیں ہونا چاہتی۔ کیا تم مجھے نیچے پھینک سکتے ہو!"

فرشتہ تھر تھر کانپتا وہاں سے نکل گیا۔

حور کی نگاہیں زمین کے منظر سے ہٹ کر نہ رہ رہی تھیں۔

## دکھ مصیبتیں

سدھارتھ گوتم بدھ بن گئے، انہیں گیان مل گیا۔

وہ بڑ کے مقدس درخت کے نیچے بیٹھے اپنے ماننے والوں کو اُپدیش دے رہے تھے۔ فضا میں مقدس سکوت گھلا تھا۔

اچانک ایک دردناک چیخ نے ماحول کے تقدس کے پرخچے اُڑا دیئے۔

سب نظریں گوتم سے ہٹ کر آواز کی طرف اٹھیں۔

ایک عورت' ایک نیم پاگل عورت' گرتی سنبھلتی، اندھا دھند دوڑتی چلی آ رہی تھی۔ اس نے ایک بچہ سینے سے بھینچ رکھا تھا۔

وہ سیدھی آئی اور گوتم کے قدموں میں گر گئی۔ اسکی سسکیوں سے اسکے جسم میں زلزلہ بپا تھا۔

گوتم نے اس عورت کو سہارا دیا' اسکا جھکا ہوا سر اوپر اٹھایا، اسے شدید جھٹکا لگا۔

"یشودھرا۔۔۔۔۔ تم؟ اس حال میں۔۔۔۔۔!"

اس کی سسکیوں میں الجھتی آواز گونجی۔

"سدھارتھ۔۔۔۔۔ تم دنیا کے دکھ اور مصیبتیں برداشت نہ کر سکے۔ مجھے اور اپنے بچے کو تنہا چھوڑ کر جنگلوں، بیابانوں کی خاک چھانتے پھرے۔ میں تمہارے بیابان محل میں ہر لحہ سولی پر ٹنگی رہی، میرے دکھوں اور مصیبتوں کے لئے کون سا تریاق لائے ہو؟"

گوتم بدھ کی آنکھیں جھک گئیں۔

وہ سوچ رہے تھے، کہ کچھ بھی تو نہیں ہوا۔ وہ جہاں سے چلے تھے، چکر کاٹ کر وہیں لوٹ آئے ہیں۔ دکھ اور مصیبتیں۔۔۔۔۔!

# چمڑے کا سکہ

نعیم کوثر (بھوپال، بھارت)

پرانے سقاوے کے اندر و باہر چاروں طرف سیمنٹ کا پلاسٹر تھا اور نیچے پیتل کی ٹونٹی۔ لمبائی تین فٹ، چوڑائی ڈھائی فیٹ اور گہرائی چار فیٹ تھی۔ ٹین کی چادر کا ڈھکن جس میں کئی جگہ سوراخ تھے۔ نیم کے پیڑ سے گرتی سوکھی پتیوں اور نبولیوں کو پانی میں گرنے سے روکتا تھا۔ اندر جھینگر اور مچھر بہتات میں پناہ لیے ہوئے تھے۔ بیس سال سے مختار شاہ کی بھوری سیاہی مائل مشک سقاوے کے ساکت پانی کے اوپر کھنڈر کی مانند بھی پڑی تھی۔ مہینے دو مہینے میں ستار شاہ بڑے احترام سے باپ کی یادگار کو باہر نکالتا اور نیم کی کسی شاخ میں صبح سے شام تک تر و تازہ کر کے لٹکا دیتا۔ یہ کام ستار شاہ جمعرات کو چھٹی کے دن انجام دیتا۔

دن بھر نیم کے سائے میں وہ اپنی بیوی کے ساتھ کرسی پر بیٹھے بیتے دنوں کی گنگا جمنی تہذیب کی بحالی، شگفتہ چہروں کی مسکراہٹ اور رسم و رواج کی شہنائیوں کی دھیمی دھیمی جادوئی آواز سننے میں پورا دن گذار دیتا۔ اس کا بس نہ چلتا کہ وقت کے پہیے کو پوری طاقت سے گھما کر پیچھے دھکیل دے۔

ناشتے سے فارغ ہو کے اس نے نیم سے مشک اتاری۔ اپنا بازو بیلٹ کے پٹے اوپر سے کمر پر لٹکا لیا۔ باہر جاتے ہوئے زور سے آواز دی۔

"جبار چل بھی، نو بجنے کو ہیں اور ابھی تک پڑا سوتا ہے!"

جبار نے باپ کی گرجدار آواز سنی تو جھٹ پٹ چپل پہنی۔ منہ پر پانی کا چھینٹا مارا اور بغیر ناشتہ کیے سڑک پر آ گیا۔ ستار موٹر سائیکل ایک مار کے اسٹارٹ کر چکا تھا۔ اس کی کمر پر مشک دیکھتے ہی جبار کی روح فنا ہو گئی۔ بڑا سا منہ پھیلائے جیسے نالی میں مردار بکری دھکیلی ہو جس کی لاش پر مکھیوں کی ٹکڑیاں بھنبھنا رہی ہوں۔

"ابا کہاں لیے جا رہے ہو۔ آج میرا ہاکی کا میچ ہے!"

ستار نے گھور کے دیکھا تو وہ خاموشی سے پچھلی سیٹ پر بیٹھ گیا۔ موٹر سائیکل شہر سے باہر آئی اور پھر ہوا سے باتیں کرنے لگی۔ ستار اونچی آواز میں بولا۔

"میچ کو گولی مار۔ شہر کے حالات ٹھیک نہیں اور تجھے میچ کی پڑی ہے۔ اس فرقہ پرستی میں گراؤنڈ پر لٹھ بولیں گے!"

جبار کی سانسیں اچھل کود کرنے لگیں۔ وہ پرانے دور سے بے خبر تھا۔ باپ اور ماں کی گود میں چہکتا رہا۔ کسی نے نہیں بتایا کہ اس کے پرکھے کہاں کے تھے۔ سچائی صرف ستار جانتا تھا کہ بیکار ہونے کے بعد ریلوے سے نوکری لی تھی اور اس کا باپ مختار شاہ بہشتی تھا۔

"میاں پانی لایا" سویرے سورج نکلتا اور دور دور کے گلے اس آواز کی جادوئی دلکشی سے گونج اٹھتے۔ اور پٹا پٹ کنڈیاں کھلنے لگتیں۔ شام ہوتے ہی مختار مشک سنبھالے لوٹتا تو یہ سکون محسوس کرتا جیسے وہ کعبہ کا طواف کر کے آیا ہو۔ مٹی کے بڑے مٹکوں اور ٹین کے کنستروں میں پانی انڈیلتے وقت مختار کے ہاتھوں میں ذرا بھی کپکپاہٹ نہ ہوتی۔ اس کے دماغ میں تین بیٹیوں کی شادی اور ستار کو بیرسٹر کے پاس دیکھنے کی تمنا ہلورے لیتی تھی۔ عیش باغ اسٹیڈیم میں جب ملک بھر کی ہاکی ٹیموں میں گولڈ کپ جیتنے کے لیے جنگ ہوتی۔ مختار مشک اور گلاس لیے ہزاروں تماش بینوں کی بھیڑ میں ایک ایک آنے کو سکہ جیسے اپنی مٹھیوں میں کھینچ کر جیب میں بھر لیتا۔ آہستہ آہستہ یہ اکنیاں سو (۱۰۰) کے نوٹ میں ڈھلتی گئیں اور مختار کی بیٹیاں ڈولی میں جانے لگیں۔

اس نے گرمی، بارش اور سردی کے ڈھائی سو موسم جھیلے۔ ستار کو نوکری ملی تب مختار ساٹھ سال کی عمر پار کر چکا تھا۔ بیوی نے ضد کی اور گڑگڑا کر یہ بات آئی کہ مشک اتار کے رکھ دو آرام سے گھر پر بیٹھو۔ جب کبھی بات زیادہ بڑھتی تو وہ بری طرح بگڑ کے اٹھتا آگ بگولہ ہو کر اس دن چار چھ مشک زیادہ ہی بھر لاتا۔ کسی کو ضرورت نہ ہوتی تو مسجد کے فرش پر پانی ڈال دیتا اور پیشاب گھر کی بھی دھلائی کر دیتا۔ یہ چکر پر مختار گھر آ کر بیوی سے کہتا:

"ارے بیوی مشک کمر پر اٹھاتا ہوں تو اللہ کی قسم معلوم ہوتا ہے کہ کربلا کی ریت ڈھو رہا ہوں۔ پانی گھر گھر کی جان ہے۔ ٹوکا ٹاکی نہ کیا کر"

ویسے ہر ایک اسے بہشتی میاں کہتا لیکن رئیس جاگیردار اور پڑھے لکھے لوگ مختار سقہ کے نام سے پکارتے۔ بزرگ عورتیں بچوں کو بتاتیں کہ پانی اللہ کے بندوں کے لیے انمول تحفہ ہے۔ پیاسوں کو پانی پلانے سے ثواب ملتا ہے۔ مختار سیدھا جنت میں جائیگا۔ وہ پانی لاتا ہے تو چائے بنتی ہے۔ میلے گندے کپڑے دھلتے ہیں۔ چھوٹے بڑے نہاتے ہیں۔ بچہ پیدا ہوتا ہے تب پانی ہی سے پاکیزگی ملتی ہے۔ انسان دنیا سے جاتا ہے تو بھی غسل دیکر کفن پہناتے ہیں۔ جبار نے ذرا اکڑ کے پوچھ ہی لیا۔

"بتائیے ابا ہم کہاں جا رہے ہیں؟"

ہوا کے شو میں ستار بولا

"سیر ہو گاوں!"

جبار کا چہرہ زرد پڑ گیا۔ محرم کی نو تاریخ تھی۔ اسے یقین تھا کہ ابا ہر سال کی طرح امام باڑے میں مشک سے پانی پلائیں گے۔ پچھلے سال بھی حالت ٹھیک نہیں تھی۔ شہر میں پانی بجلی کا سوت ہو گیا تھا۔ وہ سمجھ گیا تھا حیدر پور میں سادھو بابا کی باڈی بلڈنگ کی منزل ہے اتنی دور سے پانی لانے کی تک جبار کی سمجھ میں نہیں آئی۔ اب کے محرم میں پانی نہ پلایا تو کون سا عذاب آئیگا۔ کالج میں ہی نہیں صوبے بھر میں وہ ہاکی کا مشہور کھلاڑی بن چکا تھا۔ ہاکی کے عہدیداروں کو بھروسہ تھا کہ اب کی بار وہ نیشنل ہاکی ٹیم میں ضرور چن لیا جائے گا اور اولمپک میں گولڈ میڈل جیت کر آئیگا۔ شہر میں عزت۔ اس نے خواب میں بھی نہیں سوچا کہ ابا بھاری

مشک اٹھوائیں گے۔ امام باڑے میں ہزاروں لوگ آتے ہیں۔ کالج کے لڑکے بھی آئیں گے۔ کتنا مذاق اڑائیں گے۔

''کیوں بے بہشتی!''

''ادھر بھی پلا دے ایک گلاس!''

جبار پسینے میں نہا گیا۔ موہن دھوبی کا بیٹا دیپک بھی اس کے ساتھ پڑھتا تھا۔ یا دوست چندر شیکھر شاستری کہیں ٹکرا جاتے اور شاید چیخ کر آواز دیتے

''ارے بھیو کپڑے پریس کر دیجے!''

جبار میں اتنی ہمت نہ تھی کہ باپ سے اپنی حیثیت پر آئے حرف اور دوستوں کی پھبتیوں کا رونا رو کر مشک سے نجات حاصل کر لیتا۔ وہ تصور میں اپنی ساکھ کو مٹی میں ملتا دیکھ دل ہی دل میں سسکتا رہ گیا۔ آدیواسی سادھو بابا کی باؤڑی کا بڑا نام تھا۔ برسوں سے آس پاس کے دیہاتوں کی ضرورتوں کو پوری کرتی آئی تھی۔ دن رات پانی سے لبالب رہتی۔ کہتے ہیں دیوی دیوتاؤں کا وردان اس پر سایہ کیے ہے۔ اکبر بادشاہ کے دورِ حکمرانی میں سادھو بابا گھنے جنگلوں میں آباد آدیواسیوں کا دھرم گرو تھا۔ اس کی سمادھی باؤڑی سے پچاس قدم دور آج بھی موجود ہے۔ ایک سال تک سادھو بابا کی دیکھ ریکھ میں سیکڑوں آدیواسیوں نے باؤڑی تعمیر کی تھی۔ میٹھے اور صاف پانی کے جھرنے نکلے تو سادھو بابا کی چہار سو چرچا ہونے لگی۔ اورنگزیب جب مالوہ میں اپنے بھائی مراد کی سرکوبی کے لیے لشکر لے کر آیا تھا تو یہیں گھنے جنگل بیچ میں پڑاؤ کیا۔ ان گنت فوجیوں نے باؤڑی سے پانی کھینچا۔ خوب پیٹ ہاتھیوں اور گھوڑوں کو بھی پلایا۔ نہائے دھوئے بھی۔ شاہی خیمہ میں کئی مشکیزے لے جائے گئے۔ آبِ زمزم کو ترسنے والے بادشاہ نے بھی سادھو بابا کی باؤڑی کا پانی پیا۔ غسل اور وضو کیا۔ لشکر خاک اڑاتا آگے چلا گیا۔ مگر باؤڑی پانی سے لبالب رہی۔ تب سے اور آج تک اونچی ذات والے پانی پینا تو دور رہا اس کے پاس پھٹکتے بھی نہیں کہ ملیچھوں نے ناپاک کر دیا۔ اس کے باوجود عقیدہ یہ بھی رہا کہ باؤڑی کی تلی میں اندر دریا کا آخری پوتر سلا ہوا ہے۔

''خاموش کیوں بیٹھے ہو؟'' غفار بولا ''گھڑی دیکھ کے بتا کیا ٹائم ہو گیا؟''

''ساڑھے نو بجے ہیں'' جبار نے جواب دیا۔

غفار بہشتی مسلمانوں کے یہاں پانی بھرتا تھا۔ کچھ کھلے ذہن کے ہندو گھرانے بھی اسے بلا لیا کرتے تھے۔ لیکن برہمن اپنی بات پر اڑے رہے کہ غفار کی مشک گائے کے بچھڑے کی کھال سے بنائی گئی ہے۔ ان کے مکانوں میں کہار کاندھے پر رکھے بانس میں پیتل کی بالٹیاں باندھ کے پانی بھرتے تھے۔ غفار دلیلیں دیتے دیتے تھک گیا۔ قرآن کی قسمیں کھائیں کہ مشک بکرے کی کھال سے بنی ہے۔ نواب ریاست ہر سال خیال گڑھ کی ترائی میں صحرائی جانوروں کے شکار کے لیے جاتے تھے۔ وہیں سے محل کا ملازم پہاڑی بکرے کا چمڑا بنوا کے لایا تھا۔ شہر میں ماتی لال چمڑے کی جانچ پرکھ والا پرانا کاریگر تھا۔ جوتے بنانے اور سدھارنے کا خاندانی تجربہ تھا۔ مسلم گاہک کے جوتے میں ٹانکا لگا ہوتا تو صاف کر دیتا کہ آج کل جانور کا چمڑا رہ گیا ہے۔ کبھی ہندوؤں کے جوتے میں گائے کے چمڑے کا استعمال نہیں کیا۔ اس نے بھی گواہی دی کہ مشک اس نے تیار کی ہے وہ کھال بکرے کی ہے۔ حالانکہ باٹا اور فلیکس کے جوتے ہر دھرم والے کے پیروں کی زینت بنے رہے۔ برہمن سبھا کے صدر پنڈت شوری پرشاد جوشی نے ہر دلیل اور گواہی ٹھکرا دی۔ یوں غفار کی مشک ملیچھ اور اچھوت رہی۔

دیوالی کی وہ رات آج بھی پرانے لوگوں کو یاد ہے۔ محلے کی عورتوں، مردوں اور بچوں نے خوفزدہ آنکھوں سے وہ منظر دیکھا تھا۔ مرزا جاوید اور ان کے گھر کے فرد دہلی سے اپنے بھتیجے کی شادی میں شرکت کر کے لوٹے تھے۔ غفار کو اطلاع کرائی کہ گھر میں پانی نہیں ہے۔ کوئیں سے دو مشک پانی کھینچ لائے۔ غفار مرزا جی کی گلی میں قدم رکھنے کو تھا کہ پنڈت شوری پرشاد کی حویلی سے عورتوں کی چیخ پکار سن کر وہ رک گیا۔ کچھ دیر پہلے وہاں پٹاخوں کے دھماکے اور پھلجھڑیوں کے ستارے رقص کر رہے تھے۔

''بچاؤ۔ بچاؤ!'' پنڈت کا دھوتیا دونوں ہاتھ اٹھائے سڑک پر آ گیا۔

''کیا بات ہے؟'' غفار نے گردن اٹھا کر پوچھا۔

''بہشتی میاں۔ پانی اندر لے چلو۔ بہو کے کپڑوں نے آگ پکڑ لی ہے!''

مشک اٹھائے غفار تیزی سے پنڈت جی کی حویلی میں گھس گیا۔ آنگن میں شعلوں سے گھری عورت دردناک آواز میں اپنے ماتا پتا کو پکار رہی تھی۔ دو چار عورتیں دور کھڑی چلا رہی تھیں۔ غفار نے پھرتی سے مشک کا منہ کھولا اور پانی کی موٹی دھار سے پل بھر میں آگ بجھا دی۔ عورت زمین پر گر پڑی اور غفار سر جھکائے حویلی سے باہر آ گیا۔ حویلی میں کوئی مرد نہیں تھا۔ اپنی دوکان میں پنڈت شوری پرشاد اور ان کا بیٹا لکشمی پوجا میں مصروف تھا۔ شہر کے ہر گھر میں اس حادثہ پر چہ میگوئیاں کئی دن ہوتی رہیں۔

''ساس اور نند نے جلایا ہے!''

''جہیز کا معاملہ ہے۔ بہو پر بڑا اتیاچار ہوتا تھا!''

بہو کے مائکے والے آ گئے تھے۔ پولیس بھی جائے واردات پر پہنچ گئی۔ بہو کو اسپتال پہنچایا گیا۔ وہ پچاس فیصدی جل گئی تھی۔ مجسٹریٹ کے سامنے دیے گئے بیان پر پنڈت شوری پرشاد، ان کی پتنی، بیٹے اور بیٹی کو گرفتار کر لیا گیا۔

وقت بجلی کی رفتار سے بھاگتا ہے۔ چھت پر لوہے کی ٹنکیاں۔ ریفریجریٹر میں پانی کی بوتلیں۔ اٹیچ باتھ روم میں ٹھنڈے گرم پانی کے شاوروں، ہر کمرے میں واش بیسن، جگہ جگہ میونسپل کے نل۔ نواب بیگمات کی

تعمیر کردہ باؤڑیاں اور کنوئیں سب ہی عمارتوں کے جال میں اپنا وجود کھو بیٹھے۔ مختار کی بھوری مشک اور کہار کی بالٹیاں ان جھمیلوں میں کسی میلے کی بھیڑ میں چھوٹے بچے کی طرح کھو گئے۔ مختار نے باپ کے ساتھ نیپالی بکرے کی کھال والی مشک کھونٹی پر کیا ٹانگی تو اس کی ریڑھ چرمرا کے رہ گئی۔ اپنی موت سے دو دن پہلے اس نے مختار کو پلنگ کے پاس بلا کر کہا تھا۔

"کوئی کیا سمجھا ہے مگر مختار جب کبھی کسی کو حاجت ہوئی حسین کا نام لینا اور میری مشک کے پانی سے پیاسوں کی پیاس بجھانا!"

ستار کو معلوم تھا آدھا ایکسپریس اسٹیشن پر گیارہ بجے آتی ہے اور اس کے پاس باؤڑی سے مشک بھرنے اور اسٹیشن پہنچنے کے لیے کافی وقت تھا۔ اس سال بارش کا موسم بے وفا محبوب کی زلفیں چھو کے آیا اور گذر گیا۔ یہاں تک کہ ساون بھادوں میں دن سورج کی روشنی میں دہکتے رہے۔ راتیں بھی تاروں سے جگمگاتی رہیں۔ مشکل سے پندرہ دن گھٹائیں امنڈ آئیں۔ بادل گرجے اور بجلی چمکی۔ محکمہ موسم نے بتایا کہ کل بیس انچ بارش ہوئی جبکہ سال میں چالیس پچاس انچ بارش ہونا معمولی بات تھی۔ بڑا تالاب جو ہمیشہ سمندر جیسا ٹھاٹھیں مارتا تھا اب شرابی کی بوتل جیسی پیندوں میں سمٹ گیا۔ سارے چشمے چپ سوکھ گئے۔ کیا امیر کیا غریب، حکومت کے ہاتھوں کے بھی طوطے اڑ گئے۔ دور دراز کالونیوں میں پولیس کی نگرانی میں ٹینکروں سے پانی بخیلانہ راشن دیا جا رہا ہے۔ جنرل ہوٹلوں کی ہوٹلیں اور جاہ و وزیروں اور بڑے افسروں کے بنگلوں پر پولیس کی لاریوں میں پہونچائے جاتے۔ زمانے بھر میں کہاوت مشہور تھی۔

"تال تو بھوپال تال اور ہیں کیا" وہی تال اب چھوٹی سی گیا بن گیا تھا۔

باؤڑی کے باہر ستار نے موٹر سائیکل روک دی اور مشک اتار کے جبار کے حوالے کی۔

"جاؤ بیٹا۔ باؤڑی کے اندر جاؤ اور پانی کھینچ کے مشک بھر لو پھر مجھے آواز دینا"

مختار الی کے پیڑ کے نیچے بیٹھ گیا۔ اسے چوتھی کلاس میں پڑھی ہوئی کہانی یاد آ گئی۔ پیاس سے بے حال کوا کسی چھت پر پانی کا گھڑا دیکھ کر اس پر آ بیٹھا۔ کافی جدوجہد کی اس کی چونچ گھڑے میں بچے کھچے پانی کی بوندوں تک پہونچ جانے کا نام ہو اور وہ اڑا اور چونچ میں کنکری اٹھا لایا۔ گھنٹہ بھر کی مشقت کے بعد پانی اوپر اٹھا تو اس نے سیر ہو کر پیا اور اڑ گیا۔ ستار زیر لب مسکرایا۔ ابا مختار نے لڑکپن میں اسے بتایا تھا کہ آگرے والے نظام سقہ سے اس کے خاندان کے ڈانڈے ملتے ہیں۔ جس نے مغل بادشاہ ہمایوں کو جمنا ندی میں ڈوبنے سے بچایا تھا۔ بادشاہ نے نظام سقہ کو دن بھر تخت شاہی پر بیٹھ کر سلطنت چلانے کا حکم دیا تھا۔ تب چمڑے کے سکوں کا چلن ہوا۔

"سنا ہے پانی سونے سے بھی زیادہ قیمتی ہوتا ہے۔ میری مشک کی بھد پہ چمڑے کا ٹکڑا سونے کا سکہ ہیں"

مختار کے خیالات کا تانا بانا ہانپتے جبار کو دیکھتے ہی ٹوٹ گیا۔ وہ اٹھا اور جبار کے ہاتھوں سے مشک لیکر کمر پر لاد لی۔

"چل بیٹا۔ میں پیچھے بیٹھوں گا تو سیدھے اسٹیشن کو موٹر سائیکل دوڑا دے"

جبار بڑی الجھن میں تھا یہ سب تماشا اس کی سمجھ سے پرے تھا۔ ابا مشک اٹھائے اسٹیشن پر کیا بھیڑ اکٹھی کریں گے۔ اسے الجھا اور بے چین دیکھ ستار نے بتایا کہ پنڈت شوری پرشاد اور ان کی پتنی بالا جی کے درشن کر کے لوٹنے والے ہیں۔ ان کے ساتھ ڈیڑھ سو یاتریوں کا جتھہ بھی ہے۔ بوڑھی ہو گئی ہیں۔ پنڈت جی اسی سال کے ہو چکے ہیں۔ اپنے صوبے کے تمام اسٹیشنوں پر پانی کی قلت ہے۔ جو کچھ ساتھ رہا ہوگا۔ وہ بھی ختم ہو چکا ہوگا۔ یاتریوں کے گلے سوکھ گئے ہوں گے۔ جبار موٹر سائیکل دھیرے چلا رہا تھا۔ ایک تو کمر سے خالی پیٹ چلا اوپر سے باپ کا نام بانٹے سے۔ مسموڑ کے پنڈت جی اور یاتریوں کی خدمت کرنے کی ضد آخر وہ مختار سے الجھ گیا۔

"ابا آج عاشورہ کا دن ہے آپ بھول گئے۔ پچھلے سال ہمارے لوگوں کا خون نالیوں میں بہایا گیا تھا۔

کسی نے ایک بھد رخوں کے حلق میں تھوک ڈالی" وہ بول نول بکا رہا اور دادی کی زبان سے سنی گئی کئی تلخ کہانیاں سناتا رہا۔ دادا کو گھر میں آنے نہیں دیتے تھے۔ ان کی مشک کو ناپاک سمجھتے ہیں۔ ہم ان کے لیے ثواب کا ٹھیکرا اٹھائے پھر رہے ہیں۔

اسٹیشن پر زیادہ بھیڑ نہیں تھا۔ ٹرین آؤٹر پار کر چکی تھی۔ موٹر سائیکل سے مختار آہستگی سے اترا اسے تھکن محسوس ہو رہی تھی۔ ابا مختار کا چہرہ نظروں میں گھوم گیا۔ پلیٹ فارم پر آتے ہوئے وہ اپنے باپ کی کڑی محنت کے بارے میں سوچتا رہا کہ آخری عمر تک بھاری مشک ڈھوئی مگر ہونٹوں پر مسکراہٹ چھلکتی رہی۔ ان کی حق حلال کی کمائی پیشہ میں ڈوبی تھی جو آج اس کے خون کو توانائی دے رہی ہے۔ اس نے بنیان کی جیب میں ٹھنسا ہوا اسٹین لیس کا گلاس نکالا۔ ٹرین رکتے ہی وہ ہر کمپارٹمنٹ کے سامنے دوڑ دوڑ کر صدا لگاتا۔

"پانی۔ پانی۔ سادھو بابا کی باؤڑی کا ٹھنڈا پانی۔"!

نیچے اترتے مسافروں کی بھیڑ میں پیچھے پیچھے جبار کی آواز گونجی۔

"پانی پیو یاد کرو پیاس امام کی"!

کمپارٹمنٹ سے جھکتے ہاتھ اور گلاس مختار کی طرف بڑھ رہے تھے۔ وہ گلاس میں پانی انڈیلتا آگے بڑھتا گیا۔ چوتھے ڈبے میں پنڈت اور تھی کے بیٹے نے سہارا دیکر اپنی ماں کو اتارا اور پھر پنڈت جی کو بھی نیچے اتار لیا۔

باقی: صفحہ ۷۰ پر ملاحظہ کیجیے

# لمحہ گم گشتہ

فیروز عالم
(یو ایس اے)

میری رات کی ڈیوٹی تھی۔ مجھے سات بجے سے پہلے پہلے ہسپتال پہنچنا تھا۔

میں اپنی اسپیشلٹی کی اعلیٰ تعلیم کے چوتھے سال میں تھا۔ قواعد کے مطابق مجھے کچھ ماہ نفسیات کے شعبے میں گذارنے تھے۔

تو شام سے گہری دھند چھا گئی تھی اور جب تک میں نے کار ہائی وے سے نکال کر گھنے درختوں کے درمیان بل کھاتی دیہی سڑک پر ڈالی اس وقت تک دھنکی روئی کے سفید گالوں کی طرح برف بھی گرنی شروع ہو گئی۔ سڑک کے دونوں طرف اونچے اونچے اور گھنے درخت تھے مگر موسم سرما کی وجہ سے انکی شاخیں پتوں سے محروم تھیں۔ سڑک کے اطراف کہیں کہیں ٹھہرا ہوا پانی اب جم کر برف بن چکا تھا جو شیشے کی طرح چمک رہا تھا۔ مجھے یہ منظر بہت بھاتا تھا کیونکہ میں پاکستان کے جس علاقے سے آیا تھا وہاں تپتی ریت، چلچلاتی دھوپ اور بے برگ و گیاہ صحرا تھا۔ پھر نفسیات کے شعبے میں رات کی ڈیوٹی نسبتاً آسان ہوتی تھی۔ اس لئے میں بڑے اچھے موڈ میں تھا۔ نفسیات کے مریضوں کے لئے یہ رہائشی ہسپتال ڈیٹرائٹ سے کئی میل دور جنگلوں کے اندرونی علاقے میں واقع تھا۔ یہاں نہ صرف وہ مریض، جو اپنے مرض کی شدت کے لحاظ سے انتہائی درجہ پر تھے، رہتے تھے بلکہ ایسے مریض بھی، جنہوں نے وقتی پاگل پن یا جذبات کے زیر اثر خطرناک جرم کئے تھے، مقفل وارڈز میں قید تھے۔ یہاں علاج کے ساتھ ساتھ کڑی نگرانی بھی کی جاتی تھی۔

میں نے اپنی کار ڈاکٹرز کے لئے مخصوص پارکنگ لاٹ میں پارک کی اور ہسپتال کا صدر دروازہ اپنی خاص چابی سے کھول کر لابی میں داخل ہوا۔ ڈیوٹی نرس میری منتظر تھی۔ میں نے اسکے ساتھ ایک مختصر راؤنڈ کیا۔ کچھ مریضوں کی دواؤں میں تبدیلی کے احکام سنائے۔ اسکے بعد مجھے اس روز جو نئے مریض داخل ہوئے تھے انکا معائنہ کرنا تھا اور انکے علاج کے لئے سفارشات اور ایک جامع منصوبہ بندی کی رپورٹ تیار کرنی تھی۔ یہ مکمل طور پر سفید فام آبادی کا علاقہ تھا اور زیادہ تر مریض بھی اسی طبقے سے تعلق رکھتے تھے اس لئے جب ایک پاکستانی لڑکا جمیل احمد جسے "جمی" کہا جاتا تھا اور جو بمشکل سترہ سال کا تھا میرے سامنے لایا گیا تو مجھے بڑی حیرت ہوئی۔ وہ بالکل گم سم تھا اور مجھ سے کسی قسم کی بات کرنے یا میرے کسی سوال کا جواب دینے کے قابل نہ تھا۔ اسکی آنکھوں میں عجیب ویرانی تھی اور وہ اپنی قدرتی چمک سے محروم تھیں ایسا لگتا تھا کہ انکی بینائی ختم ہو چکی ہے حالانکہ انکی بینائی قائم تھی مگر وہ اپنی نگاہ کسی چیز پر مرکوز کرنے کی صلاحیت کھو چکا تھا۔

میں سمجھ گیا تھا کہ اسکا ذہنی رابطہ اپنے ماحول اور اطراف سے ٹوٹ چکا ہے۔ نارمل آدمی کی یہ خاصیت ہوتی ہے کہ وہ اپنے ماحول سے منسلک رہتا ہے اور اپنے اطراف سے تعلق رکھتے ہوئے غیر ارادی طور پر رد عمل ظاہر کرتا ہے۔ یہ لڑکا اس صلاحیت سے محروم ہو گیا تھا۔ علم نفسیات میں یہ ایک سنجیدہ بلکہ بڑی حد تک خطرناک علامت ہے۔ یہ بات واضح تھی کہ اس وقت میری کوئی بھی کوشش اسے بولنے پر مجبور نہیں کر سکتی تھی اس لئے میں نے اس کے چارٹ پر مختصر نوٹ لکھا اور ہمیشہ کی طرح ڈیوٹی نرس کو یہ ہدایت کر کے کہ اگر ضرورت پڑے تو مجھے بلا لینا میں اپنے آرام کے کمرے میں چلا گیا۔

عام حالات میں، میں آئندہ ہونے والے امتحان کی کتابیں ساتھ لے آتا تھا اور فارغ وقت میں وہی پڑھتا تھا مگر آج مجھے اس لڑکے کے متعلق سخت جستجو تھی۔ میں نے اسکا مکمل ریکارڈ طلب کیا اور اسکا مطالعہ شروع کیا۔ اگرچہ اسکا ریکارڈ کسی ضخیم ناول کی طرح تھا اور اسمیں پولیس اور تحقیقاتی اداروں کی رپورٹ، سوشل ورکرز کے نوٹ اور عدالت کا فیصلہ شامل تھا مگر اس کے علاوہ، کہ اس پر اپنے باپ شکیل احمد کو قتل کرنے کا الزام ہے مجھے اور کچھ معلوم نہ ہو سکا۔ قتل بھی وحشیانہ طریقے سے کیا گیا تھا۔ رپورٹ کے مطابق اس نے اپنے بیس بال بیٹ سے باپ کے سر پر اس قدر ضربیں لگائی تھیں کہ اس کو پہچاننا ممکن نہیں رہا تھا۔ بلکہ یہ بات واضح تھی کہ مرنے کے بعد بھی وہ عالم دیوانگی میں مرنے والے پر ضربیں لگاتا رہا تھا۔

جرم کی نفسیات میں اس قسم کے قتل کی وجہ قاتل کے دل میں شدید غصہ اور نفرت ہوتی ہے اور وہ اپنے غصے کی آگ بجھانے کے لئے یہ قتل کرتا ہے گرفتاری کے بعد بھی وہ کسی کو کچھ نہیں بتا سکا تھا وہ عدالت کی بھی کوئی مدد نہ کر سکا تھا اس لئے عدالت نے اسے وقتی پاگل پن کا مریض قرار دیتے ہوئے نفسیاتی ہسپتال بھیج دیا تھا۔

شاید رات کے ڈھائی بجے ہوں جب میری آنکھ شدید چیخوں کی آواز سے کھلی اس کے ساتھ ہی میرا فون بجنے لگا۔ ہیڈ نرس مجھے مقفل وارڈ میں فوراً طلب کر رہی تھی۔ میں بھاگتا ہوا وارڈ میں پہنچا۔ جمی پر دیوانگی کا دورہ پڑا تھا وہ دیوار سے سر پھوڑ کر خودکشی کرنا چاہتا تھا۔ دو تنومند وارڈ بوائے اسے جکڑے تھے اور وہ کسی بھیڑیے کی طرح ڈکار رہا تھا۔ پورا وارڈ اسکی چیخوں سے گونج رہا تھا۔ اسکی آنکھیں اور ویران ہو گئی تھیں اور اس کے منہ سے تھوک کے غبارے

نکل کر اسکی ٹھوڑی پر بہہ رہے تھے۔ میں نے نرس کو آرڈر دیا کہ اس کو فوراً تھورازین کے پچاس ملی گرام کا انجکشن لگائے۔ انجکشن لگتے ہی وہ کچھ پرسکون ہوا اور تھوڑی دیر میں نیند میں ڈوب کر گہرے گہرے خراٹے لینے لگا۔ میں اس دلدوز منظر سے بہت متاثر ہوا اور میں نے فیصلہ کیا کہ میں صبح اپنے نفسیات کے پروفیسر سے جنکی رہنمائی میں میں یہ کورس کر رہا تھا درخواست کروں گا کہ مجھے اس کیس پر تعینات کر دیا جائے تاکہ آئندہ تین ماہ کی مدت میں میں اس موضوع پر تحقیق کر سکوں۔ اسکے ساتھ ہی میں نے اُسے ایسے کمرے میں منتقل کر دیا جہاں کی دیواروں پر گدے لگے ہوئے ہیں تاکہ مریض خود کو زخمی نہ کر سکیں۔

دوسرے دن میں نے زیادہ وقت اس کے چارٹس اور مختلف ریکارڈ پڑھنے میں گذارا تاکہ میں اس کے پس منظر سے بخوبی واقف ہو سکوں۔ اسکا کیبرا ڈیپارٹمنٹ کی خوبصورتی "دوان" میں رہتا تھا اور وہیں پیدا ہوا تھا۔ ماں پہلے ہی مر چکی تھی اور باپ کو اس نے کچھ ماہ پہلے ہلاک کر دیا تھا اس لئے اب اسکا اس بھری دنیا میں کوئی نہیں تھا۔ سوشل سروس کے محکمے نے اس سے زیادہ چھان بین کرنے کی کوشش نہیں کی تھی اور طبی طور پر اسے ذہنی طور پر مفلوج قرار دیئے جانے کے بعد پولیس نے بھی اس کا کیس بند کر دیا تھا۔ میرے دیئے ہوئے انجکشن کے زیر اثر وہ تقریباً سہ پہر تک سوتا رہا۔ میں اسے کچھ مزید وقت دے کر جب اسکے کمرے میں پہنچا تو شام ہو رہی تھی۔ ڈھلتے سورج کا بڑا سا گول طباق سفیدے کے درختوں کی ننگی شاخوں میں الجھا ہوا تھا۔ وہ کھڑکی کے نزدیک بیٹھا خالی خالی آنکھوں سے باہر ٹنڈ منڈ درختوں کو تک رہا تھا۔ کمرے میں زردی روشنی پھیلی تھی اور ایک ایسا سناٹا تھا کہ مجھے اپنے دل کی دھڑکن سنائی دے رہی تھی۔ میں نے اسے انگریزی میں "ہیلو" کہا اور اسکے نزدیک ہی بیٹھ گیا۔ وہ آج تھوڑا سا پرسکون تھا مگر اس نے میرے "ہیلو" کا جواب نہیں دیا۔ وہ بالکل خاموش تھا اور اس کی بے رونق آنکھیں مستقل باہر تک رہی تھیں۔ میری پوری کوشش کے باوجود وہ میری موجودگی سے لاتعلق رہا۔ مجھے اس پر کوئی تعجب نہیں ہوا۔ میں جانتا تھا کہ اسے انتہائی شدید تھیراپی کی ضرورت ہے جس میں شاید بجلی کے جھٹکے لگانے کی بھی ضرورت پڑ جائے۔ میں مایوس نہیں تھا ہاں مجھے اس سلسلے میں میرے کام لینا تھا۔ میں نے اس پر مزید زور نہ ڈالا اور کچھ دیر خاموش بیٹھ کر واپس چلا آیا۔

مجھی امریکی عملہ اور خاص طور سے سوشل ورکرز کے لئے اجنبی تھا مگر میرا اس سے ایک مضبوط رشتہ تھا، ہم وطنی کا رشتہ۔ میں اس کیفیت کا حصہ تھا اس لئے میں نے فیصلہ کیا کہ میں اپنے طور پر کوشش کروں گا کہ اس کا کوئی رشتہ دار یا اس کے کنبے کا کوئی جاننے والا مل جائے تو میں اُس سے اسکے متعلق معلومات حاصل کروں۔ اس سے اسکے علاج میں زبردست مدد مل سکتی تھی۔ یہ وہ زمانہ تھا جب امریکہ میں پاکستانی کمیونٹی بہت مختصر تھی۔ پھر اسکا حجم بھی ڈرامائی کیفیت کا تھا۔ اس لئے مجھے یقین تھا کہ مجھے اس سلسلے میں کوئی نہ کوئی ایسا شخص ضرور مل جائے گا جو مجھے اس معاملے میں معلومات فراہم کر سکے۔ مجھے جلد ہی اس سلسلے میں کامیابی ہوئی۔ ریکارڈز ہی سے مجھے معلوم ہوا کہ یہ کنبہ محمود صدیقی، جو کمیونٹی کے ایک باعزت فرد تھے، سے بہت قریب تھا اور خاص طور سے وہ اسکی والدہ کو بیٹیوں کی طرح عزیز رکھتے تھے۔ وہ کئی سال پہلے امریکہ آئے تھے اور مستحکم مالی حالت میں تھے اور نادار پاکستانیوں کی مدد کرنے کی وجہ سے اچھی شہرت کے حامل تھے۔ میں نے صدیقی صاحب کو فون کر کے ملاقات کا وقت مقرر کیا۔

سنیچر کی سہ پہر، جب بخلاف معمول ڈیپارٹمنٹ میں موسم بہتر تھا اور سورج بھی اپنی آب و تاب سے چمک رہا تھا میں نے "سینٹ کلئر" جھیل کے کنارے اپنی کار پارک کی اور ایک ساحلی ریسٹورانٹ میں داخل ہوا۔ محمود صدیقی صاحب حسب وعدہ میرے منتظر تھے۔ ہم ایک بہت بڑی شیشے کی کھڑکی کے نزدیک بیٹھ گئے۔ سامنے جھیل کی سطح نیم منجمد تھی اور کہیں کہیں اس کے نیلے پانیوں پر برف کے چھوٹے چھوٹے تودے تیر رہے تھے۔ ہم نے کافی کا آرڈر دیا اور میں نے صدیقی صاحب سے اجازت لیکر اپنی چھوٹی سی ڈائری نکالی تاکہ میں اس میں نوٹ لکھ سکوں۔

صدیقی صاحب نے سگریٹ کا ایک لمبا کش کھینچ کر کہنا شروع کیا۔ "ڈاکٹر صاحب میں اس ملک میں ایک طویل عرصے سے مقیم ہوں۔ اس کنبے کی کہانی کوئی ڈھکی چھپی نہیں۔ یہ ڈرامہ تو بار بار کھیلا جا رہا ہے۔ شکر ہے کہ اب پاکستان میں بہت سے گھرانے اس صورتحال سے واقف ہو گئے ہیں مگر پھر بھی لوگ اس قسم کے جال میں پھنس جاتے ہیں۔ اب تو یہاں پھر بھی کچھ کمیونٹی بن گئی ہے مگر جس زمانے کا میں ذکر کر رہا ہوں اس وقت ایک انتہائی تنہائی اور اکیلا پن تھا۔ میں اپنی بیوی کے ساتھ صرف وقت گذاری کے لئے شام کے وقت ائرپورٹ چلا جایا کرتا تھا۔ اگر کوئی پاکستانی فیملی پہلی دفعہ امریکہ ہجرت کر کے آتی تھی تو اسکی مدد اور اخلاقی سہارا دینے کی کوشش کرتا تھا ورنہ ہم صرف ائرپورٹ کے ریسٹورانٹ میں کافی پیتے ہوئے جہازوں کو چڑھتے اترتے دیکھا کرتے تھے۔ اسی طرح ایک شام میں نے دیکھا کہ ایک پیاری سی لڑکی جو اپنے طور طریقے سے پڑھی لکھی لگ رہی تھی نہایت پریشانی کے عالم میں ادھر ادھر بھٹک رہی ہے۔ کبھی وہ فون کرتی تھی اور پھر وہاں سے کوئی جواب نہ پا کر بار بار اس طرف دیکھتی تھی جہاں لوگ اپنے عزیزوں کو لینے آتے ہیں مگر مایوس ہو جاتی تھی۔ یہ تو صاف ظاہر تھا کہ وہ پہلی دفعہ امریکہ آئی ہے اور جسے اسے لینے آنا تھا وہ نہیں آیا ہے۔ اجنبی ملک، سردیوں کی رات کے دس بجے کا وقت اور ڈیپارٹمنٹ جیسا حجم، سے پرشہر۔ میں نے اپنی بیوی کی طرف دیکھا اور اسکی رائے لی۔ اس نے مجھ سے اتفاق کیا۔ میں نے آگے بڑھ کر اس سے پوچھا "بیٹی تمہیں کس کا انتظار ہے" اس نے کہا "میرا نام رضیہ ہے اور میری تین ماہ پہلے شادی ہوئی ہے۔ میرے شوہر کو مجھے لینے آنا تھا نہیں میرے سفر کی سب تفصیل معلوم تھی وہ نہ

جانے کیوں نہیں آئے۔" اس کے پاس اس کے شوہر کا پتہ تھا۔ وہ شہر کے ایک نچلے درجہ کی بستی کا پتہ تھا جہاں زیادہ تر مزدور پیشہ لوگ رہتے تھے۔ ہم اس کو لیکر وہاں پہنچے۔ یہ ایک تین منزلہ بوسیدہ سی بلڈنگ تھی جسکے زیر زمین فلیٹ میں اسکے شوہر کی رہائش تھی۔ گھر بند تھا۔ خوش قسمتی سے پڑوس میں بھی ایک پاکستانی کنبہ تھا۔ انہوں نے بتایا کہ وہ رات کی نوکری کرتا ہے اور کوئی تین بجے صبح گھر واپس آتا ہے۔ ہمارے پاس اس کے علاوہ کوئی چارہ نہ تھا کہ ہم اسے اپنے گھر لے آئیں۔ میں نے پڑوسیوں کو اپنا کارڈ، مکمل پتہ اور ٹیلیفون نمبر دیا اور رضیہ کو گھر لے آیا۔ وہ بہت تھکی تھی اور شوہر کی غیر موجودگی سے کچھ پریشان۔ پھر ہم اجنبی تھے اس لئے کچھ سہمی سی بھی۔ میری بیوی نے اسے تسلی دی اور اسے کھانا کھلا کر ہمارے ایکسٹرا بیڈ روم میں سلا دیا۔"

محمود صاحب نے سگریٹ کا ایک اور کش لے کر اپنی بات جاری رکھی "صبح اسکے شوہر تشریف لائے، اپنی حرکات وسکنات سے مغرور اور سر پھرے لگ رہے تھے۔ لگتا تھا کسی فیکٹری میں کام کرتے ہیں۔ بہت روکھے انداز میں میرا شکریہ ادا کیا، بیوی سے کوئی معذرت نہیں کی اور جلدی اسکا سوٹ کیس اٹھا کر گھر روانہ ہو گئے۔ بس اس کے بعد رضیہ کی ایک ایسی زندگی شروع ہو گئی جو قسمت سے پر تھی۔ رضیہ ایک بہت خوشحال اور پڑھے لکھے گھرانے سے تعلق رکھتی تھی، خوبصورت تھی اور بیحد مہذب بھی۔ تھے تو یہ بھی اچھے گھرانے کے مگر امریکہ نے انکو برباد کر دیا تھا۔ سفوات وزیر پر انجینئر بنے امریکہ آئے تھے، پڑھائی کر نہ سکے، چھوٹی موٹی نوکریاں کرتے تھے۔ شرم کے مارے گھر والوں کو بھی نہیں بتاتے تھے کیا کام ہو گئے ہیں۔ وہاں یہی بھرم رکھا تھا کہ کسی بڑی کمپنی میں منیجر ہیں۔ دریا کے کنارے ایک شراٹ کی بڑی بڑی بلڈنگوں کے سامنے ادھار کی خریدی گاڑی کی کھڑکی پر ہاتھ رکھ کر کچھ تصویریں پاکستان بھیج دی تھیں۔ ماں باپ نے جھٹ پٹ رضیہ سے شادی طے کر دی۔ یہ دو ہفتے کے لئے کراچی جا کر شادی کر کے واپس آ گئے۔ اب تین ماہ بعد رضیہ آئی تھیں۔ شکیل ایک نفسیاتی کیس ہو گئے تھے۔ سخت احساس کمتری، غصہ، جھنجلاہٹ اور ظاہری غرور اور دکھاوا کے جال میں گرفتار تھے۔ بری عادتوں میں پڑ گئے تھے۔ ایک دن ہم رضیہ سے ملنے گئے تو اسکی داہنی آنکھ کے نیچے نیل پڑا ہوا تھا۔ بہت مشکل سے قبول کر مار پیٹ بھی ہوتی ہے۔ جیسی کی ہے پھر شوہر لاپرواہ اور اسے پینے کا بھی شوق ہے۔ نوکریاں بھی کبھی ملتی ہیں کبھی چھوٹ جاتی ہیں۔ اسی پر جھگڑا رہتا ہے۔ میں تو غصہ سے آگ بگولہ ہو گیا۔ میں نے کہا امریکہ میں یہ سب ممکن نہیں پولیس بلائی جا سکتی ہے۔ شوہر کو چھوڑ کر واپس پاکستان بھی جایا جا سکتا ہے۔ مگر وہ راضی نہ ہوئی۔ وہی معاشرے کا خوف، بدنامی کا ڈر۔ ایک بھرم بنا ہوا ہے۔ پھر اس نے یہ کہہ کر تو بالکل ہی لاجواب کر دیا کہ اب وہ کچھ ہی ماہ بعد ماں بننے والی ہے۔ بچے کو لے کر کہاں جائیگی۔ غرض اسی طرح بیچاری کی زندگی کٹ رہی تھی۔ کچھ ماہ بعد "شی" پیدا ہو گیا۔ رضیہ نے حالات سے سمجھوتا کر لیا تھا۔ ایک معمولی سی نوکری بھی کر لی تھی۔ شوہر اب اور بھی غیر ذمہ دار ہو گئے تھے کہ وہ خود ہی اپنے اور بچے کا خرچہ پورا کر لیتی ہے۔ مار پیٹ اب بھی جاری تھی۔ بچہ بڑا ہو رہا تھا۔ وہ بچے کے ذہن سے اس مار پیٹ کو دیکھتا اور سہم کر رہ جاتا۔" محمود صاحب نے رک کر مجھے دیکھا پھر کہنے لگے "ڈاکٹر صاحب، ایک دن رضیہ نے مجھ سے کہا کہ وہ مجھ سے ایک خاص بات کہنا چاہتی ہے۔ وہ مجھے ایک راز میں شریک کرنا چاہتی ہے تاکہ میں گواہ رہوں۔ وہ اپنی زندگی اور خاص طور سے اپنے بچے کے مستقبل سے بہت مایوس تھی۔ وہ اپنے بچے کو زندگی میں کامیاب دیکھنا چاہتی تھی۔ اس نے بتایا کہ وہ اپنی تنخواہ سے پیٹ کاٹ کاٹ کر کچھ رقم پس انداز کرتی ہے اور اسکے ساتھ ہی اسکے والد بھی جب اس سے ملنے امریکہ آئے تھے تو انہوں نے بھی شی کی تعلیم کے لئے کچھ رقم دی ہے تاکہ مستقبل میں اس کے بچے کی تعلیم کا بندوبست ہو جائے۔ اس نے اس رقم سے ایک فنڈ قائم کیا ہے۔ اسے اپنے شوہر سے اس معاملے میں کوئی امید نہیں تھی۔ پھر اس نے ایک ایسی مسکراہٹ سے جو غم آلود تھی کہا کہ اگر وہ مر بھی گئی تو بھی شی کے لئے ایک بڑا مالی سہارا چھوڑ جائیگی۔ میں نے کہا 'خدا نہ کرے۔ اللہ تمہیں اپنے بچے کی خوشیاں دکھائے۔' وہ مسکرا کر چپ ہو گئی۔ وہ پابندی سے اس فنڈ میں رقم جمع کرتی تھی۔ رقم کی وصولی کے لئے شکیل کا نام تھا۔ وہ انتہائی اچھی صحت میں تھی مگر کچھ سال بعد اچانک اسکے پیٹ میں درد اٹھا اور ہسپتال میں ایک آپریشن کے بعد وہ جانبر نہ ہو سکی۔ اسکے مرنے پر اچھی خاصی رقم جمع ہو چکی تھی مگر شکیل ابھی صرف دس سال کا تھا اسلئے رقم کا امین قانونی طور پر اسکے باپ کو بنایا گیا۔ رضیہ کے مرنے کے بعد ان لوگوں سے ہمارے تعلقات برائے نام ہو گئے تھے۔ بس یہ سننے میں آتا تھا کہ شکیل بڑی محنت سے پڑھائی کر رہا ہے۔ وہ اپنی ماں کے خواب پورے کرنے چاہتا ہے۔ کسی برائی میں نہیں اور اسکی تمام توجہ اپنی تعلیم پر ہے۔ وہ کالج اور پھر یونیورسٹی میں پڑھنا چاہتا ہے۔ پھر ہمیں اس گھرانے کی کوئی اطلاع نہیں ملی۔ بس ہمیں بھی اخباروں اور ٹی وی ہی سے معلوم ہوا کہ اس نے اپنے باپ کو قتل کر دیا۔" پھر کہنے لگے "ڈاکٹر صاحب اس سے زیادہ میں آپ کی کوئی مدد نہیں کر سکتا۔" اب رات ہو چکی تھی۔ میں نے محمود صاحب کا شکریہ ادا کیا اور گھر کی راہ لی۔ مجھے اس سوال کا اب بھی کوئی جواب نہ ملا تھا کہ شی نے اپنے باپ کو کیوں قتل کیا اور اسکی ذہنیت کو مائل کرنے کے لئے مجھے کیا کرنا ہے۔

میں اپنی ڈیوٹی کے دوسرے فرائض ادا کر کے زیادہ وقت شکیل کے ساتھ گذارتا تھا۔ مجھے اسکی اجازت بھی تھی اس لئے کہ وہ میرا "سٹڈی" کیس تھا۔ وہ ہمیشہ کی طرح گم سم رہتا۔ بہت کم بولتا۔ وہ صرف اپنی ضروریات کا اظہار کرنے کو ایک آدھ جملہ کہہ دیتا۔ وہ کوئی پاگل نہیں تھا نہ ہی ذہنی طور پر مفلوج۔ بس اسکے ذہن سے موجودہ وقت کے علاوہ ہر چیز مٹ گئی تھی۔ اسے یہ بھی یاد نہیں تھا

کر وہ کہاں پیدا ہوا تھا یا پلا بڑھا تھا۔ ہم درختوں کے درمیان لمبی لمبی روشوں پر دیر تک چہل قدمی کرتے۔ جب موسم بہتر ہوتا تو فوارے کے پاس بیٹھ کر لنچ کرتے اور رات کو دیر تک کامن روم میں بیٹھ کر ٹی وی دیکھتے۔ وہ مجھ سے مانوس ہوتا جا رہا تھا۔ میں اسے اس کی ماں کے ساتھ کھینچی تصویریں دکھاتا جو مجھے صدیقی صاحب نے دی تھیں۔ اس میں اسکے بچپن کی بھی تصویریں تھیں۔ لگتا تھا اسکی یادداشت بہتر ہو رہی ہے۔

اس کے ساتھ ہی اسکی انجانی بھرپور تھیراپی بھی جاری تھی جس میں دوائیں، سائیکو تھیراپی اور بجلی کے علاج کا ایک مختصر کورس بھی شامل تھا۔ وہ تیزی سے بہتر ہو رہا تھا۔ رفتہ رفتہ مجھ سے اچھی طرح اور مسلسل باتیں بھی کر لیتا تھا۔ ایک دن صدیقی صاحب نے مجھے ایک البم دیا جس میں اسکے سکول کی تصویریں تھیں۔ اس نے کئی انعام اور اعزازات جیتے تھے۔ کچھ میں اسکی ماں بھی ساتھ تھی۔ تصویروں کے ساتھ البم میں کئی جگہ اسکی ماں کی نیک تمنائیں تھیں جو اسکے تابناک مستقبل کے لئے تھیں۔ میں یہ البم رات کو اس کے پاس چھوڑ کر اپنے کمرے میں آ گیا۔ صبح جب میں اس کے کمرے میں گیا تو مجھے لگا وہ ساری رات روتا رہا ہے۔ میں نے اسے گلے لگایا اور تسلی دی۔ اسکی ہچکیاں مزید تیز ہو گئیں۔ آج وہ نیا دہ ہوش میں لگ رہا تھا۔ کہنے لگا "ڈاکٹر ـــ مجھے یاد آ گیا ـ سب یاد آ گیا آپ سننا چاہتے تھے نا تو سنئے" پھر کہنے لگا "اپنے گھر میں ہونے والے حالات نے مجھ پر بہت اثر کیا تھا مگر بگڑنے یا باغی ہونے کے بجائے میں نے یہ فیصلہ کیا تھا کہ میں پڑھ لکھ کر اپنے حالات بدل دوں گا۔ میں دل و جان لگا کر ایک اچھے کالج میں داخلے کی کوشش کر رہا تھا۔ مجھے کچھ مہینے بعد ہائی سکول سے گریجویشن کرنا تھا اور کالج میں داخلے کی میری درخواست قبول ہو چکی تھی۔ میں اپنے باپ سے اس سلسلے میں بات کرنا چاہتا تھا مگر وہ گھر پر نہیں تھے۔ جانے کہاں سے دیر کر کے گھر آتے تھے میں اسکے انتظار میں دیر تک جاگا۔ وہ آئے حسب معمول نشے میں تھے۔ میں نے انہیں بتایا کہ میرا داخلہ بہت اچھی یونیورسٹی میں ہو گیا ہے۔ اور اب مجھے وہ رقم، جو میری ماں نے فنڈ میں جمع کروائی تھی، چاہئے۔ انہوں نے بات ٹالنے کی کوشش کی۔ میں نے اصرار کیا تو وہ مجھے گالیاں دینے لگے کر تو پڑھ کر کیا امریکہ کا صدر بن جائے گا۔ میں نے پھر بھی ان سے کہا کہ مجھے وہ رقم درکار ہو گی۔ میں اپنی ماں کا خواب پورا کرنا چاہتا ہوں۔ اس پر انہوں نے میری ماں کو بھی گالیاں دینی شروع کر دیں۔ مجھے غصہ تو آ رہا تھا مگر میں نے اپنے اوپر قابو رکھا اور پھر کہا کہ وہ رقم میری ہے جسے میری ماں نے اپنا پیٹ کاٹ کر جمع کیا تھا آپ وہ رقم مجھے دیں۔ وہ اٹھ کر کھڑے ہو گئے تھوڑا سا لڑکھڑائے اور یہ کہتے ہوئے میرے منہ پر زور دار تھپڑ مارا کہ رقم تو وہ اس عرصے میں خرچ کر چکے ہیں۔ اب تو انکے پاس کچھ بھی نہیں۔ بس مجھے وہ سب کچھ یاد آ گیا جو انہوں نے کیا تھا اس کے ساتھ ہی مجھے اپنا مستقبل تاریک نظر آنے لگا۔ میرا دماغ جیسے پھٹنے لگا اس پر وہ مجھے مستقل گالیاں دے رہے تھے۔ میری آنکھوں کے سامنے جیسے دھند پھیل رہی تھی کچھ نظر نہیں آ رہا تھا۔ اتنے میں انہوں نے میرے منہ پر ایک اور تھپڑ مارا۔ بس میں نے ہاتھ بڑھا کر قریب پڑا اینٹ اٹھایا پھر مجھے لگا جیسے ایک دھماکہ ہوا اور اس کے بعد مجھے کچھ یاد نہیں۔ اب بھی یاد نہیں۔ کیا کیا ہے میں نے ڈاکٹر ـــ؟" میں سمجھ گیا کہ اسے TARUMATIC AMNESIA ہو گیا ہے۔ شاید یہ قدرت کی مصلحت ہے کہ انسان تکلیف دہ لمحات کو اپنے ذہن کی سلیٹ سے صاف کر دیتا ہے۔ بس جیسے یہ تاریک اور خونی لمحہ اس کی زندگی میں آیا ہی نہیں تھا۔ یہ ایک لمحہ گم گشتہ تھا جو قدرت نے اسکی کتاب زندگی سے چرا لیا تھا۔ مجھے اس بات کی خوشی تھی کہ اسے سب کچھ یاد آ گیا ہے۔ اسکے بعد وہ تیزی سے صحت کی جانب گامزن ہوا۔ اسکا ریکارڈ اچھا تھا۔ وہ کسی جرم یا بری عادت میں گرفتار نہیں ہوا تھا۔ عدالت نے وقتی اور جذباتی لمحہ کا فائدہ دیکر اسے صرف طبی نگہداشت اور نگرانی میں رہا کر دیا۔ اس عرصہ میں اپنی تعلیم مکمل کر کے ڈاکٹریٹ چھوڑ کر کیلیفورنیا آ بسا۔ کئی سال بعد جب میں وہاں ڈاکٹریٹ کیا تو اس سے ملاقات ہوئی۔ اس نے سوشل ورک اور سائیکالوجی میں ماسٹرز کیا تھا اور DOMESTIC VIOLENCE کے شعبے میں کام کر رہا تھا۔ اسکی ایک پیار کرنے والی بیوی اور دو پیارے پیارے بچے تھے۔ اپنی ماں کو خراج تحسین پیش کرنے کا اس سے بہتر اور کوئی طریقہ نہ تھا۔

☆

## بقیہ: مرگِ ملاقات

اب کوئی اوپر سے تو نہیں آئے گا، ہم لوگ خود ہی قانون بناتے ہیں اور خود ہی اُسے توڑتے ہیں، ہم لوگ کہتے کچھ ہیں اور کرتے کچھ اور ہیں۔ دکھاوے اور نمود و نمائش نے ہم کو تباہ کر دیا ہے بھائی صاحب۔ اچھا تم سناؤ تمہارا بڑا بیٹا کیسا ہے؟

وہ تو خیر سے کینیڈا چلا گیا تھا، وہاں اپنا کاروبار کر رہا ہے اُس کے بیوی بچے بھی دو ماہ قبل وہاں شفٹ ہو گئے ہیں، روزانہ فون پر بات ہوتی ہے۔

ہاں یار وہ ملک بہت اچھا ہے کم از کم لوگ آرام اور سکون کی زندگی تو گزار رہے ہیں۔ وہاں ہر کوئی اپنے کام سے کام رکھتا ہے کسی کے معاملات میں ٹانگ نہیں اڑاتا۔

وہاں تمام سہولتیں لوگوں کو حاصل ہیں، میں بھی کوئی چھ ماہ تک اُن کے پاس چلا جاؤں گا۔

اچھا یار اب تم اپنی باتیں ختم کرو جنازگاہ آ گئی ہے۔

جنازے کے ساتھ یہ لوگ جنازگاہ میں داخل ہو گئے۔

☆

# اُڑان

مشتاق اعظمی (بہار، بھارت)

پوری فلم انڈسٹری میں سنسنی پھیل گئی جیسے اچانک یہ خبر آئی ہو کہ فلموں پر سے سنسر شپ ختم ہو گئی ہے یا سیاسی حکومتوں نے فلموں پر سے تفریحی ٹیکس اُٹھا لئے ہیں۔

ہوا یہ تھا کہ ہیروئن پشپا کماری نے ہیرو رتن دیپ کے مقابل کام کرنے کے معاہدے پر دستخط کر دئے تھے۔ پشپا کماری۔ جو فلم انڈسٹری کی عظیم ایکٹریس تھی جس نے رتن دیپ کو کبھی اداکار نہیں مانا تھا، جسے رتن دیپ کے ساتھ بات کرنا تک گوارا نہیں تھا۔ وہی پشپا کماری، رتن دیپ کے ساتھ کام کرنے پر آمادہ ہو گئی تھی اور اس کامیابی کا سہرا فلم ساز لِلِس دتا کے سر تھا۔

لِلِس دتا فلم دنیا کے سب سے پرانے اور سب سے زیادہ مشاق فلم ساز تھے۔ رتن دیپ فلمی دنیا میں انہیں کے ذریعہ متعارف ہوا تھا۔ رتن دیپ، شوخی اور طراری جس کی سرشت میں تھی وہ پہلے ریل گاڑی کے ڈبوں میں پھیری لگا کر مونگ پھلیاں بیچا کرتا تھا۔ اپنے مسخرے پن کے باعث اس دھندے میں وہ اچھے پیسے کما لیا کرتا تھا۔ کوئی بیس سال پہلے لِلِس دتا اسے ریل گاڑی سے اتار کر فلمی دنیا میں لائے تھے اور پہلی ہی فلم میں کامیڈی ہیرو کا رول دے کر اسے شہرت کے آسمان پر پہنچا دیا تھا۔

پانچ کامیڈی فلمیں بنانے کے بعد لِلِس دتا بالکل ہی انوکھے تجربے کی طرف مائل ہوئے۔ انہوں نے رتن دیپ کو ایک بے حد جذباتی رول میں پیش کرنے کا فیصلہ کیا۔ یہ وہ زمانہ تھا جب فلم ساز لِلِس دتا کا ہر نیا تجربہ بینک بیلنس کے علاوہ ان کی شہرت اور خود اعتمادی میں بھی اضافہ کر جایا کرتا تھا۔ لیکن لِلِس دتا کا یہ نیا پروجیکٹ جہاں بے پناہ جدت کا حامل تھا وہیں بے حد خطرناک بھی تھا۔ کیونکہ تجربے کی ناکامی کی صورت میں ان کی بنی بنائی ساکھ اور شہرت اور عزت جو انہیں بیس بائیس سال کی لگاتار محنت اور انتھک لگن سے حاصل ہوئی تھی منٹوں کے اندر خاک میں مل سکتی تھی۔ اس اعلان کے بعد کچھ خاص مشیروں نے لِلِس دتا کو سمجھایا کہ جس اداکار کو لوگ ایک عرصے سے کامیڈی ہیرو کی حیثیت سے جانتے رہے ہیں وہ اسے ایک جذباتی رول میں ہرگز قبول نہیں کریں گے لیکن لِلِس دتا نے کسی کی پرواہ کئے بغیر فلم کی شوٹنگ کا آغاز کر دیا۔

اور جس وقت فلم مکمل ہو کر ریلیز ہوئی تو لوگوں نے حیرت سے دانتوں تلے انگلیاں دبا لیں۔ لِلِس دتا فلم ساز تھے یا جادوگر! انہوں نے رتن دیپ سے بڑی خوبی کے ساتھ جذباتی رول ادا کرایا تھا۔ ایسا لگتا تھا جیسے وہ کامیڈین نہ تھا بلکہ خاص طور سے اس رول کو ادا کرنے کے لئے ہی پیدا ہوا تھا۔

جذباتی اداکاری کا یہ نیا انداز تماشائیوں کو اور خود رتن دیپ کو اس قدر بھایا کہ اب اس کے پاس جتنے بھی کنٹریکٹ تھے سب میں وہ جذباتی رول ادا کر رہا تھا۔ کامیڈین رتن دیپ نئے معاہدوں کے انبار تلے دب کر ہمیشہ کے لیے دفن ہو چکا تھا۔ اس کے نئے روپ نے فلم بینوں کو پوری طرح اپنی جانب متوجہ کر لیا تھا۔ لیکن اس کے باوجود کہ پوری فلم نگری میں رتن دیپ کی شہرت کا ڈنکا بج رہا تھا، اداکارہ پشپا کماری اس کی اس شہرت اور مقبولیت کو محض ایک ڈھونگ تصور کرتی تھی۔ اس کے نزدیک رتن دیپ کی ساری شہرت اور مقبولیت لِلِس دتا کے دم قدم سے قائم تھی جن کو باکس آفس کے معیار پر پوری اترنے والی فلمیں بنانے میں ملکہ حاصل تھا۔ ورنہ رتن دیپ اس کے خیال میں اداکاری کی الف، بے سے بھی ناواقف تھا۔

پشپا کماری فلم اسکرین کی وہ بے مثال اداکارہ تھی جس پر فلمی صنعت کو ناز تھا۔ پشپا کماری بھی کوئی دس بارہ سال پہلے فلمی دنیا میں آئی تھی۔ آئی نہیں تھی بلکہ لائی گئی تھی۔ فلمی دنیا کی چمک دمک میں اس کیلئے کوئی کشش نہیں تھی۔ نہ ہی اسے عزت یا دولت کی ہوس تھی۔ یہ دونوں چیزیں اسے فلمی دنیا میں آئے بغیر بھی حاصل تھیں۔ اس لئے کہ وہ کشمیری برہمنوں کے ایک معزز خاندان سے تعلق رکھتی تھی۔ پشپا کماری کو اداکاری سے لگاؤ تھا۔ یہ لگاؤ بڑی حد تک فطری تھا۔ اسکول سے لیکر کالج تک وہ ہمیشہ ڈراما اسٹیج کی روح رواں سمجھی گئی تھی۔ پشپا کماری کو اداکاری سے عشق تھا اور یہی وجہ تھی کہ اسکے ایک رشتہ دار پروڈیوسر اسے فلمی دنیا میں کھینچ لائے تھے۔

پشپا کماری بلا کی حسین تھی۔ بالکل کسی مغل شہزادی کی طرح۔ اسٹوڈیو کے اگر کسی ویران ترین گوشہ میں بھی وہ بیٹھ جاتی تو وہ گوشہ سجا ہوا سا معلوم ہونے لگتا تھا۔ پشپا کماری کی طبیعت میں بڑی نرمی اور شائستگی تھی۔ وہ بہت کم بولتی تھی اور بہت کم لوگوں سے ملتی تھی۔ مزاج کی یہ غیر فلمی خصوصیات اسے خاندانی ورثے میں ملی تھیں۔ ایک اور نرالی خصوصیت اس میں یہ تھی کہ وہ بڑی حساس اور اذیت پسند واقع ہوئی تھی۔ کبھی کبھی وہ خواہ مخواہ اپنے اوپر رنج و غم کے احساسات طاری کر لیتی تھی۔ اسکے بعد گھنٹوں بیٹھ کر رویا کرتی تھی۔ پشپا کماری کی یہ نرالی خصوصیت اس وقت بڑی کارگر ثابت ہوئی جب ایک فلم میں اُسے ایک پریشان، کھوئی ہوئی اور بے سہارا لڑکی کا رول ادا کرنا پڑا۔ اس نے اپنے رول میں غم کی ایک ایسی لہر بھر دی کہ دیکھنے والوں کے دل میں سوئیاں سی چبھنے لگیں۔

پشپا کماری ایک عظیم اداکارہ تھی۔ اپنے کردار کی نفسیاتی باریکیوں کو وہ خوب جانتی تھی۔ کردار کی گہرائیوں میں ڈوبنے کے بعد جب وہ سلولائیڈ پر منتقل ہوتی تھی تو صرف کردار رہ جاتی تھی۔ پشپا کماری نہیں ہوتی تھی۔ ایک بار ایک فلم میں اُسے جو رول دیا گیا وہ دق کی مریضہ کا تھا۔ دق کی یہ مریضہ اپنی مفلسی کے باعث گھٹ گھٹ کر زندگی کے دن کاٹ رہی تھی۔ فلم نہایت سست رفتار

سے نئی اور دو سال میں مکمل ہوئی۔ فلم مکمل ہونے کے ساتھ ہی پشپا کماری کی صحت بگڑنا شروع ہوئی۔ اس کا ڈاکٹری معائنہ ہوا۔ معائنے کی جو رپورٹ آئی وہ یہ تھی کہ پشپا کماری کے جسم میں دق کے جراثیم سرایت کر گئے تھے۔ پشپا کماری کو بہت دنوں تک مستعدی کے ساتھ اپنا علاج کروانا پڑا تھا۔

اس کے باوجود کہ رتن دیپ اور پشپا کماری فلمی دنیا کے دو محبوب ستارے تھے، یہ فلم انڈسٹری کی بڑی بدنصیبی تھی کہ انھیں ایک ساتھ کسی فلم میں پیش نہیں کیا جا سکا تھا۔ فلمی دنیا کا کون سا ایسا پروڈیوسر ہوگا جس نے اس جوڑی کو فلم میں پیش کرنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ کیوں کہ کسی فلم کی کاسٹ میں 'رتن دیپ، پشپا کماری' لکھا ہوا، سونے کی کان لکھا ہونے کے مترادف تھا۔ لیکن پشپا کماری نے ہر پروڈیوسر کو قریب قریب ایک سا جواب دیا تھا۔

میں رتن دیپ کو اداکار نہیں مانتی۔

''آنجہانی کو دور بھانڈ پن کو میں اداکاری نہیں کہہ سکتی۔ معاف کیجیے گا کہ میں رتن دیپ کو بالکل پسند نہیں کرتی۔ میں اپنی طبیعت سے مجبور ہوں۔

آپ ضد نہ کریں پلیز ـــــ''

فلم لائن میں آنے سے پہلے پشپا کماری نے رتن دیپ کی متعدد فلمیں دیکھی تھیں۔ اس وقت وہ کامیڈین کی حیثیت سے مشہور تھا۔ لیکن یہ سچ تھا کہ اس وقت وہ فلموں میں اداکاری کم کیا کرتا تھا البتہ آنجہانی کو دور بھاپا نہ قسم کے مکالموں کے ذریعہ جو اس زمانے کی عام روش تھی وہ تماشائیوں کی دل بستگی کیا کرتا تھا۔ مگر جب سے اس نے سنجیدہ قسم کے رول لینا شروع کیے تھے، اس کی اداکاری میں غیر معمولی نکھار پیدا ہو گیا تھا۔ لیکن رتن دیپ کی اداکاری کا ناپسندیدہ نقش جو پشپا کماری کے ذہن پر ان دنوں ہوا تھا اتنا گہرا تھا کہ اب تک نہ تو مٹ سکا تھا نہ ہی دھندلا ہو سکا تھا۔ مگر اصل چیز جس نے اس جوڑی کو کبھی یکجا نہیں ہونے دیا تھا، وہ دونوں کی طبیعتوں کا غیر معمولی تضاد تھا۔ پشپا کماری سنجیدہ اور شائستہ تھی اور رتن دیپ شوخ اور چلبلا۔ پشپا کماری کم گو تھی اور رتن دیپ حد سے زیادہ باتونی۔ وہ کم آمیز تھی اور یہ مجلسی زندگی کا عادی تھا اور ان سب چیزوں سے بھی زیادہ اہم بات یہ تھی کہ پشپا کماری لاشعوری طور پر احساس برتری کا شکار تھی۔ اس کے اس احساس کی کڑیاں دونوں کے ماضی میں جا کر ملتی تھیں۔ رتن دیپ سونگ پبلیاں بیچتا ہوا فلموں میں وارد ہوا تھا اور پشپا کماری ایک معزز گھرانے سے محض اپنے ذوق اداکاری کی تکمیل کی خاطر فلمی دنیا میں آئی تھی۔ یہی وہ نفسیاتی خلیج تھی کہ جو دونوں کے درمیان حائل تھی اور جس کی بنا پر دونوں کو باہم گفتگو کرتے ہوئے یا ایک ساتھ کسی محفل یا تقریب میں شرکت کرتے ہوئے نہیں دیکھا گیا تھا۔

ان حالات میں فلم ساز لیس دتا کا رتن دیپ اور پشپا کماری کو اپنی فلم 'لیلیٰ مجنوں' میں یکجا کر لینا ایک کارنامہ ہی تو تھا کارنامہ نہیں بلکہ کرشمہ کہا جا سکتا تھا اور اس خبر سے لوگوں کا مبہوت ہونا اور فلمی حلقے میں تہلکہ مچنا قطعی غیر قدرتی نہ تھا۔

رتن دیپ تو خیر لیس دتا کی یونٹ سے تعلق رکھتا تھا۔ لیکن پشپا کماری سے نہ جانے کس مبارک گھڑی میں لیس دتا نے ملاقات کی تھی کہ وہ رتن دیپ کے ساتھ کام کرنے پر آمادہ ہو گئی تھی۔ شاید اس کی ایک وجہ یہ بھی ہو سکتی تھی کہ لیس دتا جو کردار پشپا کماری کو سونپنا چاہتے تھے وہ اس کے مزاج اور طبیعت کے عین مطابق تھا اور لیلیٰ کے روپ میں اسے اپنی فنکارانہ صلاحیتوں کے بہترین اظہار کا موقع ملتا تھا۔

معاہدے پر دستخط سے پہلے پشپا کماری نے لیس دتا کے سامنے کچھ شرطیں رکھیں۔ جن میں سب سے پہلی شرط یہ تھی کہ وہ یہ بات ہرگز پسند نہیں کرے گی کہ اسے رتن دیپ سے رسمی یا غیر رسمی گفتگو کے لئے گھسیٹا جائے۔ فلم ساز لیس دتا نے ساری حد بندیاں بسر وچشم قبول کر لی تھیں۔

وقت آندھی کی طرح گزرتا رہا۔ کتنے ہی سیٹ تیار ہوئے۔ کتنے ہی اجاڑ دیے گئے۔ کتنے ہی سین اوکے ہوئے اور کتنے ہی ری ٹیک۔ پشپا کماری بڑی مستعدی کے ساتھ اپنے کردار میں زندگی کی روح پھونکنے میں منہمک تھی۔ فلم ساز لیس دتا ہر روز فلمائے ہوئے ٹکڑوں کو دیکھتے۔ ان کے جھریوں سے بھرے چہرے پر رس گلے کی سی تر و تازگی دوڑ جاتی اور بے اختیاری میں وہ بول اٹھتے ''پشپا! تمی مجھ جیبونیر بیسٹ امپریشن دیچھو'' (پشپا تم اپنی زندگی کا بہترین امپریشن دے رہی ہو)۔

کچھ اور وقت دبے پاؤں گزر گیا۔

اسٹوڈیو میں فلم کا آخری سیٹ لگا ہوا تھا۔ سیٹ پر دور دور تک ریت بچھی ہوئی تھی۔ جا بجا کھجور کے پیڑ کاٹ کر کھڑے کر دیے گئے تھے۔ کلائمکس کا سین اسی سیٹ پر فلمایا جا رہا تھا۔

ہدایت کار کا اشارہ ملتے ہی لائٹ اور ساؤنڈ آن کر دیے گئے۔ آندھی پیدا کرنے کے لئے بڑے بڑے پیڈسٹل فین پوری اسپیڈ سے کھول دیے گئے۔ اس کے ساتھ ہی کیمرہ بھی حرکت میں آ گیا۔ پل بھر میں پورا سیٹ گرد و غبار سے اٹ گیا تھا۔ تب ہی سیٹ کے ایک کونے سے قیس (رتن دیپ) نمودار ہوا۔ شدید طوفانی جھکڑ سے وہ بار بار زمین پر گرتا، پھر اٹھتا اور آگے بڑھتا تھا۔ جب وہ کھجور کے ایک پیڑ کے نیچے پہنچا تو اسی لمحہ پیڑ ایک جھٹکے کے ساتھ زمین سے اکھڑ کر اس پر آ گرا۔ زمین کو تھامتے ہوئے قیس نے بڑی دلدوز آواز میں پکارا ''لیلیٰ''!

اسی وقت کہیں سے لیلیٰ (پشپا کماری) کی آواز سنائی دی ''قیس!''

اب قیس اور لیلیٰ دونوں کو کیمرہ کے لینس سے دیکھا جا سکتا تھا۔ لیلیٰ، ''قیس قیس'' پکارتی ہوئی دیوانہ وار اس پیڑ کی جانب بڑھ رہی تھی جس کے نیچے قیس دبا پڑا زندگی اور موت کی کشمکش سے دوچار تھا۔ طوفانی ہوا کے جھونکے

بتدریج تیز ہوتے جا رہے تھے۔ لیلیٰ گرتی پڑتی اور خود کو سنبھالتی ہوئی برہ قیس کی
جانب بڑھ رہی تھی۔ جس وقت وہ قیس سے چند قدم کی دوری پر تھی۔ ہوا کا ایک
جھونکا اتنا شدید آیا کہ وہ لڑکھڑائی اور منہ کے بل زمین پر آ رہی۔

لیلیٰ بے دم ہو گئی تھی اور اب اس میں اٹھنے کی سکت نہیں تھی۔ بڑی
دقتوں سے وہ رینگتی ہوئی قیس کے قریب پہنچی۔ اس نے قیس کا سر دونوں ہاتھوں
میں تھام کر اوپر اٹھاتے ہوئے کہا۔

"میں آ گئی قیس!"

لیکن اس وقت تک قیس کی آنکھیں پتھرا چکی تھیں۔

"نہیں نہیں!" لیلیٰ کی چیخ میں اتنا کرب تھا کہ سیٹ کے پاس
کھڑے ہوئے لوگوں کا دل دہل گیا۔

لیلیٰ نے اپنا چہرہ قیس کے چہرے پر رکھ دیا اور سسکتی ہوئی بولی۔

"میں تمہیں تنہا نہیں چھوڑوں گی قیس۔ میں بھی تمہارے ساتھ چلوں گی۔ ہم اس
جہان میں نہیں مل پائے لیکن دوسرے جہان میں ہمیں کوئی جدا نہیں کر سکے گا"۔
ایک لمحے کے لئے ریت کی چادر کیمرہ کے لینس کے سامنے تن گئی۔ جب یہ چادر
ہٹی تو لیلیٰ قیس کے چہرے پر اپنا چہرہ رکھے اس دنیا سے رخصت ہو چکی تھی۔

شاٹ پہلی ہی بار میں اوکے ہو گیا تھا۔ مزدوروں نے دوڑ کر رتن
دیپ کے اوپر سے بجوکا پیڑ الگ کیا۔ شاٹ کی تکمیل کے ساتھ ہی رتن دیپ کا
چلبلا پن بھی لوٹ آیا تھا۔ اس نے کہا "لیلیٰ، میری جان، اب اٹھ بھی جاؤ۔ ملنے
کے لئے ہمیں موت کا سہارا لینے کی ضرورت نہیں ہے۔ ہم تو اس جہان میں ہی
ایک ہو چکے ہیں۔" لیکن پشپا کماری ساکت رہی۔ اس نے کوئی جواب نہیں دیا۔
گھبرا کر رتن دیپ نے اس کا سر اپنے چہرے سے الگ کیا تو وہ ایک طرف کو
ڈھلک گیا۔ پشپا کماری مر چکی تھی۔

## بقیہ: تیسرا شخص

سادھو ستور اپنا سنگار بھونک رہا تھا اور اُس کا وجود مالی کی طرف جھک جھک کر
استفہامیہ خمیدگی میں منتقل ہو رہا تھا۔

"کیا سوچ رہے ہو ذوت؟ میں یہاں ہوں تمہارے خیال میں
نہیں، یہاں اپنے جسم میں۔ ادھر دیکھو!"

ذوت سیدھا ہو کر بیٹھ گیا اور اس کی طرف دیکھنے لگا۔

"میں تمہاری طرف دیکھ رہا ہوں مالی۔ مگر مجھے لگ رہا ہے کہ اپنے
ذہن میں جھانک رہا ہوں۔ میں تمہیں وہیں دیکھنے کا عادی ہو چکا ہوں۔"

"مگر ڈارلنگ، اس وقت میں تمہارے سامنے بیٹھی ہوں۔ یہاں!
اپنے تصور سے نظر ہٹا کر میری طرف دیکھو۔ مجھے دیکھو!۔۔۔۔ دیکھو!۔۔۔۔"

ذوت نے اُس کے چہرے پر اپنی نظریں جما لیں۔ یہ مالی! اُس کی
ہر خواہش کا پیکر، سراپا التجا!۔۔۔۔ نہیں، مالی اب وہ نہیں رہی۔ اس کے چہرے کی
تشنہ زدگی مرجھا رہی ہے۔ تشنگی سے بدحواس ہو کر اپنا منہ بڑھاپے کے دامن
میں چھپا لینا چاہتی ہے۔ اپنی محبوبہ میں اس تغیر کے شعور سے بیتاب ہو کر ذوت
نے اُس کے دونوں ہاتھ تھام لئے۔

"مالی"

"ڈارلنگ!"

"مالی" کیا ساری عمر مالی کو یاد کر کر کے اُسے مالی تو یاد ہو پر مالی
سے اپنی خواہش بھول چکی ہو۔

"کیوں ڈارلنگ!"

ذوت کے ذہن میں بھونچال آ رہا تھا اور وہ سر و سامان کو تباہی سے
بچا لینے کے لئے اپنا ذہن خالی کر رہا تھا۔ اپنی سب سوچوں کی گانٹھ اٹھا کر باہر
رکھ دی تھی اور یہ تصویر بھی۔ مالی کی تصویر، یا

"مالی"

"کہو بھی پگلا بڑا ڈارلنگ!"

"تمہارے شوہر کا کیا حال ہے مالی؟" پروفیسر ذوت نے یکسر خالی
الذہن ہو کر پوچھا۔

## بقیہ: چہرے کا سکہ

ہو گئے وہ بھی کی طرح پانی پر جھپٹ رہے تھے۔ جبار کو یہ منظر ایسا لگا جیسے ریگستان
میں شتر سوار نخلستان میں جھیل دیکھ کر پانی پر ٹوٹ پڑتے ہیں۔ اس نے اپنی آواز
بلند کی۔

"پانی پیو یاد کرو پیاس امام کی!"

اسی دھکا پیل میں پنڈت شو پرشاد کا ہاتھ پانی کی طلب میں
اونچا ہوا لیکن جیسے ہی ان کی نظریں مٹکے پر پڑیں انھوں نے نفرت سے ہاتھ
واپس کھینچ لیا۔

"رام رام۔ وہی غفار والی مٹکی۔ دور ہٹو۔ دھرم بھرشٹ ہو
جائیگا"۔ انھوں نے اپنے ساتھی یاتریوں کو روک کر سمجھایا۔ اکسایا اور ورغلایا مگر ان
کے سوکھے حلق کے کانٹے غفار و جبار کی لجتی صدا میں ریشم کے دھاگے کی طرح
لپٹتے گئے۔

"پانی۔ پانی۔۔۔۔ سادھو بابا کی باوڑی کا ٹھنڈا پانی۔۔۔۔" مٹکا
خالی ہو گیا اور غفار کو گمان ہوا جیسے وہ فرات کی ترائی میں بہہ گیا۔

☆

# مرگِ ملاقات

ڈاکٹر شاہد رحمٰن (فیصل آباد)

کیسے ہو ارشد ؟

ٹھیک ہوں، تم سناؤ۔

میں بھی ٹھیک ہوں، بھابھی اور بچے کیسے ہیں؟ محسن نے بات جاری رکھی،

یار وہ بھی ٹھیک ہیں، یہ بتاؤ تمہیں اطلاع کیسے ہوئی؟

مجھے صبح ہی امجد کا فون آ گیا تھا، دفتر میں کام بھی زیادہ تھا لیکن یار تمہیں تو معلوم ہی ہے آج کل مصروفیت کا دور ہے ملاقات کے لیے وقت نکالنا بہت مشکل ہو گیا ہے پھر بھی بہت ہمت کر کے آیا ہوں۔ تمہاری بھابی اپنے بھائی انور کے یہاں گئی ہوئی ہے چھوٹے دونوں بچے ساتھ لے گئی ہے بڑے تو اب خیر سے کالج جاتے ہیں۔ بڑا بیٹا آئی سی ایس اور چھوٹا بی کام میں پڑھ رہا ہے مہنگائی بہت ہو گئی ہے اور خرچے پہ خرچے ہو رہے ہیں۔ پچھلے دنوں مکان کی مرمت پہ بہت سارا روپیہ خرچ ہو گیا، ایک تو یوٹیلٹی بل ہی جان نہیں چھوڑتے بجلی، پانی، گیس اور ٹیلی فون کے بل پہلے سے کہیں زیادہ آ رہے ہیں۔ اوپر سے کوئی نہ کوئی آیا گیا رہتا ہے نوکری میں تم ہی بتاؤ کیا بنتا ہے؟ محسن کا حال سن کر ارشد نے برابر میں چلتے ہوئے اختر صاحب کی طرف اپنا ہاتھ بڑھا دیا۔

اختر صاحب آپ بھی خوب ہیں یہ پتہ نہیں کہاں رہتے ہیں؟ آپ کے ساتھ کوئی تین چار ماہ کے بعد ملاقات ہو رہی ہے ہاں بھئی ارشد تم بتاؤ کیسے ہو؟ کہاں ہوتے ہو آج کل؟ اختر صاحب نے اپنے آگے چلتے ہوئے شخص کو بچاتے ہوئے پوچھا۔ ذرا دھیان سے چلیں، سڑک پر کیچڑ اور پتھر بھی بہت ہیں یہ پتہ نہیں کب بیکار پوریشن والے بنائیں گے؟ جو ایک دفعہ ٹوٹ گئی وہ پھر یا قسمت یا نصیب، حکومت کو چاہیے کہ اس طرف بھی دھیان دے مگر اُسے فرصت کہاں وہ اپنی حکومت بچانے کے لیے کوشش کرے یا ان کاموں کی طرف دھیان کرے بس جی کیا بتائیں حالات کی طرف سے بہت پریشانی ہے۔ پچھلا شخص بھی اب گفتگو میں شامل ہو گیا تھا۔

یہ سب لوگ اِدھر اُدھر دیکھتے ہوئے آگے بڑھ رہے تھے دکانوں کے چبوتروں پر لوگ کھڑے ہو کر ان کو گزرتے ہوئے دیکھ رہے تھے۔ اب یہ لوگ ایک چوک میں پہنچ گئے تھے، دائیں بائیں ٹریفک رک گئی تھی کی شام پانچ بجے کا وقت اور گرمی کا عالم تھا۔ کچھ دیر چلنے کے بعد سانس تو چڑھ ہی جاتا ہے پہلے تو ہم کئی کئی میل پیدل سفر کر لیتے تھے، ایک بزرگ نے بھی گفتگو میں اپنا حصہ ڈال دیا۔ ہمارے وقت میں یہ کاریں اور موٹر سائیکلیں کہاں ہوتی تھیں، زیادہ سے زیادہ سائیکل ہوا کرتے تھے، جن پر ہم کئی کئی میل سفر کرتے تھے، کیا مجال جو کبھی ذرا سا بھی سانس اُکھڑا ہو۔ ہاں جی بابا جی آپ ٹھیک کہتے ہیں، ارشد نے کہا اُس وقت خوراک خالص ہوتی تھی اور نیت بھی، اب نا خوراک خالص ہے اور نہ ہی ہماری نیتیں اچھی ہیں۔ ہر دوسرا آدمی کمزوری میں مبتلا نظر آتا ہے۔

ذرا تیز چلیں جی پچھلے آدمی نے کہا ہاں ہاں دیکھ کے بھئی خیال کرو ابھی تھوڑی دور جانا ہے ساتھ ساتھ ہو کے چلتے رہو۔

اختر صاحب آپ بھی تو صبح کی سیر کرتے ہیں۔ یار تم لوگوں کو بہت دفعہ کہا ہے یہ ایسی چیز ہے کہ نہ ہی پوچھو، رات جلدی سونا اور صبح جلدی اٹھنا صحت کے لیے انتہائی مفید ہے مگر آج کل کے نوجوان رات دیر سے سونا اور صبح دیر سے اٹھنا اپنے لیے فخر کی بات سمجھتے ہیں۔ یہ اپنا عرفان ہے نا، یہ بڑا کاروباری بندہ ہے اسے بہت دفعہ کہہ چکا ہوں مگر اللہ کا بندہ کبھی صبح سیر کے لیے نہیں آتا، دن بدن اس کا پیٹ بڑھ رہا ہے آپ کو پتہ ہے یہ کب سیر شروع کرے گا؟ کب کرے گا؟

جب یہ بیمار ہو جائے گا، اسے بلڈ پریشر اور شوگر ہو جائے گی پھر اسے ڈاکٹر سیر کرائے گا۔

یہ اپنا امین ہے نا، ہاں میں جانتا ہوں، اسے دیکھ لو پچھلے دس بارہ سال سے مسلسل صبح کی سیر کرتا ہے گرمی ہو یا سردی بارش ہو یا طوفان بلا ناغہ سیر کرتا ہے ایسے چلتا ہے جیسے گھوڑا، اسی لیے تو اس کی شوگر ٹھیک رہتی ہے۔

میں نے سنا ہے یہ انسولین لگاتا ہے۔ پھر کیا ہوا؟ انسولین تو اصل علاج ہے اس میں پریشان ہونے والی کونسی بات ہے۔

اچھا یار اب ہم بھی صبح کی سیر شروع کر دیں گے، دو تین آوازیں ایک ساتھ بلند ہوئیں۔

ارشد تم کوئی بات سناؤ۔

آج کل تو شادیوں کا موسم ہے پچھلے دنوں تو تین چار شادیاں اکٹھی ہی آ گئیں، بہت زیادہ مصروفیت تھی، لوگ بھی پتہ نہیں کب عقل سے کام لیں گے اتنا زیادہ فنکشنوں پر خرچ کے پروگرام کرتے ہیں اور اوپر سے دام رکھ دیتے ہیں شرکت کرنے والے لوگ بہت خوار ہوتے ہیں۔

ہمارے میاں صاحب کی بیٹی کی شادی تھی، آپ نے دیکھا اختر صاحب کس قدر بڑا پروگرام تھا کھانوں کی تعداد بے حساب تھی، بڑے لوگوں کا بڑا پروگرام تھا بھئی اس میں حیران ہونے کی کیا بات ہے لگتا ہے ہم لوگ ٹھیک نہیں ہوں گے تم دعا کرو کوئی ہمیں ٹھیک کرنے والا آئے، یار کہاں سے آئے گا؟

باقی: صفحہ ۷۷ پر ملاحظہ کیجیے

# عرفانِ زندگی

**غالب عرفان**
(کراچی)

بے پیرہن ہوا تو ہر اک قدر گھٹ گئی
پاگل ہوا قبائے تحفظ اُلٹ گئی

سوچا تو زندگی کا سفر ہی محال تھا
نکلا تو کائنات نظر میں سمٹ گئی

کیا کھیل تھا وجود و عدم کے سلوک کا
منظر بدل گیا تو نظر بھی پلٹ گئی

آئینہ تہہ بہ تہہ جو مجھے کھولنے لگا!
میری نگاہ میرے ہی چہرے سے ہٹ گئی

شیشہ تو سامنے کا بھی دھندلا کے رہ گیا
جب روشنی خیال کی صورت میں بٹ گئی

اُس رابطے سے عزم یا جذبے کو کیا ملا
جس سلسلے کی ڈور فقط شک سے کٹ گئی

عرصے کے بعد اُس نے کہلوائی اک غزل!
کل شب کسی کے خواب سے جب نیند اُچٹ گئی

عرفانِ زندگی کو یقیں کا سفر ملا!
جب ذہن سے گمان کی ہر دُھند چھٹ گئی

**ضیا شبنمی**
(ملتان)

مارچ میں پھول کھلا کرتے ہیں
تجھ سے ملنے کی دعا کرتے ہیں

بھیگی رات کے سناٹوں میں
چاند کا گیت سنا کرتے ہیں

وصل کی آس میں ہر شب جاناں
وصل کے گیت لکھا کرتے ہیں

چاند اُبھرتا ہے یونہی کھڑکی میں
اُس سے ملنے کی دعا کرتے ہیں

یار معیار کی صورت اکثر
مسکرا کر بھی ملا کرتے ہیں

زخم گل دیکھ کے اکثر سوچوں
زخم دل کیسے سیا کرتے ہیں

گھر میں رکھے ہوئے آئینوں میں
دیکھ کے خود کو ہنسا کرتے ہیں

جو تغزل سے رہے ہیں منسوب
طعنے ایسے بھی سنا کرتے ہیں

اپنی آنکھوں کے جھروکوں میں ضیاؔ
خواب سے لوگ رہا کرتے ہیں

### کرشن کمار طور

(دھرم شالہ بھارت)

عشق میں ایک نئی طرز کا آغاز کیا
دیکھ کر بھی مجھے اس نے نظر انداز کیا

معجزہ اس کو ہی کہتے ہیں ہمیں اس دل نے
پر نہیں تھے مگر آسودۂ پرواز کیا

اب بھی خاک ہے اور خاک کا رونا ہے مجھے
میرے غم نے مجھے شرمندۂ اعجاز کیا

کون سے شہر تھے اجڑے تو دوبارہ نہ بسے
کیسے در تھے کہ دعاؤں نے جنہیں باز کیا

اس کی آنکھوں میں مجھے رکھا ستاروں کی طرح
میری مٹی نے مجھے کیسا سرفراز کیا

یہ یقیں کس کو بھلا آئے گا ہم نے اے طور
اپنی دھڑکن کو محبت میں خوش آواز کیا

○

### انور فیروز

(راولپنڈی)

چل دیا آتے ہی وہ تعجیل سے
کس طرح کرتے بیاں تفصیل سے

اپنے خوں پر بھی کرو مت اعتبار
یہ سبق ہم کو ملا قابیل سے

کاسۂ دل کو ملیں رسوائیاں
آپ کے ارشاد کی تعمیل سے

یہ عمارت ہوگی سب کا سائباں
کیوں گریزاں آپ ہیں تکمیل سے

ہاتھ ان کے کچھ بھی آ سکتا نہیں
کام شاہیں کا جو لیں گے چیل سے

وہ حقیقت تک پہنچ سکتے نہیں
جو نکلتے ہی نہیں تخیل سے

العطش کی اک صدا یاد آ گئی
میں پیاسا آ گیا ہوں جھیل سے

مند گئیں سورج کی آنکھیں جس گھڑی
روشنی جس کو ملی قندیل سے

○

## غلام مرتضیٰ راہی
(فتح پور بھارت)

ایک ساعت جب سے مہماں ہو گئی میرے یہاں
کیسے ماہ و سال اور کیسی صدی میرے یہاں

مندمل ہو جاتے ہیں گہرے سے گہرے زخم بھی
دشمنی جیسی ہے ویسی دوستی میرے یہاں

اب فقط تحریر ہی تحریر ہوتا ہے اسے
اب معانی کھو چکی ہے زندگی میرے یہاں

میرا ہم سایہ جسے اپنا فخر کہتا ہُوا
اس کی شاخیں پھولتی پھلتی ہوئی میرے یہاں

کیسے یہ تسخیر کر لیتی ہیں تیری کائنات
ٹھوکریں کھاتی ہے آ کر آگہی میرے یہاں

کھینچ لیتی ہے مجھے اُس کی کشش اپنی طرف
دُور ہو پاتی نہیں میری کمی میرے یہاں

ساتھ لایا کیجیے اپنا کوئی نُو دہ ضرور
دوسروں کی ہی خوشی میں ہے خوشی میرے یہاں

○

## حسن عسکری کاظمی
(لاہور)

جب تک چلی ہوائے بہاراں چہار سُو
گل ہائے رنگا رنگ تھے رقصاں چہار سُو

یاد آ گیا کہ سرمئی سایوں کے درمیاں
برپا ہوا تھا جشنِ بہاراں چہار سُو

پیدا ہو آنکھ، آئینہ دل ہو تو بات ہے
عرفان و آگہی کا ہے ساماں چہار سُو

شاداب کس قدر تھا زمانے میں یہ چمن
پھیلایا کس نے دکھ کا بیاباں چہار سُو

انجام سے نہ آگہی حاصل ہوئی ہمیں
بیٹھے ہوئے ہیں اپنے نگہباں چہار سُو

کشتی کا بوجھ بن گئے کیوں لوگ شب گئے
ساحل بھی دور اور تھا طوفاں چہار سُو

روشن ہوا یہ اپنا تصرف تھا خواب میں
لے کر اڑے تھے تختِ سلیماں چہار سُو

شہرِ ستم کی سمت دریچے تو وا رہے
دیکھی گئی نہ شامِ غریباں چہار سُو

آئے نظر حسنؔ مجھے کاغذ پہ اپنے حرف
دل کی تپش سے شعلہ بداماں چہار سُو

## تبسم اخلاق ملیح آبادی

(راولپنڈی)

مصلحت اندیشیاں کب تک روا رکھوں گی میں
کب تک آخر خود سے اتنا فاصلہ رکھوں گی میں

زیست اب خاموش ہو جا حوصلہ مجھ میں نہیں
آندھیوں کے درمیاں کب تک دیا رکھوں گی میں

مان کر ہی دل کی باتیں روگ یہ دل کو لگا
اب یہ سوچا ہے خرد سے رابطہ رکھوں گی میں

جانتی ہوں تجھ کو عادت دیر سے آنے کی ہے
آخری سانسوں تلک پلکوں کو وا رکھوں گی میں

بھول کر شاید پلٹ آئے نگارِ زندگی
آس کی دہلیز پر جلتا دیا رکھوں گی میں

رنج اپنے سب تبسم میں چھپا لوں گی مگر
ان برستے آنسوؤں کا نام کیا رکھوں گی میں

○

## شگفتہ نازلی

(لاہور)

سوچ کا تنہا سفر ہے ایک سایہ چاہیے
اور نہیں کوئی شجر ہے ایک سایہ چاہیے

راستے کی دھوپ نے پیچھا مرا چھوڑا نہیں
جب کہ اپنا دور گھر ہے ایک سایہ چاہیے

چلتے چلتے جیسے کوئی بڑھتے پاؤں روک لے
جانے کیا خطرہ سا ڈر ہے ایک سایہ چاہیے

اک دریچہ جھانکتا ہے بیلوں کی مہکار میں
پر ابھی اوجھل وہ در ہے ایک سایہ چاہیے

دور تک سنگلاخ رستہ پیچھے پیچھے ہی رہا
اور آگے پھر حجر ہے ' ایک سایہ چاہیے

موڑ سارے ہر قدم پہ کچھ نہ کچھ کہتے رہے
راستہ تو پُر خطر ہے ایک سایہ چاہیے

دیر تک تو دھول سے کچھ بھی نہیں آیا نظر
لگتا ہے تو کوئی بشر ہے ایک سایہ چاہیے

○

## رب نواز مائل

(کویت)

بہر ذہن یوں خود کو پائیں تو کیسے
کہ ہستی کو خوش سا چلائیں تو کیسے

جو اس آگہی کے لب، کسی اور کے ہیں
دیے سب جلے وہ، بجھائیں تو کیسے

کہ زیرِ فلک بس وہ تو ایک ہی ہو
سو اپنا، وہ اک گھر بنائیں تو کیسے

سووں کہکشاؤں کو لے کر جلو میں
یہ اُس تک مگر ایسے جائیں تو کیسے

جو سمجھو تو ہاں ہے تصور سا کیا پھر؟
پہ اِک اُس سے دنیا چلائیں تو کیسے

وہ جس میں کہ منظر، انوکھے سے تھے کچھ
پہ میلہ وہی اب دکھائیں تو کیسے

○

## علی آذر

(کراچی)

گھر میں ہر ایک پہ وہ ظلم ڈھائے کتنے
بہ سرِ بزم مگر اشک بہائے کتنے

اپنے آرام پہ پیسے وہ اُڑائے کتنے
میں جو مانگوں تو بہانے وہ بنائے کتنے

رات دن کر کے مشقت نہ بھرے پیٹ اپنا
کر کے دھندے وہ غلط نوٹ کمائے کتنے

میرے اس دیس کو کنگال بنانے کے لیے
سوچو تو آج تک بہروپیے آئے کتنے

مال و دولت تو ہر ایک وقت جمع کرتے ہو
زندہ رہنے کے لئے سال ہو لائے کتنے

ایک تو حُسن اور پھر اُس پہ ستم یہ کج دھج
یہ بتا راہ میں لاشے تھے گرائے کتنے

تم نے میرے لئے محفل جو سجائی اُس میں
تم ہی بتلاؤ کہ احباب تھے آئے کتنے

ان رقیبوں پہ عنایات کی بارش ہر دم
ہم وفا داروں پہ الزام لگائے کتنے

قتل کر کے علی آذر کو بتِ کافر نے
دیپ اشکوں کے ہر ایک سمت جلائے کتنے

# "مدینے کا ذکریا"

ڈاکٹر عمران مشتاق (یوکے)

ایک عام سا چہرہ کھڑی تھا کہ منقاش سے تراشی ہوئی چھوٹی چھوٹی مونچھیں، پتلے پتلے لب، میانہ قامت، سانولی رنگت، عمر پچیس اور تیس کے بیچ، ہوٹل کے روم سروس کی مخصوص یونی فارم سفید شرٹ اور نیلی پینٹ میں ملبوس ایک ایسا شخص جسے دنیا بھر کے لوگ آسانی سے بنا ایک نظر ڈالے نظر انداز کرتے ہوئے گذر جائیں۔ میں بھی شاید یہی کرتا اگر مجھے ایک کام نہ آ پڑتا۔ وہ ایک کمرے کی صفائی میں مصروف تھا۔ اُسکی مخصوص ٹرالی کمرے کے باہر کھڑی تھی۔ میں کشمکش میں تھا کہ اُسے کیا کہہ کے پکاروں۔ مجھے یہ بھی دشوار لگتا ہے جب آپ مخاطب کے نام سے ناواقف ہوں۔ خالی روم سروس کہہ دینے کو دل مان نہیں رہا تھا۔ میں شاید ابھی مزید سوچ و بچار میں مبتلا رہتا اگر وہ خود ہی باہر نہ آجاتا۔ اُس نے بڑی پھرتی سے ٹرالی سے میری مطلوبہ شے اٹھا کر مجھے دی اور معذرت طلب کی کہ مجھے اُسے ڈھونڈنے آنا پڑا۔ اس ساری گفتگو کے سامنے اُسکی نظریں جھکی جھکی سی رہیں۔ صرف ایک بار اس نے نظر اٹھائی تو میں چونک اٹھا اُس عام سے چہرے پہ دو بے حد چمکدار سوئی سوئی آنکھیں روشن تھیں جیسے کسی کے دو قمقمے روشن ہوں۔ ان میں ایک لکیرِ اسراری روشنی اور چمک تھی کہ آپ کی اپنی نظریں ان میں اُلجھ کر جھپکنا بھول جائیں۔

یہ میری اُس سے پہلی ملاقات تھی جو کہ میری مدینے میں آمد کے دوسرے دن ہوئی تھی۔ میں اس کی شخصیت میں دلچسپی لینے پر مجبور ہو گیا تھا۔ نہ جانے کیوں مجھے ایسا لگتا تھا کہ وہ عام سا شخص نہیں ہے۔ ہوٹل کے پانچویں فلور پہ عملاً اُسکی مکمل اجارہ داری تھی۔ وہ 30 کمروں کا واحد کیر ٹیکر تھا۔ وہ عموماً اُس چھوٹے سے اسٹور نما کمرے میں اونگھتا ہوا ملتا۔ اُسے دیکھ کے اِک عجب سی تھکن طبیعت پر طاری ہو جاتی۔ اُسے پکارنے پہ ایک خوشگوار حیرت سے سامنا ہوتا۔ اُسکی کاہلی ایسی چستی میں بدل جاتی کہ حیرت کو بھی حیرت ہوتی ہوگی۔ وہ ایسا چاق و چوبند ہو جاتا کہ چاہو تو مقابلے کی دوڑ میں اسکے اوّل آنے پر شرط لگا دی جائے۔

اُس نے مجھے بتایا کہ اسکا تعلق ڈھاکہ کے مضافات سے ہے۔ ذکریا مدینے تین سال پہلے آیا تھا۔ دو ماہ میں ہی وہ اپنی پہلی چھٹی گذارنے بنگلہ دیش جانے والا تھا۔ اُسکی ڈیوٹی لیبر قوانین کی کھلی خلاف ورزی تھی۔ وہ روزانہ صبح نو بجے سے رات گیارہ بجے تک ڈیوٹی دیتا ہفتے میں سات دن۔ مہینے میں کوئی چھٹی نہیں صرف "آف سیزن" میں دو تین دن کی چھٹی اور بس۔ اِس محنت کے طور پر جو اُسکو ملتا تھا وہ اتنا معمولی تھا کہ میں حیران تھا کہ "وہ کیوں کر اتنی معمولی تنخواہ پر اتنی سخت نوکری کرنے پر مجبور ہے؟"

میں نے پوچھ لیا۔ اُس نے اپنے مخصوص لہجے میں جواب دیا۔ جیسے بنگالی اردو بولتے ہیں ویسی ہی اردو اُسکی تھی۔ میں اُسکی مخصوص زبان لکھنے سے باوجود احتراز کر رہا ہوں۔

"صاحب! یہ اللہ کا کرم ہے کہ رسول پاک ﷺ کی خدمت میں آ گیا ہوں۔"

"مگر ذکریا! تمہیں مسجد نبوی تک تو جانے کی اجازت نہیں پھر تم کیسے کہہ سکتے ہو کہ تم آپ جناب کی خدمت میں ہو" میں نے جرح کرنا چاہی۔ اُسی نے مجھے بتایا تھا کہ ڈیوٹی کے دوران اسے ہوٹل کے پانچویں فلور کے علاوہ کہیں جانے کی اجازت نہیں۔ مسجد نبوی کا فاصلہ ہوٹل سے صرف پانچ منٹ کا تھا۔

"صاحب رات گیارہ بجے سے صبح نو بجے تک کا وقت میرا اپنا ہوتا ہے" وہ جھکی ہوئی نظروں کے ساتھ کہہ رہا تھا۔

"اپنی ڈیوٹی ختم کر کے سرکار کی ڈیوٹی میں پہنچ جاتا ہوں۔ پھر فجر کی نماز بھی مسجد نبوی میں ہوتی ہے"

"تو تم آرام کب کرتے ہو؟"

"صاحب اِدھر تو آرام ہی آرام ہے" اُس نے اب بھی آنکھیں نہ اٹھائیں۔

"یہ تمہاری نظریں ہر وقت کیوں جھکی رہتی ہیں؟" میں نے جاننا چاہا کہ وہ گفتگو کے دوران نظریں نہیں اٹھاتا تھا مگر اس کا لہجہ زیادہ پُر اعتماد ہوتا۔ اس "قبیل" کے لوگوں والی مسکینی، دبتی یا عاجزی اُسکے چہرے پہ کہیں نظر نہ آئی۔

"اور وہ بھی مردوں کے سامنے ـــــ"

"صاحب! جو نظر مرد کے سامنے جھکی رہے وہ عورت کیلئے اٹھتی ہی نہیں ہے" اب کی بار اُسکی نظر اک لمحے کو اٹھی تو میرا سارا وجود کپکپا کر رہ گیا۔ اُسکی پُر اسرار آنکھوں کی تیز روشنی کے سامنے نظر جمانا مشکل تھی۔

"شادی شدہ ہو؟"

"جی صاحب میری چار سال کی ایک لڑکی بھی ہے" بیٹی کے ذکر پہ پدرانہ شفقت، خوشی بن کے اُسکے چہرے پہ پھیل گئی۔

"تم تین سال سے اپنے بیوی بچوں سے دور ہو۔ تمہیں اُنکی یاد نہیں آتی؟"

"صاحب دور کہاں؟ وہ تو ہر دم ہمارے پاس ہوتا ہے"

"اور تمہاری بیوی اور تم ـــــ تمہارے جذبات ـــــ" مجھے اپنے سوال کی بے ہودگی کا احساس ہوا مگر اس نے شاید توجہ ہی نہ دی تھی۔ بس اپنے اُسی مخصوص انداز میں کہا ہوا "ہمارا بیٹیا! ایک ٹھیک روح ہے شرم کرتا اور حیا کو

چھپایا جاتا ہے۔ ہمارے انتظار میں اسکا چادر جسم پہ بوجھ بن کے نہیں رہتا۔ بس اللہ کا کرم ہے۔ پھر سرکار رسول پاکؐ کی نظر ہے۔"

مجھے اور کچھ نہ سوجھا تو میں نے اپنی کوریڈور کی یہ ملاقات وہیں ختم کر دی۔ اگلے دن میں جمعے کی نماز پڑھ کر آیا تو وہ مجھے اسی طرح اپنے کمرے میں ملا۔ اس وقت وہ خاصا چاق و چوبند اور جائے نماز پہ کھڑا اپنے مالکِ واحد کے حضور حاضر تھا۔ میں چند منٹ تک کھڑا اُسے دیکھتا رہا۔ وہ نماز میں ایسا منہمک تھا کہ شاید اُسے میری موجودگی کا بھی علم نہ ہوا ہوگا۔ میں جلدی وہاں سے ہٹ گیا کہ کوئی دیکھے گا تو شاید میرے یوں کھڑے ہونے کو معیوب جانے۔

آدھے گھنٹے کے بعد میں اپنے کمرے سے باہر جانے کے لئے نکلا تو وہ مجھے کاریڈور میں ہی کھڑا نظر آیا۔

"تم نے جمعے کی نماز پڑھ لی؟" میں نے جاتے ہوئے بھی نہ جانے کیوں پوچھ لیا۔

"جی صاحب!" جواب بڑا مختصر تھا۔

"تو آج تم جمعے کی نماز پڑھنے مسجد نبویؐ گئے تھے"۔ میں اُسکے جواب سے حیران ہو گیا تھا۔

"صاحب! آپکے خیال میں Physical presence کے بغیر نماز نہیں ہوتی؟"

"ارے تم تو انگریزی سے بھی واقف ہو۔ کتنا پڑھے ہوئے ہو؟" میں نے اُسکے سوال کو نظر انداز کرتے ہوئے اپنی حیرت ظاہر کی۔

"بس صاحب! اتنا کہ لکھنا پڑھنا آ جاتا ہے" وہ بڑی خوبصورتی سے بات ٹال گیا تھا۔

"میرا تو خیال ہے کہ تمہیں کوئی اچھا سا کام کرنا چاہیے تم تو آفس کا کام بھی کر سکتے ہو۔ ویسے بھی یہ ہوٹل والے خاصے بخیل اور ظالم معلوم ہوتے ہیں۔" مجھے سعودی لیبر قانون کی اس کھلی خلاف ورزی پہ حیرت کے ساتھ ساتھ غصہ بھی تھا۔

"صاحب! یہ تو اوپر والے کی مرضی ہے جب کہیں اور جانے کا حکم ملیگا تو چل دوں گا پر یہ طے ہے کہ سرکار رسالتؐ سے دور نہیں جاؤں گا"۔ اُس نے پھر نظریں اٹھائیں اور جیسے گردش میں رواں دنیا وہیں تھم گئی۔

مجھے کچھ لمحے اُس سے خود کو آزاد کروانے میں لگے۔ "تو تم یہاں خوش ہو؟"

"خوشی کا تصور سب کیلئے جدا ہوتا ہے۔ ہاں میں خوش ہوں۔"

اُسکے چہرے پہ کوئی غم و ملال ڈھونڈنے سے بھی نہ ملے۔

"ذکریا! تم سے مل کر بہت خوشی ہوئی۔ میرے پاس وقت ہوتا تو تم سے اور گفتگو رہتی۔ تم وہ نہیں ہو جو نظر آتے ہو۔ آج میری مکہ کو روانگی ہے جب عمرے کے لیے جاتا ہے۔" میں نے گرم جوشی سے اس سے ہاتھ ملایا۔

صاحب! "آپ ہمیشہ پہلے مدینے آتے ہو؟" اُس نے میرا ہاتھ تھامے ہوئے پوچھا تھا اور اُسکی آنکھوں نے مجھے اپنے سحر میں جکڑا ہوا تھا۔

"نہیں! میں ہمیشہ پہلے عمرہ کرتا ہوں اور پھر مدینے کی حاضری ہوتی ہے اس بار نہ جانے کیوں مدینے پہلے آنے کا پروگرام بن گیا۔"

"صاحب! آپ خوش قسمت ہیں سرکارؐ نے خود پہلے بلایا ہے اپنی مرضی سے یہاں کون آتا ہے۔ صرف قسمت والا ہی آتا ہے" اُسکی سحر انگیز آنکھوں میں دھنک اترنے لگی تھی کہ اُس نے اپنی نظروں کو جھکا لیا۔

میں نے اُسے کچھ رقم دینا چاہی پہلے تو بہلی وپیش کرتا رہا پھر جھجکتے ہوئے بولا "صاحب! آپ اپنی خوشی سے دے رہے ہو ناں۔ میں نے آپ سے مانگے تو نہیں؟"

"کیا اس سے فرق پڑتا ہے؟"

"جی صاحب! بہت فرق پڑتا ہے۔ مانگنے کا حکم تو مدینے والی سرکارؐ سے بھی نہیں۔ مانگنا تو صرف اللہ سے ہی پڑتا ہے۔ پھر اس پاک زمین پہ بندوں سے کوئی کیسے مانگ سکتا ہے" اُسکی آواز عاجزی اور رقت سے بھرا گئی۔

"ذکریا! میں نے یہ رقم اپنی خوشی سے دی ہے۔ جی چاہتا ہے کہ تمہیں اور دوں مگر پھر ڈر جاتا ہوں۔ تم پہ بوجھ پڑ جائے گا۔ تم تو بہت کچھ دینے والے ہو۔"

میں جب مدینے سے روانہ ہوا تو ایک عجیب سا بوجھ سنگ تھا۔ ایسے معلوم ہوتا تھا کہ میرا کچھ پیچھے رہ گیا ہے۔ عمرہ کیا۔ زیارت تک رسائی ہوئی۔ جدہ کا سفر کیا واپس لندن کو روانگی ہوئی مگر ایک پل بھی میں ذکریا کو بھلا نہ سکا۔ ڈھاکے کا ذکریا۔ نہیں مدینے کا ذکریا کوئی عام سا شخص ہرگز نہیں۔ وہ ایک ایسا نمازی اور "پُر اسرار بندہ" ہے جسے رب دوجہاں نے ذوقِ خدائی سے نوازا ہے۔ بھلا مدینے کے ذکریا کو کوئی بھلا سکتا ہے یہ میری خوش قسمتی ہے کہ میری اُس سے ملاقات ہوئی۔

☆

کور مہندر سنگھ بیدی کے جد اعلیٰ بابا گرو نانک نے سکھ مت کی اس نیت سے
طرح ڈالی تھی کہ ہندو اور مسلم کی دوئی مٹا کر ان میں وحدت پیدا کر دیں
اور دونوں کو ایک دھارے میں لے آئیں لیکن تاریخ کا یہ المیہ ہے کہ وہ دو کو ایک نہ بنا سکے اور
ان کی تمنا کے علی الرغم سکھ مت کے اضافے کے بعد دو کے تین ہو گئے۔
اے بسا آرزو کہ خاک شدہ
جوش ملیح آبادی

# ”گڈمڈ“

سیما پیروز (لاہور)

اسکے دل میں نہ جانے کب اپنے باپ کے خلاف نفرت کا بیج بھا یہ کہنا بہت مشکل ہے کہ نفرت کب جاگی۔ شائد جب اسکا ابھی شعور بھی نہ جاگا تھا۔ ویسے تو ماہر نفسیات کہتے ہیں کہ ہر بیٹا اپنے باپ کا رقیب ہوتا ہے۔ ہُو کو اپنے باپ سے شدید نفرت تھی کیوں تھی اور کب ہوئی جب بھی اُس نے اس بارے میں کچھ یاد کرنے کی کوشش کی سب کچھ غلط ملط ہو گیا ہر چیز گڈمڈ ہو گئی۔ اسے سردیوں کی ایک رات یاد آ رہی تھی۔ وہ بہت چھوٹا سا تھا۔ یاد نہیں کتنا ہو گا۔ ہو سکتا ہے چند ماہ کا ہو۔ یا پھر ڈھائی سال کا ہو۔ باہر بڑے زور کا مینہ برس رہا تھا اور بجلی چمک رہی تھی۔ وہ شائد سردی کی وجہ سے جاگ گیا تھا۔ اس نے اماں کے نرم گرم سینے کی تلاش میں اِدھر اُدھر ہاتھ پاؤں مارے۔ لیکن جب اُسے محسوس ہوا کہ وہ ٹھنڈے یخ بستر پر اکیلا ہے تو اُسے ایک عجیب سا خوف محسوس ہوا۔ اور اس نے گھبرا کر رونا شروع کر دیا۔ دوسرے پلنگ سے ابا کی ناگوار اور کرخت سی آواز آئی۔ ”یہ کم بخت ہر وقت روتا ہی رہتا ہے“۔ اماں نے ہاتھ بڑھا کر اسے تھپکنا شروع کر دیا۔ لیکن وہ تو اماں کے ساتھ لپٹ کر سونا چاہتا تھا۔ بجلی زور سے کڑکی تو اس نے ساتھ والے پلنگ پر دو سائے دیکھے۔ اماں اور ابا اور اس نے غصے میں آ کر اور زور سے چلا کر رونا شروع کر دیا۔ ”حرامی پلے“ ابا نے کس کر چانٹا اسکے منہ پر مارا۔ اماں نے جلدی سے اسے گود میں اٹھا لیا۔ اور پھر وہ تقریباً ساری رات بابا رو جاگتا رہا۔

اصل عرف ہُو اپنے بہن بھائیوں میں چھٹے نمبر پر تھا۔ اس سے بڑی اسکی پانچ بہنیں تھیں۔ پھر وہ تھا اور اس کے بعد لاتعداد بہن بھائی تھے۔ اماں کو ہر سال نیا لال پیدا کرنے کا شوق تھا یا پھر اسکی کوئی مجبوری رہی ہو گی وہ کل بارہ بہن بھائی تھے۔ اور وہ چونکہ پانچ بہنوں کے بعد پیدا ہوا تھا اسلئے اماں کا بہت لاڈلا تھا۔ بہن بھائیوں میں جو مقام اسے حاصل تھا وہ کسی اور کو نہ مل سکا۔ ہوش سنبھالتے ہی اس نے گھر میں ابا کو ایک خوفناک دیو کے روپ میں دیکھا۔ وہ سب بہن بھائی اور اماں اچھے بھلے بیٹھے باتیں کر رہے ہوتے ہنس بول رہے ہوتے ایسے میں اگر ابا آ جاتے تو اماں فوراً کہتیں ”چپ کر جاؤ تمہارے ابا آ گئے ہیں“۔ اور وہ سب اِدھر اُدھر کھسک جاتے وہ دل ہی دل میں کڑھتا رہتا ”ابا آ گئے ہیں تو ہم کیا کریں یہ کوئی جن ہیں جو بچوں کو کھا جائیں گے“۔ ہُو ایسے طبقے سے تعلق رکھتا تھا جہاں بیویوں کا صرف یہ مصرف ہوتا ہے کہ وہ مرد کی ضرورت پوری کریں۔ گائے بھینسوں کی طرح ہر سال بچہ پیدا کریں۔ گدھوں کی طرح گھر کا کام کریں۔ اور پھر بلا جواز مردوں کی مار کھائیں۔ وہاں اردگرد جتنے لوگ تھے تقریباً سب کے گھروں کا یہی حال تھا۔ بھوک افلاس بیماری اور کتے کے پلوں کی طرح ڈھیروں بچے جو سارا دن اِدھر اُدھر کیڑوں کی طرح رینگتے رہتے۔ ابا سبزی کی ریڑھی لگاتے تھے۔ صبح وہ ناشتہ کر کے نکل جاتے اور مغرب سے ذرا پہلے لوٹتے۔ ریڑھی سے اتنی زیادہ آمدنی نہیں ہوتی تھی کہ چودہ بندوں کا تن بھی ڈھانپا جا سکے اور پیٹ بھر کر کھانا بھی نصیب ہو۔ آئے دن اماں اور ابا کی زوردار لڑائی ہوتی۔ ابا بے دریغ اماں کی ٹھکائی کرتے۔ ہاتھوں کے ساتھ ساتھ زبان بھی چلتی رہتی۔ اور ایسی ایسی مغرب قسم کی گالیاں دیتے کہ سننے والے کو پسینہ آ جائے۔ انہیں اس بات کی بھی شرم نہیں آتی تھی کہ اسکے گھر سات بیٹیاں ہیں۔ ایسی ننگی اور گندی گالیاں سن کر ان پر کیا اثر ہو گا۔ ہر گھر میں یہی حال تھا۔ نہ کسی کو پڑوسیوں کا لحاظ تھا نہ شرم تھی۔ عورتیں بھی جب آپس میں لڑتی تھیں ایسی گندی اور فحش قسم کی زبان استعمال کرتیں کہ مردوں کے بھی چھکے چھوٹ جاتے۔ سب عورتوں کو ایک دوسرے کے یار اور عاشق ازبر تھے۔ جو وہ موقع کی مناسبت سے دہرا نہ بھولتیں۔ سب کو معلوم تھا کہ کس گھر کی لڑکی کا کس لڑکے کے ساتھ معاشقہ چل رہا ہے۔ کون چھت پر پکڑی گئی۔ کس کو کتنی مار پڑی۔ کس گھر میں بچہ ہونے والا ہے اور کس کا بچہ ضائع ہو گیا ہے۔ سب عورتیں کام دھندوں سے فارغ ہو کر دروازوں میں بیٹھ جاتیں اور پھر غیبتوں اور عیب جوئیوں کا سلسلہ شروع ہوتا تو کئی گھنٹے چلتا رہتا۔ جوان لڑکیاں کو بھی کوئی خاص کام نہیں تھا۔ ان کے بھی ایک دو خاص موضوع تھے۔ حسن اور مرد۔ اگر محلے سے کوئی ریڑھی والا یا ڈاکیا پھر کوئی راہ گیر اچھی شکل کا گزر جاتا تو گھنٹوں اسکے مردانہ حسن پر اسکی چال پر اور اسکے مضبوط بازوؤں پر تبصرے ہوتے۔ یہ وہ لڑکیاں تھیں جو اپنی عمر سے پہلے بالغ ہو جاتی ہیں۔ اس میں ان بیچاریوں کا کوئی قصور نہیں تھا یہ اس ماحول کا اثر تھا جس میں وہ پل رہی تھیں ہر کوارٹر کے دو کمرے تھے۔ انہی دو کمروں کے گھر بھر کے لوگ رہتے تھے۔ ان دو کمروں میں کنبہ کے سب ساتھ رہتے تھے۔ جنہیں پر بچوں کی پیدائش ہوتی۔ اب جب سب کچھ بچوں کے سامنے ہو رہا ہو تو انہیں ہر بات کا شعور آئے گا کہ نہیں۔ عورتیں جب آپس میں باتیں کرتیں تو شرم و حیا بالائے طاق رکھ دیتی تھیں۔ جوان لڑکیوں کے سامنے ہر قسم کے موضوع ڈسکس کئے جاتے تھے۔ عورتیں بڑے فخر سے ایک دوسرے کو بتاتیں کہ اسکے کتنے بچے گرے اور اب اللہ رکھے نو بچے جن کی بھی وہ کتنی محت مند ہے۔

ہُو کا گھر بھی دو کمروں پر مشتمل تھا۔ ایک کمرے میں ابا، اماں اور چھوٹے بہن بھائی سوتے تھے دوسرے کمرے میں اس کی پانچوں بڑی بہنیں سوتی تھیں۔ اسکے گھر دو چارپائیاں تھیں۔ ایک پر ابا سوتے تھے اور دوسری پر اماں اور دو تین چھوٹے بچے۔ دوسرے کمرے میں دن کے وقت چار کرسیاں اور ایک ٹوٹی پھوٹی میز بچھا کر بیٹھک کا کام لیا جاتا تھا۔ انگیٹھی پر چینی کے چند

پیالے اور پلیٹیں رکھی تھیں۔ جو کبھی خاص مہمانوں کو آنے پر ان کے سامنے پیش کی جاتی تھیں۔ دیوار پر یا اللہ یا محمد کے فریم لگے ہوئے تھے۔ جن پر گوٹے کے ہار پڑے تھے۔ رات کو کرسیاں ایک طرف ہٹا کر اکی بہنیں فرش پر بستر بچھا کر سوتی تھیں۔ سیڑھیوں کے نیچے جو جگہ تھی وہ باورچی خانے کے طور پر استعمال ہوتی تھی۔ اکی اماں اور بہنیں سویرے سویرے اٹھ جاتی تھیں۔ گیلی لکڑیوں کو پھونکیں مار مار کر اکی آنکھوں سے پانی بہنے لگتا جب دھواں زیادہ ہوتا تو بابا چلا اٹھتے

"ارے کم بختو! کیا آج اماں کا مردہ جلا رہی ہو۔ دھوئیں سے سانس لینا دشوار ہو رہا ہے"۔

"لکڑیاں اس قدر گیلی ہیں! اس دفعہ نہ جانے تم کہاں سے پانی سے بھری ہوئی لکڑیاں اٹھا لائے ہو" اماں وہیں سے چلاتی۔

"تم اپنے کسی یار کے ٹال سے لے آؤ نہ سوکھی لکڑیاں" بابا چمک کر جواب دیتے۔ اماں خاموش ہو جاتیں۔ وہ سویرے سویرے گھر میں ہنگامہ نہیں چاہتی تھیں۔ سلور کی کالی سیاہ دیگچی میں اکٹھی چائے بنتی۔ پھر کبھی اماں اور کبھی اکی کوئی بہن روٹی بناتی۔ بابا کو باقاعدہ پراٹھا کر دیا جاتا تھا۔ باقی لوگ صرف اوپر سے چپڑ کر کھاتے۔

اجو یہ سب دیکھتا تو اسے بہت غصہ آتا۔ وہ ضد کرتا کہ "میں بھی پراٹھا کھاؤں گا"۔ اگر کبھی گھی ہوتا تو اماں اسے بھی کبھی کبھار پراٹھا کر دے دیتی تھی۔ بابا کو چائے میں بھی زیادہ دودھ ڈال کر دیا جاتا۔ پھر بھی ان کا منہ سیدھا نہ ہوتا۔ اجو یہ سب دیکھ کر دل ہی دل میں جلا کڑھتا "بابا کیا لاٹ صاحب ہیں کہ ہمیں اچھی چیز کھانے کو ملے کیا ہم انسان نہیں ہیں"۔

اجو پانچ سال کا ہو گیا تھا۔ لیکن پھر بھی وہ رات کو چپکے سے اماں کی چارپائی پر چلا جاتا۔ اماں اسے محسوس کر کے کسی چھوٹے بہن بھائی کو پائتی پر لٹا دیتی۔ اور اسے اپنے ساتھ لٹا لیتی۔ ایسی ہی ایک رات اکی آنکھ کھلی تو اماں غائب تھیں۔ اس نے اندھیرے میں آنکھیں پھاڑ کر دیکھا تو وہ بابا کے بستر پر تھیں۔

حالانکہ اجو کے خیال کے مطابق آج تو انہیں بابا سے بات بھی نہیں کرنی چاہیے تھی۔ بابا نے آج دوپہر بلاوجہ اماں کو مارا تھا۔ بات کچھ بھی نہیں تھی۔ وہ دوپہر کو کھانے پر آئے تو نہ جانے کیوں جلے بھنے تھے۔ کھانا کھانے بیٹھے تو دال دیکھ کر چلانا شروع کر دیا۔

"میں کہتا ہوں اس گھر میں دال کے سوائے کوئی اور چیز بھی کبھی پکے گی کہ نہیں! جب دیکھو ماں ـــــ دال چڑھا چھوڑتی ہو"۔ انہوں نے دال کی ماں اور بہن کو کردی ہی گالیاں دیں۔ آج تو ماں کا سودا بھی کچھ خراب تھا۔

"جو لا کے دو گے وہی تو پکاؤں گی! گوشت کھانے کا اتنا شوق ہے تو لا دیا کرو۔ میں کیا اپنا کلیجہ پکا دیا کروں"۔ اماں چمک کر بولی

"زبان بہت چل رہی ہے تمہاری۔ تمہارے باوا کے گھر تو روز گوشت کی دیگیں پکتی تھیں۔ میں کیا جانتا نہیں محلے بھر سے سالن مانگ کر گزارہ کرتے تھے"۔

"خبردار! جو تم نے میرے باپ کے بارے میں کچھ کہا تو! میرا باپ تو فقیر تھا اور تمہارا باپ کیا بادشاہ تھا۔ قبر پہ کھوتے کھوتے عمر گزر گئی"۔ اماں نے ترکی بہ ترکی جواب دیا۔

"حرامزادی! کتیا! زبان چلاتی ہے" بابا نے پاؤں سے جوتا اتار کر کھینچ کر اماں پر پھینکا جو اس کے بازو پر لگا۔

"حرامزادی ہوگی تیری اماں تیری بہن"

"سالی! کمینی! مرد کے سامنے زبان چلاتی ہے" بابا نے اماں کو روئی کی طرح دھنک کر رکھ دیا۔ اور پھر خود بڑبڑاتا ہوا باہر نکل گیا۔

پڑوسیوں نے تھوڑی دیر دیوار پر چڑھ کر یہ بے ٹکٹ تماشا دیکھا پھر اپنے کام میں لگ گئے کیونکہ یہ تماشہ ان کے لئے نیا نہیں تھا۔ تقریباً اسی طرح کا ڈرامہ ہر گھر میں اکثر ہوتا تھا۔ اماں تھوڑی دیر روتی رہی اور بابا کو کوستے رہی۔ "اللہ کرے تیرا تو جنازہ ہی گھر آئے۔ خدا کرے تیرے ہاتھ ٹوٹیں" ان سب گالیوں میں اجو نے دل ہی دل میں اماں کا ساتھ دیا۔ رونے کے بعد اماں نے سب بچوں کو بلایا اور مزے سے کھانا کھانے لگ گئے۔

ہاں تو اجو کے خیال کے مطابق آج اماں کو بابا سے قطعی بات نہیں کرنی چاہیے تھی۔ اماں اور بابا کی سرگوشیاں جاری تھیں۔

"تو مجھے تنگ مت کر۔ بابا دیکھ دوپہر کو کتنی بیدردی سے تم نے مجھے مارا تھا۔ سارا جسم ابھی تک دکھ رہا ہے"۔ اماں اترا کے بولیں۔

"کہ میں کیا کروں نہ جانے مجھے غصہ کیوں آجاتا ہے"۔ بابا کی آواز میں شہد کی مٹھاس گھلی تھی۔

"اچھا ہے کسی دن تمہارے ہاتھوں مر جاؤں گی تو پھر تمہارا جی خوش ہو جائے"

"ایسی باتیں نہ کرو میں تمہارے ساتھ ہی مر جاؤں گا" اور پھر سب کچھ گڈمڈ تھا۔

اجو ایک خلا میں چکرا رہا تھا۔ اس کا دم گھٹ رہا تھا وہ چیخ چیخ کر رو پڑا۔ "کمینہ! بد ذات اسے نیند نہیں آتی ہر وقت جاسوسی کرتا ہے۔ خبیث کی اولاد دل چاہ رہا ہے جان سے مار دوں" بابا دہاڑے اور انہوں نے اسے اٹھا کر دروازے سے باہر پٹخ دیا۔ دوسرے کمرے سے اکی بڑی بہن اسے اٹھا کر لے گئی اور اس نے اجو کو تھپک تھپک کر سلا دیا۔ اس رات کے بعد وہ اپنی بہن کے ساتھ سونے لگا۔ اسکا جسم بھی اماں کی طرح نرم اور گرم تھا۔ اس رات اسے اماں پر بیحد غصہ آیا۔ "اماں کیسی خراب ہیں۔ بابا سے مار بھی کھاتی ہیں اور پھر انہی کے لاڈ بھی کرتی ہیں۔ اسے کبھی کبھی اماں بھی سخت بری لگتیں۔ وہ دن بھر اماں سے ناراض سا رہتا۔ اگر وہ پیار سے اسے بلاتیں تو وہ پرے چلا جاتا۔ اسے اسکے

ہاتھوں سے کھیلی آتی۔ جن سے اماں نے لالو کو چھوا تھا۔ کبھی کبھار وہ دعا مانگتا
"یا اللہ میاں لالو کو اپنے پاس بلا لے جیسے نانا جی کے دادا کو بلایا تھا۔ پھر میں اماں
کے ساتھ خوب لپٹ کر سوؤں" اماں نے بہت ضد کر کے اجو کو سکول میں داخل کروا
دیا تھا۔ لالو بہت چیخے "سکول میں پڑھا کر تم کیا اسے گورنر بناؤ گی۔ اس نے ابھی تو
دیہاڑی ہی لگانی ہے۔ کونسا پیا بھا صاحب بن جائے گا۔ بیکار میں پیسہ ضائع کرنا"
"اجو کے لالو پیسہ کونسا ضائع ہوگا۔ فیس اس کی معاف ہوگی۔ تھوڑا
بہت کتابوں کا خرچ ہوگا" وہ اپنے محلے کا پہلا بچہ تھا جس نے سکول کی شکل دیکھی
تھی۔

وہ سکول جانے لگا تو اپنے آپ میں مصروف ہوگیا۔ دنوں
گذر جاتے اس کی لالو سے کوئی بات نہ ہوتی۔ اسے جب بھی کوئی کاپی یا پنسل
وغیرہ لینی ہوتی وہ اماں سے کہتا لالو کو بڑا غصہ آتا۔
"اجو کو تھوڑے سے پیسے چاہئیں۔ اس نے کاپی خریدنی ہے" اماں اسکی سفارش
کرتیں"۔
"کیوں اس کا منہ ٹوٹا ہوا ہے یا گونگا ہے۔ خود کیوں نہیں مانگتا کیوں بے ماں کے
گورنر مجھ سے کیوں نہیں مانگتا۔ وہ طنزیہ اجو کی طرف دیکھتے"
اجو اسی طرح کھڑا رہتا۔
"اللہ کی شان اکڑ تو دیکھو" یہ لے روپیہ اور وہ پانچ روپے اجو کی طرف ایسے
اچھال کر پھینکتے جیسے کسی بھکاری کو بھیک دے رہے ہوں۔

اجو اب پانچویں کلاس میں تھا۔ لالو کے خلاف نفرت اب قطرہ قطرہ
جمع ہو کر لاوا کی صورت اختیار کر چکی تھی۔ لالو نے بھی کبھی اپنے اور اجو کے
درمیان نفرت کی اس خلیج کو پاٹنے کی کوشش نہیں کی تھی۔ وہ اکثر اجو کو روئی کی طرح
دھنک کر رکھ دیتے بلاوجہ یا جواز۔ اس روز لالو شام کو ریڑھی لے کر لوٹے تو کافی
ساری سبزی بچی ہوئی تھی۔ انہوں نے اجو کی ڈیوٹی لگائی کہ سبزی ٹوکرے میں
ڈال کر صحن میں رکھے اور اُن پر گیلی بوری ڈال لے تاکہ سبزی صبح تک تازہ رہے۔
اجو سکول کا کام کرتا رہا اور بھول گیا۔ صبح کے وقت لالو جب ریڑھی لے جانے
لگے تو ریڑھی جوں کی توں رکھی تھی۔ اور کافی ساری سبزی خراب ہوگئی تھی۔ لالو نے
اسے چار چوٹ کی ماردی۔ اسکی زبان اور ہاتھ دونوں چل رہے تھے۔ "حرامخور!
تجھے میں نے رات کو کہا تھا۔ کھانے میں سب سے آگے اور کام میں سب سے
پیچھے۔ بس آج تیری پڑھائی ختم تیری تو کتابوں کی بہن ــــــ چلا ہے نواب
بننے۔ آج سے تو ریڑھی پر میرے ساتھ جائے گا۔ جب سارا دن دھوپ میں
پھرنا پڑے گا تو ساری صاحبی نکل جائے گی۔ لالو اسے مارتے جا رہے تھے اماں
نے آگے بڑھ کر اسے چھڑانا چاہا تو لالو اسے چھوڑ کر اماں پر پل پڑے۔
"کتیا! حرامزادی تو نے ہی اسے بگاڑا ہے۔ اس جتنے لڑکے گھر کا
خرچ چلاتے ہیں۔ اور یہ چلے ہیں بابو بننے"۔ لالو نے دوبارہ اجو کو مارنا شروع کر دیا۔

"ارے چھوڑ اجو کے لالو! کیا آج اسے مار کر ہی دم لے گا۔ بچہ ہے
بھول گیا۔ تم نے خود کیوں نہیں سبزیوں پر پانی ڈال دیا۔ لالو کے ہاتھ میں موٹا
سا ڈنڈا تھا جو وہ بے دریغ ماں بیٹا دونوں پر برسا رہے تھے۔ اماں کو جانے کیسے
ماتھے پر ڈنڈا جا لگا۔ اجو نے دیکھا کہ اماں کے ماتھے سے خون کی دھار پھوٹ
پڑی ہے۔ وہ ماں کو بہتا خون دیکھ کر پاگل ہوگیا۔ اسے کچھ پتہ نہ چلا کہ کیوں ہوا
اور کیسے ہوا۔ اس نے لالو کے ہاتھ سے ڈنڈا چھینا اور پوری قوت سے اُن کے سر پر
دے مارا۔ خون کا ایک فوارا پھوٹا اور لالو "ہائے" کہہ کر وہیں بیٹھ گئے۔ اماں نے
اجو کو وحشیوں کی طرح پیٹنا شروع کر دیا۔
"کمینے! کلموہے! اپنے باپ پر ہاتھ اٹھاتا ہے۔ اس سے پہلے
تجھے موت کیوں نہ آگئی۔ مجھے پتہ ہوتا کہ تو ایسا ناخلف نکلے گا تو پیدا ہوتے ہی
تیرا گلا گھونٹ دیتی۔ کمینے تو میرے سہاگ کا دشمن ہے۔ اسکے ہاتھ اور زبان
دونوں چل رہے تھے۔
"جا نکل جا ہمارے گھر سے دفع ہو جا۔ پھر اپنی یہ منحوس شکل نہ دکھانا"

گھر میں ایک کہرام مچ گیا تھا۔ پہلے تو وہ سمجھا کہ شاید لالو مر گئے۔
اسکے دل میں دور تک ایک خوشی کی لہر دوڑ گئی۔ لالو زندہ تھے اور اس کی بہن انکا خون
صاف کر رہی تھی۔ اماں جب اسے جی بھر کر مار چکیں تو لالو کی طرف متوجہ ہوگئیں وہ
چند لمحے خاموشی سے کھڑا رہا اور پھر گھر سے باہر نکل پڑا۔

اور اب صبح سے شام ہوگئی تھی۔ وہ باغ کی اس بنچ پر بھوکا اور پیاسا
بیٹھا تھا۔ اسے یہ فلسفہ سمجھ نہیں آرہا تھا کہ جب اماں لالو کو اتنا چاہتی ہیں تو پھر اسکے
مرنے کی دعائیں کیوں مانگتی ہیں۔ لالو اماں کو اتنا پیٹتے ہیں پھر بھی اماں کو انکا اتنا
درد ہے اور میں اماں سے اتنی محبت کرتا ہوں میں ان کا کوئی نہیں۔ آنسو اسکی
آنکھوں سے رہ رہ کر ابل رہے تھے۔ میں اب کبھی گھر نہیں جاؤں گا۔ میری کسی کو
ضرورت نہیں۔ اماں بھی مجھ سے نفرت کرتی ہیں۔ وہ بھوک پیاس رنج اور
صدمے سے نڈھال تھا۔ بنچ پر بیٹھے بیٹھے تھک گیا تھا وہیں گھاس پر لیٹ گیا۔
چاروں اور شام اتر آئی تھی۔ پرندے اپنے گھونسلوں کو لوٹ رہے تھے۔ پرندوں کو
دیکھتے دیکھتے اس پر غنودگی طاری ہوگئی۔ سب کچھ اس کے ذہن میں گڈمڈ تھا۔
نیند، خواب، محبت، نفرت۔ کچھ بھی تو واضح نہیں تھا۔ کسی کے شور سے اسکی آنکھ کھلی تو
وہ سمجھا شاید کوئی خواب دیکھ رہا تھا۔ اماں اسے لپٹائے دیوانوں کی طرح چوم رہی
تھی۔ "میرا لال میرا اجو تو کہاں چلا گیا تھا۔ ہم سب تجھے صبح سے ڈھونڈ ڈھونڈ کر
پاگل ہو رہے ہیں۔ یہ دیکھ تیرے لالو بھی آئے ہیں۔"
اس نے ڈرتے ڈرتے لالو کی طرف دیکھا
انکی آنکھوں میں محبت، شفقت اور نرمی تھی۔ انہوں نے اجو کو اپنے
ساتھ لپٹا لیا۔ دو آنسو اجو کے ہاتھ پر گرے اور وہ لالو سے لپٹ کر پھوٹ پھوٹ کر
رو پڑا۔

# لال بندری

دیپک کنول (ممبئی بھارت)

لال محمد کا کٹھاوڑی کے مضافات میں پھیلے اس پہاڑی جھاڑی کی ایک چھوٹی سی پہاڑی پر واقع تھا جو چیڑ اور دیودار کے پیڑوں سے ہمیشہ ہری بھری رہتی تھی۔ لال محمد کے پاس خاصے مال مویشی تھے جو اسکے متمول ہونے کے غماز تھے مگر سچ تو یہ تھا کہ اتنے سارے ڈھور ڈنگر ہونے کے باوجود وہ ہمیشہ تنگی ترشی میں رہتا تھا۔ دراصل اسکے گھر میں ایسی نحوست چھائی تھی کہ کمائی گھر بھی دیا ہو جاتا تھا۔ وہ دودھ مکھن، گھی سے جتنا کماتا تھا اس سے کہیں زیادہ مویشیوں کے علاج معالجے میں نکل جاتا تھا۔ اسکی بیوی گل بانو بڑی بد مزاج عورت تھی۔ آس پڑوس کی کسی بھی عورت کے ساتھ اسکا مزاج بنتا ہی نہیں تھا۔ کوئی غلطی سے ملنے آجائے تو اسے دیکھتے ہی وہ ناک بھوں چڑھا لیتی تھی۔ لال محمد اسکے اس رویے سے بڑا دکھی اور پریشان تھا۔ اس نے اسے بہترا سمجھایا کہ وہ اپنے برتاؤ کو بدلنے کی کوشش کرے مگر پتھر پر جونک کہاں لگنے والی۔ وہ ایک کان سے سنتی تو دوسرے کان سے اڑا دیتی تھی۔

لال محمد اور گل بانو کی شادی کو چار سال ہو گئے تھے مگر ابھی تک دونوں آس اولاد کے لئے ترس رہے تھے۔ کئی لوگوں نے لال محمد کو دوسری شادی کرنے کی صلاح دی مگر لال محمد گل بانو کے پیار میں ایسا پڑ چکا تھا کہ اسے چھوڑ کر وہ کسی اور کا ہونے کے بارے میں سوچ بھی نہیں سکتا تھا۔ وہ توکلی آدمی تھا۔ وہ جانتا تھا کہ مولا اسکی فریاد ضرور سن لے گا۔ آج نہیں تو کل اسکا آنگن خوشیوں سے بھر جائے گا۔ اسکے گھر میں بھی بچے کی کلکاریاں سنائی دیں گی۔

ایک دن مالک نے اسکی سن لی۔ گل بانو نے ایک گول مٹول بیٹے کو جنم دیا۔ بیٹا کیا پیدا ہوا کہ اچانک سب کچھ بدل گیا۔ ایسا لگا جیسے وہ فیض و برکت کی ٹوکری لے کر آیا ہو۔ قسمت نے اسے ایک ایسے ٹھیکیدار سے ملا دیا جو فوج کو دودھ سپلائی کرتا تھا۔ اس نے لال محمد سے ایک سال کے لئے دودھ کا سودا کر لیا اور سال بھر کا پیسہ پیشگی دیکر اسے مالا مال کر دیا۔ سب سے پہلے اس نے اپنے عیال کے لئے چھ کمروں والا مکان تعمیر کرایا۔ وہ کوٹھے کے حبس اور گھٹن بھرے ماحول سے نکل جانا چاہتا تھا۔ وہ اپنے بچے کو روشنی میں نہلانا چاہتا تھا کیونکہ وہ جس کوٹھے میں رہتا تھا وہاں روشنی کی ایک پتلی سی کرن بھی جھانکنے نہ پاتی تھی کیونکہ سردی سے بچنے کے لئے انہوں نے ایک روزن تک کہیں کھلی نہ چھوڑی تھی۔ رات دن وہ آگ جلا جلا کر کوٹھے کو گرم اور روشن رکھتے تھے۔ وہ اپنے بیٹے کو ایسے حبس زدہ ماحول میں پروان چڑھانا نہیں چاہتا تھا جہاں زہریلا دھواں اسکے بچے کے پھیپھڑوں کو خراب کرکے اسے بچپن میں ہی مدقوق بنا دے اسلئے وہ کوٹھے سے نکل کر چھ کمروں والے مکان میں آکر رہنے لگا۔ مکان بھی ایسا کھلا کھلا اور ہوادار تھا کہ صبح کی پہلی کرن سب سے پہلے اسکے مکان کا بوسہ لیتی تھی اور پھر اپنے پر تو ادھر ادھر پھیلانے لگتی تھی۔ جب سے اسکے یہاں بیٹا پیدا ہوا تھا اسکی بیوی گل بانو کے پاؤں تو زمین پر ہی نہیں پڑ رہے تھے۔ وہ تو بس اپنے بچے کو لے کر ادھر ادھر منڈلاتی پھرتی تھی۔ وہ ایک پل کے لئے بھی اپنے بچے کو اپنی نظروں سے اوجھل ہونے نہیں دیتی تھی۔ لال محمد بھی بچے کو پا کر پھولے نہیں سما رہا تھا۔ سماتا بھی کیسے بڑھاپے کا بچہ جو تھا۔ لال محمد اور گل بانو اپنے نئے مکان میں رہتے ہوئے جتنی خوشی اور فرحت محسوس کر رہے تھے اتنی ہی تکلیف اور پریشانی سے بھی انکا واسطہ پڑنے لگا تھا۔ جنگلی بندروں نے اسکے مکان کو اپنی نئی آماجگاہ بنا لیا تھا۔ دن بھر وہ ٹین کی چھت پر چڑھ کر اودھم مچایا کرتے تھے۔ چھت پر دھیڑ دھیڑ کرتے ہوئے جو آوازیں نکلتی تھیں ان کو سن کر وہ مسرور ہو جایا کرتے تھے، جبکہ یہی دھما دھپ لال محمد اور گل بانو کے لئے سوہان روح بنتی جا رہی تھی۔ انکا چین و سکون غارت ہو جاتا تھا۔ کبھی کبھی لال محمد اپنا آپا کھو بیٹھتا تھا اور وہ ہاتھ میں ڈنڈا لے کر بندروں کے پیچھے پڑ جاتا تھا مگر یہ بندر بھی اتنے ڈھیٹ اور بے شرم تھے کہ ڈرنے کی بجائے وہ لال محمد پر ہی غرانے اور کلکاریاں مارنے لگتے تھے۔ ایک بار تو حد ہی ہو گئی۔ جب لال محمد نے ایک بندریا پر لاٹھی دے ماری تو وہ بندری مشتعل ہو کر گل بانو پر جھپٹ پڑی اور اسکا کان پھاڑ کر یہ جا وہ جا۔ لال محمد آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر بس دیکھتا ہی رہ گیا۔ جب اس کٹے ہوئے کان سے خون کی دھارا بہہ نکلی تو لال محمد بندروں کو کوستے ہوئے گل بانو کو لے کے نیچے مارکیٹ میں چلا گیا اور وہاں جا کر اسکی مرہم پٹی کرا کے لے آیا۔

اس پہاڑی پر رہنے والے بیشتر لوگ ابھی تک کٹھاروں میں ہی رہتے تھے۔ ان میں سے بیشتر لال محمد کے مکان کو حسرت بھری نگاہوں سے دیکھ کر ٹھنڈی ٹھنڈی آہیں بھر کر رہ جاتے تھے جبکہ لال محمد کی یہ خوشحالی اسکے چاچا نور خان کو پھوٹی آنکھ نہیں بھا رہی تھی۔ بظاہر وہ ایسا ظاہر کرتا تھا جیسے وہ لال محمد کی ترقی دیکھ کر خوشی سے پھولے نہیں سما رہا ہے مگر اندر سے تو اسکے سینے پر سانپ لوٹنے لگتے تھے۔ جب وہ دودھ سے بھرے کنستر لے کر وڑی کے لئے نکل جاتا تھا تو نور خان انگاروں پر لوٹنے لگتا تھا۔ لال محمد اپنے چاچا کی نیت سے واقف تھا۔ وہ یہ بات بخوبی جانتا تھا کہ اسکا چاچا اسکی ترقی سے جلتا ہے اور دل ہی دل میں اسے کوستا رہتا ہے۔

وہ نور خان کی بد نیتی سے واقف ہونے کے باوجود گاہے بگاہے اسکی مالی اعانت کیا کرتا تھا مگر وہ بھی اتنا شکرا تھا کہ جس تھالی میں کھاتا تھا اسی میں چھید کرنے کی سوچتا رہتا تھا۔ نور خان بڑا مکار اور چرب زبان تھا۔ وہ اکثر لال محمد کو بیوقوف بنا کر اس سے روپیہ پیسہ اینٹھ لیا کرتا تھا۔ وہ باتوں کا ایسا دھنی تھا کہ دشمن کو بھی وہ اپنی میٹھی میٹھی باتوں سے زیر کر سکتا تھا۔ جب بھی اسے روپے پیسے کی ضرورت پڑتی تھی تو وہ لال محمد کی دل کھول کر تعریفیں کرنے لگتا تھا۔ لال محمد نہال ہو جاتا تھا اور نور خان کی کوئی بھی مانگ پوری کر دیتا تھا۔ ایک بار اس کی نظر اسکی ایک بھینس پر پڑی۔ اس نے لال محمد کو بھرے پر چڑھانے کی

کوشش کی۔ جب اُسے لگا کہ لال محمد پوری طرح سے اُسکے ڈھب میں آچکا ہے تو اُس نے کچھ اپنی بیوی کی بیماری کا بہانہ بنا کر اور کچھ رشتہ داری کا واسطہ دیکر لال محمد سے ایک بھینس کی مانگ کی۔ لال محمد اُسکی چال بازیوں کو سمجھ چکا تھا اسلئے وہ اُسکی باتوں کے جھانسے میں نہیں آیا اور اُس نے بھینس دینے سے صاف انکار کر دیا۔ نور خان کو پہلی بار منہ کی کھانی پڑی تھی اسلئے لال محمد کے انکار نے اُسے بر فروختہ کر دیا اور وہ اُسے تبرہ سناتے ہوئے نکل گیا۔ بس اُس دن کے بعد دونوں خاندانوں میں ایسی ٹھنی کہ وہ دونوں ایک دوسرے کا نام لینے کے بھی روادار نہ رہے۔ گل بانو کا تو نور خان کے ساتھ باپ مرے کا بیر تھا کیونکہ نور خان کی گل بانو کے باپ کے ساتھ بہت پرانی دشمنی تھی۔ نور خان کو دیکھتے ہی گل بانو کا خون اُبلنے لگتا تھا پر شوہر کا منہ دیکھ کر وہ چپ مار کر بیٹھ جاتی تھی وہ جب بھی آتا تو گل بانو اپنے بچے کو اُسکی نگاہ سے چھپا کر رکھتی تھی۔ وہ اپنے بچے پر اُسکی نحوس چھایا پڑنے نہیں دینا چاہتی تھی۔ وہ جب بھی اُسے کہیں آس پاس گھومتے ہوئے دیکھتی تھی تو سب سے پہلے اپنے بچے کو لے کر گھر کے اندر چلی جاتی تھی اور بچے کو ایسی جگہ چھپا کر رکھتی تھی جہاں تک نور خان کی نظر نہ پہنچ سکے۔

اس بیچ کشمیر میں شورش کا دور شروع ہوا۔ لال محمد کے کاروبار پر بھی اسکا اثر پڑنے لگا۔ دودھ کی مانگ کم ہو گئی۔ نور خان کے من کی مراد جیسے پوری ہو گئی۔ وہ خود بھی تو بے کار ہو کے رہ گیا تھا مگر اُسے اپنی بیکاری سے کہیں زیادہ اس بات کی خوشی تھی کہ لال محمد کا کاروبار ٹھنڈا پڑ گیا تھا۔ کچھ لوگ ایسے ہوتے ہیں جو پرائے شگون کے لئے اپنی ناک کٹوا دیتے ہیں۔ نور خان اُن میں سے ایک تھا۔ لال محمد اب بیشتر اوقات گھر میں ہی گزارا کرتا تھا۔ دن میں کبھی اپنی بھینس لے کر نکل جاتا تھا چرانے کے لئے۔ نکلنے سے پہلے گل بانو اُسے تنبیہ کرنا نہیں بھولتی تھی کہ وہ اپنی بھینس لے کر گھر سے زیادہ دور نہ نکل جائے۔ لال محمد کو گل بانو کے اس بے وجہ خوف و اندیشے پر کبھی کبھی غصہ بھی آتا تھا اور پیار بھی پر سچ تو یہی تھا کہ وادی میں بارود کی بو سے فضا مکدر ہو چکی تھی اور آئے دن سننے میں آتا کہ فلاں فلاں لوگ مارے جا رہے تھے۔ لال محمد کو اب بندر بھی کم ہی کودتے پھاندتے نظر آتے تھے۔ وہ بھی سہمے سہمے سے دکھائی دیتے تھے کیونکہ سرحد بہت قریب ہونے کی وجہ سے آئے دن جو گولیوں کی ٹھا ٹھن چلتی رہتی تھی اُس سے یہ بے زبان مخلوق خوفزدہ ہو کر جنگلی پیڑوں کی اونچی اونچی ڈالیوں میں چھپ کر بیٹھ جاتی تھی۔

ایک دن بندروں کا جھنڈ پیڑوں سے اُتر کر گھاس کی جھاڑیوں میں ہرے ہرے پتے تلاش کرتے ہوئے اپنی پیٹ کی آگ بجھا رہے تھے۔ ایک لال بندری جس کا نوزائیدہ بچہ اُسکی گود سے اُتر کر کھیلنے لگا تھا بھی اُسکے ہاتھ میں ایک گول نما چیز آگئی جو اصل میں ایک ہینڈ گرنیڈ تھا اور جس کو وہ کھانے کی چیز سمجھ کر اُس کو کاٹنے پھاڑنے کی کوشش کرنے لگا۔ اچانک ایک دھماکہ ہوا اور چشم زدن میں اُس بچے کے پرخچے اُڑ گئے۔ ایک پل کے لئے سارے بندر سکتے میں رہ گئے اور پھر ان بندروں میں ایسی بھگدڑ مچ گئی کہ جسکے جہاں سینگ سمائے وہ اُدھر بھاگا۔ سوائے اُس بندری کے جس کا بچہ ایک پل میں اُس سے بچھڑ گیا تھا۔ وہ بہت دیر تک سدھ بدھ بسرائے بس بیٹھی رہی۔ جب اُسے ہوش آیا کہ اُسکا بچہ اُس سے بچھڑ چکا ہے تو وہ پاگلوں کی طرح ادھر اُدھر کود پھاند کر اپنے بچے کو تلاش کرنے لگی۔ وہ تو ہزاروں ٹکڑوں میں بٹ چکا تھا۔ وہاں تو اب کچھ بھی نہیں بچا تھا گوشت کے جو بچے کچھے ٹکڑے تھے اُن پر تو کوے اور گدھ کب کے ٹوٹ پڑے تھے۔

کئی ہفتے تک یہ بندری اپنے بچے کے سوگ میں بیٹھی رہی۔ نہ کچھ کھاتی تھی نہ پیڑ سے ہی نیچے اُترتی تھی۔ وہ اب تک یہ سمجھ نہیں پائی تھی کہ آخر اُسکا لال اُسے چھوڑ کے کہاں چلا گیا تھا۔ وہ انسان کی فطرت اور اُسکی جبلت سے واقف نہ تھی۔ وہ تو یہ بھی نہیں جانتی تھی کہ جس وحشی جبلت کے لئے وہ بدنام تھے وہ تو اب انسانوں نے اپنالی تھی۔ وہ تو بس اپنے بچے کی یاد میں مری جا رہی تھی۔ اُسکے جھنڈ کی بندریاں اُسکے درد کو سمجھتی تھیں اسلئے وہ اکثر اُس کے پاس آکر بیٹھ جاتی تھیں اور اُسکے بالوں سے جوئیں چنتے ہوئے وہ اُس پر یہ احساس دلانا چاہتی تھیں کہ اُسکے غم میں وہ بھی برابر کی شریک ہیں۔ بندری اپنے بچے کی جدائی کے غم کو بھلانے کے لئے جب کسی اور بندری کے بچے کو اپنی بانہوں میں بھرنے کی کوشش کرتی تھی تو وہ بندری اپنے بچے کو سینے سے لگائے اُس سے دور بھاگ جاتی تھی۔ ایسے موقعوں پر بندری کا کلیجہ چھلنی ہو جاتا تھا اور وہ سوچنے لگتی تھی کہ آخر کس نے اُسکی گود اُجاڑ لی؟ غم اور غصے سے وہ پاگل ہو جاتی تھی اور پھر جو بھی بندر اُسکے سامنے آجاتا تھا وہ اُسے کاٹ پھاڑ کے رکھ دیتی تھی۔ اُسکی یہ حالت دیکھ کر بندر اب اُس سے دور دور ہی بھاگتے پھرتے تھے۔ مائیں اپنے بچوں کو اُسکی نگاہوں سے چھپا کر رکھتی تھیں۔

ایک دن بھٹکتے بھٹکتے وہ گل بانو کے گھر میں پہنچ گئی۔ اُسنے دیکھا کہ ایک گول مٹول سا بچہ پالنے میں سویا پڑا تھا۔ بندری کی ممتا جاگ گئی اور وہ چپکے سے اندر گھس کر بچے کو اُٹھا کر لے گئی۔ جب گل بانو اپنے بچے کو دودھ پلانے کمرے کے اندر چلی گئی تو یہ دیکھ کے وہ دھک سے رہ گئی کہ بچہ اپنے پالنے میں نہیں تھا۔ وہ ہڑبڑا کر اُسے کونے کھدرے میں ڈھونڈنے لگی۔ جب بچہ کہیں نہیں ملا تو وہ چیختے چلاتے نیچے آگئی۔ لال محمد جو ابھی بھینس چرا رہا تھا بھاگ کر آگیا اور گل بانو سے بولا

"کے مصیبت پئی گیو؟"

"تہہ ہو گیو تہہ ہو گیو۔ مادو پت کتے گم ہو گیو۔" گل بانو اپنی چھاتی پیٹ کر اُس سے بولی

"یہ کے ڈس رہی ہے تو؟" لال محمد چکرا کے بولا

"مانگی کہوں۔ مادو پت گم ہو گیا ہے نہیں۔ ہائے ربا کون مادو پت کو چک کے لے گیو؟" وہ بدحواسی کے عالم میں اپنے بال نوچتی رہی۔ اپنی چھاتی پیٹتی رہی۔ لال محمد بھی حواس باختہ ہو کر مکان کے چپے چپے کو چھانتا گیا۔ وہاں

بچہ کیا بچے کی گرد تک نہ ملی۔ وہ سراسیمہ ہو کر اوپر نیچے بھاگتا رہا اور ساتھ ہی سوچتا بھی رہا کہ اتنا چھوٹا سا بچہ آخر جا کہاں سکتا ہے۔ ضرور کسی نے بچے کو اغوا کر لیا ہے۔ وہ نیچے آکر زور زور سے چلانے لگا۔ آس پاس کے لوگ یہ سوچ کر دوڑتے ہوئے چلے آئے کہ ضرور ولی محمد کے گھر میں کوئی آفت افتاد پڑ گئی ہے۔ کئی تو ہاتھوں میں کلہاڑیاں اٹھائے چلے آئے۔ جب ولی محمد کے گھر پہنچے تو یہ دیکھ کر وہ دم بخود رہ گئے کہ ولی محمد اور گل بانو دھاڑیں مار مار کر رو رہے تھے۔ ایک بزرگ نے ہمت کر کے پوچھا: "کیوں گل بے ولی محمد۔ کیا مصیبت پڑی ہے؟"

"بھائی تم ہو گئے کوئی ہمارے پوت کو گم کر چھوڑ یو"

"تم تو کار ہی تھو پھر کینو بندو تھارے پوت نو ست کے لیجیو؟"

"ماہیں (بھینس) لے کے آگے نکل گیو تھو۔ ساری ہوئی گائے کو دوھدی تھو۔ دودھ گر وار کھے کے جب یہ پوت نو چھکے کرواگیو تو یہ یاد گھیو کر پوت پالنو ماہیں تھو۔ یہ جد بھینس چلا نو گی تو ماہیں چھڑ کے آگیو۔ لات آ کے نے چھو چاکر مارو پوت کرو ماہیں ہو۔ سو ن تو دس مارو پوت کت جا سکدا ہے کوئی تو مارو پوت نو اٹھا کے لے گیو ہے۔"

"میں دسوں جی۔ نور خان کو چھوڑ کے اور کوئی نہیں ہو سکدا ہے ہمارے پوت کو گم کرن آلا۔" گل بانو سینے پر دوہتڑ مارتے ہوئے بولی۔ اچانک اس پر جیسے کسی بلا کا سایہ پڑ گیا۔ خفا وہ کھڑی ہو گئی اور پھر وہ بے تحاشہ نور خان کے گھر کی طرف بھاگنے لگی۔ ولی محمد اُسکے پیچھے آوازیں دیتا ہوا بھاگتا رہا جب کہ باقی کے لوگ ان دونوں کے پیچھے دوڑنے لگے۔

نور خان کوٹھے کے باہر بیٹھا دھوپ سینک رہا تھا۔ اس نے جب اتنے سارے لوگوں کو اپنی جانب آتے دیکھا تو وہ پہلے ٹھٹھکا پھر بڑبڑا اٹھا۔ اس سے پہلے کہ وہ کچھ سمجھنے کی کوشش کرتا گل بانو اس پر جھپٹ پڑی اور اس کے بال نوچتے ہوئے بولی۔

"تیں خدا نا کرے کت چھپا کے رکھیو ہمارے پوت نو؟"

نور خان اس ناگہانی یلغار سے اس قدر حواس باختہ ہوا کہ کچھ دیر تک تو اُسکی گھگھی بندھی رہی۔ جب ذرا سا ہوش سنبھلا تو اس نے گل بانو پر جوابی وار کر دیا۔ دیکھتے ہی دیکھتے نور خان کے گھر کا آنگن رزمگاہ میں تبدیل ہو گیا۔ کلہاڑیوں اور لاٹھیوں کا بے دریغ استعمال ہونے لگا۔ کسی نے پولیس میں خبر کر دی۔ پولیس نے بڑی مستعدی دکھا کر نور خان اور اُسکی بیوی بچوں کو بچہ غائب کرنے کے الزام میں گرفتار کر لیا۔

چار دن تک پولیس نور خان اور اُسکے بال بچوں کو زد و کوب کرتی رہی مگر اُن کے ہاتھ کوئی بھی سراغ نہ لگا۔ پولیس والے خود حیران تھے کہ آخر اتنا چھوٹا سا بچہ جا کہاں سکتا ہے اگر نور خان نے اُسے نہیں اٹھایا تو پھر وہ گیا کہاں۔ اُسے زمین کھا گئی یا آسمان نگل گیا۔ پولیس نے شدومد سے اس کیس کی تفتیش کی مگر ان کے ہاتھ کوئی بھی سراغ نہ لگا۔ جوں جوں دن گزرتے جا رہے تھے ولی محمد اور گل بانو کی بے چینی اور مایوسی بڑھتی جا رہی تھی۔ وہ پیر فقیروں کے در پر حاضری دینے لگے آستانوں کے طواف کرنے لگے اور مزاروں پر جا کر رونے اور گڑگڑانے لگے۔ ولی محمد نے تو ایک بھینس کا بھی نیاز رکھا کہ اگر اُن کا بچہ انہیں صحیح سلامت واپس مل جائیگا تو وہ پیر بابا کے مزار پر بھینس کا نیاز چڑھائیں گے۔ کیا کیا جتن نہ کئے انہوں نے اپنا بچہ واپس پانے میں مگر کوئی بھی تدبیر کارگر ثابت نہیں ہو رہی تھی۔

اُدھر بندری بچے کو پاکر پھولے نہیں سما رہی تھی۔ وہ اُسے ایک پل بھی اپنی چھاتی سے الگ ہونے نہیں دیتی تھی۔ وہ بھی بندری سے مانوس ہو کر اُسکی چھاتی سے لگ کر دودھ پیتا رہتا تھا۔ جب بھی دوسرے بندر اُسکے بچے کو چھونے کی کوشش کرتے تو وہ خونخوار ہو کر اُن پر جھپٹ پڑتی تھی۔ جب دیکھو وہ اُسے پیار دلار کر رہی ہے۔ وہ بھولے سے بھی اُسکا پاؤں زمین سے لگنے نہیں دیتی تھی۔ جب اُسکا جھنڈ اُسکے پیچھے پڑ جاتا تھا تو وہ ایک ڈال سے اُچھل کر دوسری ڈال پر پہنچ جایا کرتی تھی۔ کیا مجال کہ اُسکا ہاتھ ڈھیلا پڑ گیا ہو یا پاؤں ڈگمگایا ہو۔ اس بچے میں تو جیسے اُسکی جان بسی ہوئی تھی۔

نور خان کو پولیس نے دو دنوں تک حراست میں رکھا کیونکہ بچے کی گمشدگی کے سلسلے میں پولیس کے ہاتھ اب تک کوئی سراغ نہ لگا تھا اسلئے پہلے نور خان کے بیٹے اور اُسکی بیوی کو رہا کیا گیا تا کہ وہ نور خان کو چھڑانے کے لئے پولیس کی منہ بھرائی کر سکے۔ کہیں نہ کہیں سے پانچ ہزار کا بندوبست کروا کے نور خان نے اس مصیبت سے اپنی جان چھڑوائی۔ وہ جب حوالات سے باہر آیا تو اُسکے سر پر خون سوار تھا۔ وہ سیدھے اپنے گھر نہیں گیا بلکہ وہ ولی محمد کے گھر پر بلہ بول کر آ گیا۔ اُسنے ولی محمد اور گل بانو کی جم کر ٹھکائی کر دی در اصل اُسے جس جسمانی اذیت سے گزرنا پڑا تھا وہ اُسے بھول نہیں پایا تھا اسلئے اس نے اپنی ساری جھنجھل ولی محمد اور گل بانو پر اُتار دی۔ یعنی مرے کو مارے شاہ مدار۔ وہ بچارے تو پہلے ہی اپنے ہی غم سے دوہرے ہو چکے تھے۔ اوپر سے نور خان نے آ کر انہیں اور توڑ کے رکھ دیا۔ جب تک وہ مزاحمت یا مدافعت کر پاتے نور خان اپنے دل کی بھڑاس نکال کر چلا گیا تھا۔

نور خان کے حوالات سے چھوٹ جانے کے بعد ولی محمد کی بچی کھچی آس اُمید بھی ٹوٹ گئی۔ تھانیدار نے اُسے جھوٹے دلاسے دے دلا کر نہ صرف اس سے ایک موٹی رقم اینٹھ لی تھی بلکہ آٹھ دن تک وہ مسلسل اُسکے ڈیرے پر گھی مکھن کے پیڑے پہنچاتا رہا۔ جب نور خان نے اُن کی جم کر پٹائی کی تو وہ تھانیدار علی بخش کے پاس شکایت لے کے گیا تو علی بخش اُسکی اشک شوئی کرنے کی بجائے اُس پر ہی بگڑ بیٹھا۔

"شرم آنی چاہیے تم لوگوں کو۔ ایک نیک اور پارسا آدمی پر تم نے جھوٹی تہمت لگا دی۔ وہ بیچارا پانچ وقت کا نمازی ایسی گھناؤنی حرکت کر ہی نہیں سکتا۔ تم لوگ اپنے بچے کی اس حالت کے لئے خود ذمہ دار ہو۔ آخر کوئی ماں باپ

ایسے شیر خوار بچے کو اکیلا چھوڑ کے جانا ہے ضرور کسی جنگلی جانور نے تمہارے بچے کا شکار کر لیا ہوگا۔"

جنگلی جانور کے اس انکشاف نے تو اُسے لرزہ بر اندام کر کے رکھ دیا۔ اُسکی آنکھوں میں اندھیرا چھا گیا اور وہ دیوار کا سہارا لے کر کھڑا رہا۔ اُسکے من میں یہ سوچ کر ہول اُٹھنے لگا کہ اُنکا بچہ کسی جنگلی جانور کے منہ کا نوالہ بن چکا ہوگا۔ وہ بڑی ہمت کر کے تھانے سے باہر نکل آیا۔ اُسے لگا جیسے اُسکے پاؤں من من بھر کے ہو چکے ہوں۔ وہ سوچنے لگا کہ اگر یہ بات سچ ہو تو وہ گل بانو کو یہ جگر خراش خبر کیسے سنا پائے گا۔ وہ غم و اندوہ کی اسی کشمکش سے گزرتے ہوئے کب گھر پہنچا اُسے پتا ہی نہیں چلا۔ گھر پہنچا تو گل بانو انگاروں پر لوٹ رہی تھی۔ وہ مضطرب ہو کے اُس پر جھپٹ پڑی اور اُسکا گریبان پکڑ کر بولی۔

"لیکے آؤ ہمارے پوت نو؟ نئے رں ماں کے کروں۔ جد نئے مادو پوت نہیں ملے کوتو مارو کے ہو گے؟" لال محمد نے اُسکی ڈھارس بندھائی تو وہ اُسکے سینے سے لپٹ کر پھوٹ پھوٹ کر رونے لگی۔

گل بانو کے لئے ایک ایک گھڑی قیامت کی طرح گزر رہی تھی۔ بچے کی جدائی نے اُسے پاگل کر ڈالا تھا۔ ایک طرف دودھ نہ پلانے کی وجہ سے اُسکی چھاتی میں اب شدید درد ہونے لگا تھا اور دوسری طرف بھوک کے پیاسے رہنے سے اُسے بار بار چکر آتے تھے۔ اس کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ وہ کیا کرے۔ آخر کس کے پاس جاکے وہ اُسے اپنا دکھڑا سنائے۔ وہ آنکھیں پھیر پھیر کر خاک ڈال کے بیٹھ جاتے تھے۔ پاس پڑوسی آتے تھے ہمدردی کے دو بول اُن کی جھولی میں ڈال کر چلے جاتے تھے۔ لیکن کوئی نہیں جانتا تھا کہ اُسکے دل پر کیا بیت رہی ہے۔ ایک ایک پل اُسکے لئے کتنا جاں گسل اور تکلیف دہ ثابت ہو رہا ہے۔

ایک دن کالو بکروال جب اپنا گلہ لے کر جنگل کے اندر چلا گیا تو ایک جگہ وہ اپنے گلّے کو چرنے کے لئے چھوڑ کر ایک پیڑ کے تنے سے لگ کر بیٹھ گیا۔ تبھی اُسکی نظر اچانک سامنے والے پیڑ کی ایک اونچی ڈال پر پڑی۔ اُسنے دیکھا ایک بندری ایک انسانی بچے کو اپنے سینے سے لگائے اُسے دلار کر رہی ہے۔ وہ پہلے پہل پھٹی پھٹی آنکھوں سے یہ منظر دیکھتا رہا پھر اس پر ایک لرزہ طاری ہو گیا۔ وہ ایک چیخ مار کر اُچھل پڑا اور پھر حواس باختہ ہو کر چیختا چلاتا وہاں سے بستی کی طرف بھاگا۔ اُسے اس طرح بدحواسی میں اس طرح شور مچاتے دیکھ کر ایک گوجر نے اُسے روک کر پوچھا۔ "کیا مصیبت پڑی ہے؟"

"چاچو ولال محمد کا نا پوت ـــــــ!"

بچے کا نام سن کر وہ گوجر پہلے تو چونکا اور پھر اس کا تجسس اور اضطراب بڑھنے لگا مگر کالو اس قدر حواس باختہ تھا کہ وہ سر سے پیر تک کانپ رہا تھا۔ اُسنے کالے بکروال کو نیچے بٹھلایا۔ پہلے اُسے دم دلاسہ دیا پھر اُسے دو گھونٹ پانی پلا دئے۔ جب اُسکی اُکھڑی ہوئی سانس بحال ہو گئی تو اُسنے یہ کہہ کر سب کو حیرت میں ڈال دیا کہ لال محمد کا بچہ ایک بندری کی تحویل میں ہے جو اُسے ایک پل بھی اپنے آپ سے الگ نہیں کرتی۔ آناً فاناً یہ خبر جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی۔ جب لال محمد کو یہ خبر سنائی گئی تو اُسے پہلے یقین ہی نہیں آیا۔ گل بانو کا تو یہ خبر سن کر کلیجہ ہی بیٹھا جانے لگا۔ وہ یہ سوچ کر ننگے پاؤں جنگل کی طرف نکل کر بھاگنے کی کوشش کرنے لگی کہ کہیں بندری اُسکے بچے کو مار نہ ڈالے۔ آخر ایک وحشی جانور کا کیا بھروسہ۔ لال محمد نے اُسے روکا اور وہ خود دھڑکتے دل اور لڑکھڑاتے قدموں کے ساتھ کالے بکروال اور چار گوجروں کو ساتھ لے کر اس جگہ کی طرف روانہ ہوا جہاں پر کالے اپنا ریوڑ چھوڑ کر آیا تھا۔

کالے کی بات سو فیصدی سچ نکلی۔ لال محمد کا بچہ زندہ سلامت تھا اور یہ بچہ اُسی بندری کی پناہ میں تھا جس نے اپنا بچہ ایک ہفتہ گزرنے کے دوران میں کھو دیا تھا۔ لال محمد کا کلیجہ اپنے بچے کو دیکھ کر حلق سے باہر آنے لگا۔ وہ یہ دیکھ کر حیران و ششدر رہ گیا کہ بندری ایک پل بھی بچے کو اپنے آپ سے الگ نہیں ہونے دے رہی تھی۔ وہ بھی دنیا و مافیہا سے بے نیاز بندری کے سینے سے چمٹا اُسکے پستانوں سے لگ کر چسر چسر کے دودھ پی رہا تھا۔ اب مسئلہ یہ تھا کہ بچے کو بندری سے الگ کیسے کر دیا جائے کیونکہ بندری کسی کو بھی اس بچے کے قریب پھٹکنے نہیں دیتی تھی۔ کسی شکاری کی مدد لینا بچے کی جان جوکھم میں ڈالنے کے مترادف تھا کیونکہ بچہ تو ہر پل بندری کے سینے سے چمٹا ہوا تھا۔ بندری پر کوئی بھی وار اُلٹا پڑ سکتا تھا۔ انہیں سب سے پہلے بچے کی سلامتی کے بارے میں سوچنا تھا۔ سو فیصلہ یہ ہوا کہ سارے بندروں کو بستی کی طرف ہانکا جائے اور پھر اس بندری کو گھیرے میں لے کر اسے اس حد تک ڈرایا اور مشتعل کیا جائے کہ وہ بچے کو چھوڑ کر ان پر جھپٹنے کی کوشش کرے۔ ایک شکاری بس اسی لمحے کی تاک میں مستعد ہو کر بیٹھا رہے گا کہ کب وہ بچے کو ایک پل کے لئے اپنے آپ سے الگ کر دے اور وہ اس پر گولی داغ کر اسکا کام تمام کر دے۔

ان کی یہ حکمت عملی کسی حد تک کامیاب رہی۔ بندروں میں بھگدڑ مچ گئی۔ جھنڈ کا جھنڈ بڑبڑاہٹ میں ادھر اُدھر دوڑنے بھاگنے لگا۔ بندری بھی بچے کو لے کر بستی کی طرف آ گئی۔ وہ سیدھے لال محمد کے اسی کمرے میں گھس گئی جہاں سے اُس نے بچہ اُٹھا لیا تھا۔ مکان کو چاروں طرف سے لوگوں نے گھیر لیا۔ دو بندوق بردار مستعد ہو کر بیٹھ گئے۔ بندری بچے کو دودھ پلا رہی تھی۔ تاک میں بیٹھے ایک شکاری نے اس کی پیٹھ پر گولی داغ دی۔ بندری کی باہوں سے بچہ چھوٹ گیا اور وہ ایک طرف گری۔ گل بانو اور لال محمد سانس روکے یہ سب کچھ دیکھتے رہے۔ شکاری نے دوسری گولی داغ دی۔ بندری کی پیٹھ چھلنی ہو گئی تھی اور زخموں سے خون کا فوارہ بہہ رہا تھا۔ وہ بچے کی طرف سرکتے ہوئے گئی اُسے دودھ پلانے کے لئے کیونکہ اُس کے پستانوں سے ابھی بھی دودھ کی دھارا بہے جا رہی تھی۔ اُسنے اپنے کمزور ہاتھوں سے بچے کو اپنی باہوں میں بھرنے کی کوشش کی مگر وہ ناکام رہی۔ اس سے پہلے ہی اُسکی روح فنا ہو گئی۔

☆

# سفر در سفر

ڈاکٹر رینو بہل (چنڈی گڑھ، بھارت)

گارڈ کی سیٹی کی آواز سن کر اس کے بابا ٹرین سے اترنے کے لئے اٹھ کھڑے ہوئے اور اس کا ہاتھ ان کے ہاتھوں سے چھوٹ گیا۔ اس کے سر پر شفقت بھرا ہاتھ پھیرا اور ڈبڈبائی آنکھیں چراتے ہوئے چپ چاپ نیچے اتر گئے۔

"شونو بچی کا خیال رکھنا پہلی بار گھر سے باہر جا رہی ہے۔"

"فکر مت کرو دادا میں ہوں نا۔"

ٹرین دھیمی رفتار سے چلی تو شونو دادا ٹرین پر سوار ہو گئے۔ وہ کھڑکی میں بیٹھی اپنے بابا کو دھندلائی آنکھوں سے دیکھتی رہی۔ گاڑی کی رفتار تیز ہوئی تو بابا اس کی آنکھوں سے اوجھل ہو گئے۔ پھر اس نے آنکھوں سے بہتی گنگا جمنا کو روکنے کی بھرپور کوشش کی۔ جب گاڑی شہر سے باہر نکل آئی تو وہ اپنی سیٹ پر آرام سے بیٹھ گئی۔ پھر اس نے اپنے آس پاس کے ماحول کا جائزہ لیا۔ گاڑی مسافروں سے بھری پڑی تھی۔ اس کے بالکل سامنے والی سیٹ پر ایک بوڑھی عورت اپنے بہو اور بیٹے کے ساتھ بیٹھی تھی۔ بہو کی گود میں ایک چھوٹی بچی گلابی فراک پہنے بیٹھی تھی۔ شونو دادا اس کے ساتھ والی سیٹ پر اور ان کے ساتھ والی سیٹ پر ایک ادھیڑ عمر کا آدمی اپنا سامان سنبھال کر سیٹ کے نیچے رکھ رہا تھا۔ گرمی کے موسم کے باوجود چلتی گاڑی سے آتی تیز ہوا کے جھونکے راحت فراہم کر رہے تھے۔ وہ باہر کے نظارے دیکھنے میں مصروف ہو گئی۔ اس کی عمر تقریباً چودہ سال ہوگی۔ یہ پہلا موقع تھا جب وہ اپنے گھر سے اور اپنے گھر والوں سے دور جا رہی تھی۔ گاؤں سے باہر اس نے کبھی قدم نہیں رکھا تھا۔ اس نے تو گاؤں کے صرف کچے گھر، کھیت اور کھیتوں میں کام کرتے مزدور دیکھے ہیں جن کی ہڈیاں نمائش کرتی ہیں اور پسلیاں آسانی سے گنی جا سکتی ہیں ان کا ڈھانچہ ان کی بدحالی بیان کرتا رہتا ہے۔

وہ آدمی جس کے بدن پر صرف ایک خستہ حال دھوتی بندھی ہوتی ہے۔ وہ آدمی جس کا جسم کھیتوں میں کام کرتے کرتے گرمی، برسات اور سردی کی تھپیڑے سہہ کر جھلس چکا ہے۔ جس کی آنکھیں بالکل ویران ہیں۔ جس کے چہرے پر کبھی مسکراہٹ نہیں آتی۔ آئے بھی کیسے۔ لوگوں کے کھیتوں میں وہ اناج اگاتا ہے اور خود دن رات اپنا اور اپنے پریوار کو ایک وقت پیٹ بھر کر کھانا مہیا کرنے کی فکر اور کوشش میں لگا رہتا ہے۔ اس کے بابا بھی تو انہیں میں سے ایک ہیں۔ صبح منہ اندھیرے وہ لوگوں کے کھیتوں پر کام کرنے نکل جاتے ہیں۔ وہ جانتے ہیں کہ گھر پر چھ فرد منہ کھولے پیٹ کی آگ بجھانے کو اس کے انتظار میں بیٹھے ہوتے ہیں۔ ماں بابا کے علاوہ تین چھوٹے بھائی اور ایک چھوٹی بہن ہے۔

تیز رفتار گاڑی اسے سب سے دور لے جا رہی ہے۔ بڑھتی گاڑی کے ساتھ فاصلہ بڑھتا ہی جا رہا ہے۔

"دادا ہم دلی کب پہنچیں گے؟" اس نے شونو دادا سے بنگلہ میں پوچھا۔ جو ساتھ والے آدمی کے ساتھ تاش کھیلنے میں مصروف تھا۔

"دادا۔۔۔"

"کل شام پہنچ جائیں گے" اس نے تاش کی طرف دیکھتے بنگلہ میں ہی جواب دیا۔

سامنے والی سیٹ پر ماں کی گود میں بیٹھی بچی غوں غاں کی آوازیں نکال کر اسے بلا رہی تھی۔ وہ بھی بچی کو دیکھ کر مسکرائی اور دور سے ہی اس کے ساتھ اشاروں اشاروں میں کھیلنے لگی۔ بچی کھلکھلا کر ہنسنے لگی۔

"کیا نام ہے تمہارا؟" بچی کی ماں نے پوچھا۔

وہ اسے خالی نگاہوں سے دیکھنے لگی۔ کیونکہ وہ صرف بنگلہ جانتی تھی اور وہ لوگ بنگالی نہیں تھے۔

شونو دادا نے اسے نام بتانے کو کہا۔

"ستیا"

"کہاں جا رہی ہو؟"

"ستیا" اس نے پھر سے اپنا نام دہرایا۔

"دلی جا رہی ہے جی صاحب۔ یہ میری بھتیجی ہے۔ اسے صرف بنگلہ آتی ہے۔"

پھر وہ دیر تک اس بچی کے ساتھ کھیلتی رہی۔ اسے اپنی چھوٹی بہن دیپالی یاد آ گئی جو ابھی ماں کی گود سے باہر نکلی تھی۔ ویسے تو سبھی بہن بھائی ماں سے زیادہ اس کی گود میں پلے بڑھے ہیں۔ ننھی ستیا کھیلنے کودنے کی عمر میں ہی بہن بھائیوں کی ماں بن گئی۔ ماں گھر کا کام کاج کر کے زمیندار کے گھر کام کرنے چلی جاتی تھی تو وہی ان سب کا ماں بن کر خیال رکھتی۔ گاؤں کے آخری چھور پر ان کا چھوٹا سا کچا گھر جس کے آنگن میں آم کے درخت کی چھاؤں میں وہ ان کے ساتھ کھیلا کرتی۔ کبھی کبھی وہ ان سب کو گھر چھوڑ اپنی سہیلیوں کے ساتھ لوگوں کے باغ باغیچوں سے پھل توڑ توڑ کر ان کے لئے لے آتی اور کبھی سب کے ساتھ گاؤں کے تالاب پر چلی جاتی اور سب مل کر مچھلی پکڑنے کی کوشش کرتے۔ جب وہ کامیاب ہو جاتی تو اسے ایسے سنبھال کر لاتی جیسے بہت نایاب خزانہ ہاتھ لگ گیا ہو۔ اسے بے صبری سے ماں کے گھر لوٹنے کا انتظار رہتا کہ کب وہ ان کو مچھلی پکا کر کھلائے گی۔ ماں جب گھر میں داخل ہوتی تو سب سے پہلے ان کی نظر زمیندار کے گھر سے ملے بچے کچھے کھانے پر ہوتی۔ کھانا چاہے کتنا بھی باسی ہوتا مگر ہوتا بڑا لذیذ۔ اس کی مہک سے منہ سے پانی ٹپکنے لگتا۔ اس کی خوشبو سے ہی اس کا ذہن تصور کرتا کہ وہ عرب کا کھانا کھا رہی ہے اس کے نتھنے پھڑکنے لگتے کھانے

کی خوشبو محسوس ہونے لگی تو اُس نے آنکھیں کھول دیں۔ سامنے والے بھی کھانا کھا رہے تھے۔ اُسے بھی بھوک محسوس ہونے لگی۔ اُس نے شونو دادا کی طرف دیکھا وہ اب بھی تاش کے پتوں میں اُلجھے ہوئے تھے۔ اُس کے پیٹ میں چوہے کودنے لگے۔ بوڑھی عورت سے اُس کی حالت چھپی نہ رہ سکی۔ اُس نے بچے کو کہہ کر اُس کے لیے بھی پلیٹ میں کھانا ڈال کر اُس کی اور بڑھا دیا۔ پہلے تو وہ انا کرتی رہی اور جب شونو دادا نے اجازت دے دی تو اُس نے چپ چاپ کھانا لے لیا۔

گاڑی اپنی تیز رفتار سے منزل کی اور بڑھتی ہی جا رہی تھی۔ کھڑکی سے ڈوبتا سورج اُسے بہت بھلا لگ رہا تھا۔ آسمان پر چھلکی لالی اس سے پہلے اتنی دلکش اس نے کبھی نہ دیکھی تھی۔ سورج کی روشنی کو دھیرے دھیرے رات کے اندھیرے نے نگل لیا اور چاند آسمان پر اپنا حُسن لئے نمودار ہوا اور چاروں طرف اپنی چاندنی بکھیرنے لگا۔ گاڑی کے اندر مدھم روشنی جل اُٹھی۔ مسافر کھانا پی کر سونے کی تیاریاں کرنے لگے۔ سامنے والے ابھی سونے کی تیاری کر رہے تھے۔ بچی ماں کی گود میں سو چکی تھی۔ شونو دادا نے بھی اُسے سب سے اوپر والے برتھ پر سونے کے لئے چڑھا دیا۔ لیٹتے ہی اُسے اپنے بستر کی یاد آ گئی۔ کیسے اُس کے چھوٹے بھائی بہن اُس کے ساتھ چپک چپک کر سونے کے لئے آپس میں لڑتے تھے۔ چھ ماہ پہلے جب رات کی خاموشی میں بستر پر لیٹے اُس نے بابا کو ماں سے کہتے سنا تھا کہ "نکوں اپنے گھر کی مرمت کروا رہا ہے۔ یہ برسات تو اُس کی بے فکری میں گذرے گی"۔

"تبھی پیسے بھیج رہی ہے کیا شہر سے؟"

"وہی یہ سب کر رہی ہوگی ورنہ نکوں کے گھر تو ایک وقت کا کھانا بھی محال تھا۔ وہ داسی ہو تو نرک سے نکالا جا سکتا ہے"۔

اُس وقت اسے معلوم نہ تھا کہ وہ بھی گھر والوں کو غربت کے نرک سے نکالنے کا ذریعہ بنے گی۔ ایک روز بابا کی ملاقات شونو سے ہوئی تو انہیں سیاہ اندھیری رات میں ایک اُمید کی کرن نظر آئی۔ شونو انہیں کے گاؤں کا رہنے والا تھا۔ کئی سال پہلے جب ان کا گاؤں باڑھ کی چپیٹ میں آ گیا اور گاؤں کے گاؤں تباہ ہو گئے، کئی جانیں باڑھ کی بلی چڑھ گئیں تو شونو پیٹ کے لئے گاؤں چھوڑ پہلے کلکتہ اور اب دلی میں جا بسا۔ وہ ایک کمشن ایجنٹ کا کام کرتا تھا۔ گاؤں کے لوگ اُسے مسیحا سمجھتے ہیں۔ نہ صرف اپنے گاؤں بلکہ آس پاس کے گاؤں میں بھی اُس کا بول بالا ہے۔ وہ لڑکیوں کو شہر لے جاتا ہے اور انہیں کام دلاتا۔ کمشن وہ گاؤں والوں سے نہیں بلکہ دوسری پارٹی سے لیتا ہے۔ جب گاؤں کی لڑکیاں جوانی میں قدم رکھنے کی تیاری کر رہی ہوتی ہیں تو غریب ماں باپ کو شونو یاد آ جاتا ہے اس کا فرض صرف انہیں ایک بار کام پر لگانے تک محدود رہتا اُس کے بعد اُس کی ذمہ داری ختم ہو جاتی اُس کی بلا سے وہ چاہے دوسری بار کام بدلے یا شادی کرا کر گھر بسا لے یا پھر آسان کمائی کے دوسرے وسیلے تلاش کر لے۔ پہلے تو شونو کا دو تین مہینے بعد چکر لگ جاتا تھا اور وہ ایک ساتھ تین چار لڑکیوں کو شہر لے جاتا تھا چاہے وہ کسی عمر کی ہوں مگر جب سے سرکار نے بال مزدوری کے خلاف قانون بنایا تھا، اُس جیسے کئی ایجنٹ پولیس کی نظروں میں آ گئے تھے۔ بدعنوانی میں کچھ زیادہ ہی بڑھ گئی تھی جس کی وجہ سے اس کا دھندہ بھی مندا پڑ گیا تھا۔ اب وہ ایک چکر میں صرف ایک دو لڑکیاں ہی لاتا تھا اور کم عمر کی لڑکیاں تو بالکل ہی نہیں۔ وہ تو تمنا کا بابا اُس کے دور پار کے رشتے میں سے تھا اور بہت منتیں کر رہا تھا۔ پچھلی بار تو اُس نے ٹال دیا مگر اس بار وہ اس لئے راضی ہو گیا کہ خالی ہاتھ جانے سے بہتر ہے اسے ہی بھیجی بنا کر لے جائے۔ اب آس پاس کے علاقے میں کئی شونو پیدا ہو چکے تھے اس کا اثر بھی اُس کے دھندے پر پڑ رہا تھا۔

اُس رات بابا نے ماں سے کہا تھا

"شونو بڑی مشکل سے راضی ہوا ہے۔ کہتا تھا ابھی یہ چھوٹی ہے مگر میں نے منتیں کر کے اُسے منا لیا"۔

"کیا وہ اسے دلی لے جائے گا؟"

"ہاں"

"سنا ہے دلی بہت دور ہے کلکتہ میں کام مل جاتا تو اچھا ہوتا وہ تو پاس ہی ہے"۔

"پاس ہوتا ہے تو بچوں کا دل کام میں نہیں لگتا پھر ماں باپ بھی ملنے بھاگے چلے جاتے ہیں اور بڑے لوگ یہ سب پسند نہیں کرتے۔ دور ہو گا تو لڑکی سال دو سال میں ایک بار ہی گھر جا سکے گی"۔

"اب میری بچی بھی اتنی دور چلی جائے گی۔ وہ ہمارے بنا کیسے رہ پائے گی؟" ماں کی آواز بھرا آئی تھی۔

"اب تو رونا دھونا بند کرو۔ لوگوں کے بچے بھی تو گھر سے باہر جاتے ہیں۔ بہت مشکل سے تو شونو ملا ہے بس اُس کے جانے کی تیاری کرو۔ رونے دھونے سے کچھ نہیں ہونے والا"۔

ماں باپ کی باتیں سُن اس نے اپنے ساتھ سوئے بہن بھائیوں کو اپنے ساتھ چپکا لیا۔ اُس کی آنکھوں سے پانی چھم چھم بہنے لگا۔ اُس کی ہچکیاں سُن ماں اُس کے پاس آ گئی۔ اسے پیار سے سینے سے لگا لیا مگر آج روتے روتے کب اُس کی آنکھ لگ گئی اسے پتہ ہی نہ چلا۔

نئی صبح کے ساتھ اُس نے بھی نئی زندگی کے بارے میں سوچنا شروع کر دیا۔

اُسے کام ملے گا۔

بھر پیٹ کھانا ملے گا۔

پہننے کو اچھا کپڑا ملے گا۔

ماں بابا کو بھیجنے کے لئے پیسے ملے گے۔

بہن بھائی بھی بھر پیٹ کھانا کھائیں گے۔
اُس کا کچا گھر پکا بن جائے گا۔
پھر برسات میں راتیں ٹپکتی چھت کی طرف دیکھ دیکھ جاگ کر نہیں گزارنی پڑیں گی۔
پھر اُس کے ماں بابا کا قرض بھی ڈھل جائے گا۔
وہ شہر میں جا کر خوب محنت کرے گی۔ اپنے مالکوں کو کبھی شکایت کا موقع نہیں دے گی۔ کتنی ہی معصوم آنکھوں میں بڑے بڑے سپنے سجائے۔ گاڑی تیز رفتاری سے اُسے منزل کی طرف لئے بڑھ رہی تھی۔

گاڑی میں لوگوں کی ہلچل سے اُسے محسوس ہوا کہ اب دلی دور نہیں۔ مسافروں نے اپنا سامان باندھنا شروع کر دیا تھا۔ اُس کے پاس بھی ایک چھوٹا سا تھیلا تھا جس میں ماں نے چند پرانے کپڑے سنبھال کر ڈال دیئے تھے۔ شام ڈھل رہی تھی مگر سٹیشن پر دن کے اُجالے جیسی روشنی چمکی ہوئی تھی۔ سٹیشن پر لوگوں کا سیلاب دیکھ کر وہ حیران اور پریشان ہو گئی۔ سبھی تیز تیز نجانے کس طرف چلے جا رہے تھے۔ اُسے ایسے محسوس ہوا کہ کہیں آگ لگ گئی اور وہ سب اسے بجھانے جا رہے ہیں۔ اُس نے کاندھے پر اپنا تھیلا لٹکا لیا اور شوبھو دادا کا ہاتھ مضبوطی سے پکڑ لیا۔ کبھی دھکا اِدھر سے پڑتا اور تو کبھی دوسری طرف سے اور کبھی پیچھے سے دھکا اس طرح پڑتا کہ وہ خود بخود آگے بڑھتی جاتی۔ گاڑیوں اور لوگوں کے شور میں کسی نے اونچی آواز میں شوبھو دادا کو پیچھے سے پکارا۔ انہوں نے پلٹ کر دیکھا تو اُس کا ہاتھ مضبوطی سے پکڑ لیا اور تیز تیز قدموں سے چلنے لگے۔ اُن کے قدم سے قدم ملانے کے لیے وہ تیز تیز چلنے لگی جیسے وہ بھاگ رہی ہو۔ پیچھے سے آنے والی آواز جب قریب ہوئی تو شوبھو دادا نے پیچھے مڑ کر دیکھا اور وہ اس طرح تیز بھاگے کہ اس کا ہاتھ ان کے ہاتھوں سے چھوٹ گیا۔ اُس نے دیکھا کہ وہ آگے بھاگے چلے جا رہے ہیں اور دو پولیس والے اُن کے پیچھے اُنہیں پکڑنے کی کوشش کر رہے ہیں۔ دیکھتے ہی دیکھتے وہ بھیڑ میں اوجھل ہو گئے۔ اُس کے قدم وہیں جم گئے۔ بھیڑ اس کو چیرتی ہوئی بڑھتی جا رہی تھی۔ اُسے لگا لوگوں کے سمندر میں وہ بالکل تنہا ہے اتنی بڑی دنیا مگر کوئی اپنا نہیں۔ انجان جگہ، انجان زبان، اجنبی چہرے۔ ڈر کے مارے وہ زور زور سے رونے لگی۔ چند لوگ اس کا رونا سن کر رک گئے۔ اس سے کچھ پوچھ رہے ہیں پر وہ اُن کی بات سمجھ نہیں رہی ہے۔ اُسے چپ کرانے کی کوشش کر رہے ہیں اُسے حوصلہ دے رہے ہیں وہ تو چپ ہونے کا نام ہی نہیں لے رہی۔

وہ اپنے گھر سے اتنی دور چلی آئی ہے اُسے تو صرف اپنے گاؤں کا نام پتا ہے اُس کے پاس تو واپس جانے کے لئے پیسے بھی نہیں ہے اب وہ کیا کرے کہاں جائے؟ دن ڈھل چکا ہے۔ رات کے سائے بڑھنے لگے ہیں۔ پتا نہیں اُسے اس انجان شہر میں کوئی مددگار نصیب ہوگا یا پھر ہزاروں بدنصیب لڑکیوں کی طرح وہ بھی بدنام اور گمنام اندھیروں میں کہیں روٹی کپڑے کے چنے

## ایک نمکین غزل

(نثری نظم نگار شعراء سے معذرت کے ساتھ)

کیا شاعری ہے قافیہ نہ ہی ردیف ہے
پہلے ثقیل تھی اگر اب یہ لطیف ہے

بندش نہ اب عروض ہے بے حال ہر خیال
فصلِ ربیع تھی آج کل فصلِ خریف ہے

میرا جی اور راشد نے جو ڈالی تھی اِک طرح
اب مجھ سمیت ہر کوئی اُن کا حریف ہے

دیتے ہیں داد اِس طرح مجھ کو اساتذہ
حضرت کہاں کے شاعر یہ تو ظریف ہے

بدمعاش تھی جو میرا اور غالب کے عہد میں
میرے نکاح میں جب سے ہے تب سے شریف ہے

سُن کر میری تازہ غزل گلزار نے کہا
لچھن یہ چھوڑ اے جانِ من اب تو ضعیف ہے

گلزار (عزیز جاں گلزار جاوید)

ممتاز احمد
(برمنگھم برطانیہ)

# گلبدن

احسان بن مجید (اٹک)

چند دنوں سے اسے پتا نہیں کس چیز کی ضرورت آپڑی تھی جو کبھی وہ اپنے دفتر میں پڑی میز کی درازیں کھنگالتا کبھی گھر کے ڈرائنگ روم میں رکھی چوبی الماری کے شیلفوں پر پڑے کاغذات بکھیر کر بیٹھ جاتا اور جب مطلوبہ چیز تلاش کرنے میں ناکام ہو جاتا تو اس کا جی چاہتا اپنا بھیجا نکال کر کتوں کو ڈال دے جس میں حافظہ نام کی کوئی شے ہی نہیں، کوئی اتنے لمبے عرصے کی بات بھی نہیں، یہی کوئی دو تین ماہ پہلے کی بات ہے جب وہ لیبارٹری سے لوٹا تھا، پھر اس کے بعد جیسے اس کے ذہن پر دھند سی چھا جاتی اور گھبراتے ہوئے وہ سر کے بال بے ترتیب کر لیتا لیکن گلبدن کے کمرے میں آتے ہی ہاتھوں سے درست کر لیتا، ہونٹوں پر جلتی بجھتی مسکراہٹ لے آتا اور پھر اس کی آنکھیں گلبدن کے چہرے پر جانے کیا تلاشتی رہتیں، خیالات کی ایک قطار اس کے ذہن سے گزرتی رہتی، خواب پوش خیالات، لولے لنگڑے خیالات، بے ہودہ، شرمندہ سے خیالات ـــــ گلبدن لوٹ جاتی تو اس کے قہقہوں کی بازگشت اس پر ہتھوڑے برساتی اور کبھی اس کے من میں پیار کے سوتے پھوٹتے تو وہ اپنی باہیں اس کی گردن میں ڈال کر جھول رہتی، اپنی آسودگی کے در اس پر وا کرتی تو جانے اسے ایسا کیوں لگتا جیسے وہ گندگی کے ڈھیر پر بیٹھا ہو، یہ تو وہ گلبدن ہی نہیں تھی جسے حاصل کرنے کے لیے اس نے گھر میں طوفان برپا کیے رکھا حتیٰ کہ والدین کو خودکشی کی دھمکی بھی دے ڈالی تھی۔ گھر بھر کی فضا میں ہوائی تیرنے لگی لیکن اس کا پیار پھر بھی اسی جگہ ـــــ یہ طوفان اٹھا کہاں سے، کب اور کیوں، اتنے سارے سوالات اور فضولیات وہ کیونکر سوچتا اور اگر سوچتا بھی تو یہی کہ زندگی میں اب صرف گلبدن کی کمی ہے باقی سب کچھ ہے سرکاری عہدہ، بنگلہ، گاڑی اور نوکر چاکر، ایک مکمل زندگی، جس کی خواہش کبھی ممنوع نہ رہی، پھر بھی جیسے کوئی گوشہ خالی ہے کہیں کوئی خلا ضرور ہے لیکن اس کے لیے اس نے تیرہ سال تک جنگ لڑنے کا اعلان کر کے مقابل کو پسپائی پر مجبور کیا اور گلبدن فتح کر لی، فتح کا نشہ بھی عجیب شے ہے اترنے کا نام ہی نہیں لیتا، بس یہی ملک تھا، یہی ریاست اور یہی سلطنت تھی جس پر اس نے اپنا جھنڈا گاڑا اور بے فکر ہو گیا، امریکہ کی طرح عراق فتح کرنے کے بعد ایران اور دوسری ریاستوں پر دلیل نہیں بنائیں۔ زندگی صراط مستقیم پر گامزن ہو گئی کہیں کوئی موڑ نہیں، کوئی دوراہا نہیں، جہاں وہ چند لمحے رک کر سوچتا کہ اب کیا کرنا چاہیے۔ وہ جب بھی دفتر سے لوٹتا گلبدن کو منتظر پاتا، خود سرشار ہوتا اور آنکھوں کو سیراب کرتا رہتا لیکن وہ کیا زندگی ہوئی جس میں انسان ایک بار ٹھہر کر نہ رہ جائے وقت یوں دبے پاؤں گزرا کر

تین سال بیت گئے، گلبدن کے چہرے سے ہولے ہولے دہقانی رخصت ہونے لگی وہ اس نے بھی دیکھا، محسوس کیا اور پھر ایک شام چائے پر اسے کریدا۔

گلبدن، تم چند دنوں سے خاموش اور اداس رہنے لگی ہو، کیا پریشانی ہے تمہیں، چلو لانگ ڈرائیو پر چلتے ہیں کھانا بھی باہر کھائیں گے یا میکے چند دن گزارنا چاہتی ہو، آؤ میں تمہیں چھوڑ آتا ہوں!

گلبدن کی آنکھیں ڈبڈبا گئیں، یوں جیسے آئینہ پانی میں ڈوب جائے، اسے یکدم اپنی خطا کا احساس ہوا اسے لگا جیسے اس نے مالکونس چھیڑنے کی بجائے دیپک الاپ دیا ہو، اچھا ہوتا اگر یہ سوال پھر کبھی کے لیے اٹھا رکھا جاتا لیکن تب تک یہ پھوڑا ناسور بن چکا ہوتا اسے کیا پتا تھا کہ گلبدن کب سے کوئی روگ اپنے اندر پال رہی ہے۔

ہماری شادی کو کتنا عرصہ ہوا ارسلان!

تین سال، لیکن یہ کوئی اتنی طویل مدت تو نہیں، میں تمہاری الجھن اور شدت خواہش بھانپ گیا ہوں چلو صبح لیبارٹری چلتے ہیں۔ اس نے تھوڑی دیر تک اسے خود گلبدن سمجھا، وہی خواہش اپنے اندر اتار کے دیکھا، اسے ایک تپش کا احساس ہوا اس کا بدن ایک الاؤ میں جلنے لگا، محفل میں بھی تنہائی کے احساس نے اسے جیسے لپیٹ کر کے رکھ دیا، ایک خواہش مسلسل سوئی بن کے اس کے اندر چھید کرنے لگی، تب اسے لگا خواہش ناسور کیسے بنتی ہے بدن کیسے جلتا ہے، پیار اداس کیوں ہو جاتی ہے ـــــ ان تین سال کے عرصہ میں اس کا ذہن بھول کر بھی اس طرف نہیں آیا، گلبدن پھوڑے کی طرح پکی رہی، سلگتی رہی، دھواں اٹھتا رہا، پر شعلہ نہ لپک سکا۔ بس یہی وقت تھا جب ارسلان کی بات بات نہیں نشتر بن گئی تھی۔ پکا ہوا پھوڑا بہہ نکلا تھا۔

چلو کسی دن لیبارٹری چلتے ہیں! اس نے گلبدن کی آنکھوں میں جھانکا۔

کیوں لیبارٹری کیوں چلیں گے! گلبدن چونک سی گئی تھی۔

چیک اپ ہو جائے گا، میرا بھی اور ـــــ تمہارا بھی! ارسلان نے کرسی سے ٹیک لگا کر سگریٹ کا لمبا گہرا کش لیا جو اس نے پہلے کبھی نہیں لیا تھا۔ ایک بار اس کا جی چاہا گلبدن سے کہہ دے تم خوف زدہ کیوں ہو گئی ہو، میں تو یوں ہی کہہ رہا تھا، لیکن اس کے اندر ایک مرد بول پڑا، یوں ہی کہاں کہہ رہے تھے، تم تو سنجیدہ تھے، اب مردانگی کا تقاضا یہی ہے کہ جو کہا ہے وہ کر گزرو۔

لیکن اس کی کیا ضرورت ہے، ہم بھرپور زندگی گزار رہے ہیں!

گلبدن رضامندی کا اظہار نہیں کر رہی تھی۔

اچھا اگر تم مطمئن ہو تو رہنے دیتے ہیں! ارسلان نے اس کی بے چینی بھانپ لی لیکن دل میں کوئی ارادہ باندھ لیا تھا۔ گلبدن کے چہرے پر ایک سکون سا چھا گیا اور بات آئی گئی ہو گئی۔ زندگی کے وہی معمولات، وہی قہقہے،

وہی سرگوشیاں اور وہی شب و روز، جیسے کوئی پریشان کن بات ہوئی ہی نہیں تھی۔ ارسلان اسی نہج و ڈگر سے دفتر جاتا اور لوٹ آتا۔ پھر نگبین اور وہ آمنے سامنے بیٹھ جاتے اور چند گھنٹوں کی جدائی کا اظہار کرتے لیکن ارسلان کے دل میں جیسے کوئی چٹکی بھر کے بھول گیا تھا اور کبھی اس کی چٹکی کی چبھن اس کے پورے جسم میں پھیل کر اسے ایک کرب سے دوچار کر جاتی اور پھر جانے کون کون سے وسوسے اپنے حصار میں لے لیتے، شاداب چہرے پر جیسے زخ ہوائیں گزر جاتیں۔ وکیوں بھی یہ کوئی پریشانی والی بات تو نہیں جو تم ہلکان ہوئے جا رہے ہو! وہ خود کلامی کرتا اور پھر جیسے ایک آسودہ سی مسکراہٹ اس کے لبوں پر پھیل جاتی۔

سہ پہر کے ساڑھے تین بج رہے تھے، وہ ابھی چند کاغذات پر دستخط کر کے فارغ ہوا تھا، اس نے کرسی کے ساتھ ٹیک لگا کر سگریٹ سلگایا اور ایک بھرپور کش لیا لیکن چند سیکنڈ کے بعد اس کے ذہن میں گھنٹی سی بجی، یوں جیسے بروقت جاگنے کے لیے ٹائم پیس پر الارم کی گھنٹی بجنے لگے۔ یہ اس کے ارادے کی گھنٹی تھی جو اس نے سکون سے سگریٹ ختم کر کے ایش ٹرے میں مسلا اور اٹھ کر دفتر سے باہر آ گیا، وہ خود ایک ادارے کا سربراہ تھا اس لئے اسے کسی سے چھٹی لینا یا مانگنے کی ضرورت نہیں تھی جو اس نے گاڑی گیٹ سے باہر نکالی اور بڑی سڑک پر ہو لیا، آج اس کی طبیعت بھی ہشاش تھی اور موسم بھی خوشگوار ہو رہا تھا، وہ سائن بورڈ پڑھتا جا رہا تھا، اچانک اس کی نظر ڈاکٹر لیباڈوی پر پڑی جو اس نے فوراً اسٹیئرنگ وہیل گھمایا اور گاڑی گیٹ سے اندر لے جا کر پارک کرنے کے بعد ریسپشن سے ہٹا ہوا ویٹنگ روم میں جا کر بیٹھ گیا، اس کے ساتھ کرسی پر ایک نوجوان پہلے سے بیٹھا تھا، صحت مند جسم، خوبصورت خطوط، پور قد۔۔۔۔ وقت گزارنے کے لیے اس سے گفتگو کا آغاز ارسلان نے ہی کیا اور پھر دونوں نے اپنا اپنا سینہ چیر کر ایک دوسرے کے سامنے رکھ دیا، منیر جتنی دھیمی آواز سے بات کر رہا تھا اتنی ہی دھیمی آنچ میں سلگ بھی رہا تھا۔۔۔۔ ارسلان نے اپنے دل میں اس کے لیے ہمدردی محسوس کی۔ منیر کی بات ابھی جاری تھی کہ اس کا نام پکارا گیا، وہ فوراً لپکا، لیباڈوی اسسٹنٹ سے کوئی بات کی اور ملحقہ کمرے کی طرف بڑھ گیا۔ ارسلان اپنی کسی سوچ کی تھاہ میں اتر گیا، منیر کوئی بیس منٹ بعد نمودار ہوا لیکن دور سے ہی اشارہ کر کے باہر نکل گیا۔

عجیب آدمی ہے اپنی تازہ کہانی سنائے بغیر چلا گیا! ارسلان نے دل میں اسے کوسا۔

ایک گھنٹہ مزید گزر گیا، ویٹنگ روم میں بیٹھے لوگ بکھر بکھر کر رہے تھے لیکن کسی چہرے پر مسکراہٹ نہیں تھی، یہ سب لوگ اپنے جسموں میں چھپی ہوئی مختلف بیماریاں ساتھ لائے تھے۔ ارسلان نے سگریٹ سلگانا چاہا لیکن اسی لمحے اسے بلا لیا گیا۔ مختلف مراحل سے گزرنے کے بعد وہ فارغ ہوا تو لیباڈوی اسسٹنٹ نے کل رپورٹ حاصل کرنے کا کہا۔ وہ اسی ترنگ میں گھر پہنچا، نگبین حسب معمول اس کی منتظر تھی، اس نے غسل کیا کپڑے بدلے اور چائے کی میز پر پہنچا۔ دونوں آمنے سامنے بیٹھے نظریں سیراب کرتے رہے۔ رات ہوئی، دن چڑھا اور وہ دفتر روانہ ہو گیا۔ دن بھر کی دفتری مصروفات خوش اسلوبی سے نبھانے کے بعد وہ مقررہ وقت پر لیباڈوی پہنچا۔ اسسٹنٹ فارغ بیٹھا تھا اس لئے وہ سیدھا کھڑکی پر پہنچا، علیک سلیک ہوئی، اس کے چہرے پر مسکراہٹ تھی۔

آپ کی رپورٹ تیار ہے! اسسٹنٹ نے میز کی دراز سے ایک لفافہ نکال کر اس کے ہاتھ میں تھما دیا۔

رزلٹ کیا ہے؟ وہ مسلسل مسکرا رہا تھا۔

آپ خود ہی پڑھ لیجئے! وہ اپنے آپ کو مشغول رکھنے کی کوشش کرنے لگا۔

دیکھئے، مجھ میں سب کچھ سننے کا حوصلہ ہے، آپ کہہ دیجئے! ارسلان نے اصرار کیا۔

اسسٹنٹ نے پہلے سر کھجایا اور گویا ہوا آپ کی ازدواجی زندگی خوشگوار تو ہے لیکن۔۔۔۔ چند لمحوں کی مسلسل خاموشی، ارسلان کے چہرے کی مسکراہٹ کہیں ہوا میں تحلیل ہو گئی جو اس کا جی چاہا رپورٹ کے پرزے کر کے یہیں بکھیر دے لیکن جانے اس نے ایسا کیوں نہیں کیا۔ اس نے لفافہ تہہ کر کے پتلون کی بیک پاکٹ میں رکھا اور ہارے ہوئے جواری کی طرح قدم اٹھاتا وہاں سے نکل آیا۔ نگبین کا سامنا کرنا اسے قیامت لگ رہا تھا، وہ تو یہ سوچ رہا تھا کہ گھر داخل ہوتے ہی نگبین اس کا گریبان پکڑ کر جھنجھوڑ ڈالے گی، وہ اسے کیا کہہ سکے گا، خاموش رہے گا نظریں زمین میں گاڑے ہوئے۔ وہ بوکھلایا ہوا گھر پہنچا اور نگبین کو نظر انداز کرتے ہوئے بیڈروم میں چلا گیا، پتلون کی جیب سے لفافہ نکال کر کہیں رکھا اور قدرے مطمئن ہو گیا لیکن ایک دکھ جیسے اس کے جسم کا حصہ بن گیا تھا۔ وقت کی ندی بہتی رہی اور دو ماہ بیت گئے جب نگبین نے ایک شام اپنی باہیں اس کے گلے میں ڈالتے ہوئے مسکرا کر جانے کیا کہا کہ اسے گھن سی آئی اور وہ پیچھے ہٹ گیا۔ نگبین کا چہرہ جیسے اتر گیا لیکن ایک سرشاری کا احساس بہر حال اسے تھا۔

نگبین کے اس انکشاف نے ارسلان کے لیے ایک نئی قیامت کھڑی کر دی تھی، اسے نگبین کے کردار پر شک گزرنے لگا تھا، وقت بے وقت دفتر سے گھر لوٹ آتا اور جانے کیا تلاش کرتا رہتا۔

نگبین، تمہاری کوکھ میں پلنے والا بچہ کس کا ہے! مطلوب چیز کی تلاش میں ناکامی کے ایک دن اس نے اسے اپنے سامنے بٹھا کر پوچھ لیا۔

یہ کیا کہہ رہے ہو ارسلان! نگبین کی آنکھیں حیرت سے پھیل گئیں۔

تم میرے سوال کا جواب دو! غصے سے ارسلان کی جیسے سانسیں

باقی: صفحہ نمبر ۱۲۳ پر ملاحظہ کیجیے

# گولی کی زبان

گلزار جاوید (راولپنڈی)

مجھ سا بدنصیب دنیا میں کوئی نہ ہوگا جسے اپنی ذات، اپنے گرد و پیش، اپنے ماحول سے کراہیت آتی ہو۔ مرگ پر اس کے الفاظ ہتھوڑا بن کر میرے دماغ پر برس رہے ہیں۔

عجیب منطق تھی اس کی، عجب استدلال تھا۔ وہ کسی طرح بھی یہ ماننے کے لئے تیار نہ تھا کہ محبت کی طرح نفرت بھی انسان کا فطری حق ہے۔ اس روز کیا آفاقی جملہ اس سے سرزد ہوا تھا۔

"خوش نصیب ہوں میں میرا کوئی دشمن نہیں، کسی کو یہ دعویٰ ہے تو اس کی گولی کے لئے میرا سینہ حاضر ہے مگر اس کے سینے کے لئے میرے پاس کوئی گولی نہیں۔"

سمجھ میں نہیں آتا، بات کہاں سے شروع کروں۔ اس کے خیالات کی عظمت سے یا اپنے اعمال کی پستی سے، ذہن پر بہت زور دیتا ہوں تب اس منظر کی دھندلی سی تصویر ابھرتی ہے۔

سردی کی سخت ترین شام تھی۔ وہ اور میں شہر کے ہنگاموں سے دور کسی ریستوران کے پرسکون ہال میں بیٹھ کر کافی کی گرم گرم چسکیوں سے لطف اندوز ہونے کے لئے گھر سے نکلے تھے۔ شرط اس کی وہی دقیانوسی پیدل چلنے کی تھی، میں بادل ناخواستہ تیار ہوگیا۔

ہم دونوں کا شمار رئیسوں میں ہوتا ہے اور نہ ہم ان جیسی کو ترستے ہیں۔ ہفتہ بھر کی محنت شاقہ کے بعد اتنے پیسے ضرور پس انداز کر لیتے ہیں جس سے زندگی کا کچھ سامان مہیا ہو سکے۔ خود کو کلچرڈ شو کرنے یا کلچرڈ لوگوں کی صحبت سے لطف اندوز ہونے کی غرض سے ہفتے میں ایک بار شہر کے بڑے سے ریستوران کا رخ ضرور کرتے ہیں۔

میں تو سدا سے زمانے کی ہوا، موسم اور مزاج کے ساتھ چلنے کا قائل ہوں۔ مگر میرا یہ ہمراہی دوست زندگی کے ہر عمل کو مثبت سوچ کی عینک سے دیکھنے کا عادی ہے۔ یہی تو تیج دوسرے سے بھی کرتا ہے۔ آج بھی اس کے ہمراہ پیدل چلتے ہوئے مجھے احساس تک نہ ہوا کہ وہ کب رک کر ایک خوبصورت عمارت کے سامنے دل گیر کھڑا ہے۔ میری آواز کا اس پر اثر نہ ہوا تو پاس جا کر متوجہ کرنے پر بولا "اس عمارت کو غور سے دیکھو" میں نے کہا "میں تو ہر عمارت کو غور کیا حسرت سے دیکھتا ہوں۔ مگر آج تک کسی عمارت نے مجھ پر ترس کھا کر اپنے حقوق ملکیت میرے نام نہیں کئے۔"

بولا "مذاق چھوڑو اور غور سے اس عمارت کو دیکھو کتنی عالیشان مضبوط اور کشادہ ہے"

"ہوگی مجھے کیا" میں نے جواب دیا۔

"کیا یہ ممکن نہیں کہ آج ریستوران کا پروگرام ملتوی کر دیا جائے؟ تم بہانہ مانو تو اکیلے جا سکتے ہو میرا بالکل موڈ نہیں۔" اس کے عذر پر میرا جھلانا فطری تھا۔ "تم سمجھتے کیا ہو اپنے آپ کو؟ ایک گھنٹے کی سرتوڑ کوشش کے بعد جناب اس شرط پر تیار ہوئے کہ پیدل چلیں گے اب سانپ سونگھ گیا ہے جو آپ کا موڈ خراب ہوگیا۔ میں دوست ہوں تمہارا، ماتحت یا ملازم نہیں کہ ہر بات پر لبیک کہہ سکوں۔" میرے لہجے کی تلخی کو فراموش کرتے ہوئے بولا۔

"پتہ ہے جب بھی ایسی عالیشان خوبصورت عمارتیں دیکھتا ہوں تو ان کی ظاہری شان و شوکت کے باوجود مجھے یہ عمارتیں اداس اور سوگوار نظر آتی ہیں۔ اس دلہن کا بناؤ سنگھار، سج دھج دیدنی ہوتی ہے مگر گھونگھٹ کے اندر ایک کرب ہوتا ہے جدائی کا اور بے بسی کے آنسو۔ میرا دل یہ سوچ کر بیٹھنے لگتا ہے کہ ان کے مالکوں نے کیا کیا جتن نہ کئے ہوں گے ان کو بنانے کے لئے، کتنے پاپڑ بیل کر، کتنے خواب سجا کر بنائے ہوں گے یہ گھر۔ پتہ نہیں کس طرح سینوں پر پتھر رکھ کر گئے ہوں گے وہ لوگ؟ یہ عمارتیں جو کبھی گھر ہوں گی اب تک صحیح سلامت کھڑی ہیں کیونکہ یہ اینٹ پتھر، گارے سے بنی جذبات و احساسات سے عاری ہیں مگر ان کے اصل مکین جو گوشت پوست کے چلتے پھرتے دھڑکتے دل کے مالک انسان تھے کتنے ٹوٹ پھوٹ چکے ہوں گے اندر سے بھی اور باہر سے بھی۔"

"تمہاری جگہ کوئی اور شخص اس قسم کی لایعنی گفتگو کرتا تو میں اسے حالات سے بے خبر، عقل سے کورا، پاگل یا دیوانہ سمجھ کر اہمیت نہ دیتا۔ جن لوگوں سے تم ہمدردی جتا رہے ہو جن کے غم میں ہلکان ہوئے جا رہے ہو جن کا درد تمہیں تڑپا رہا ہے ان کے ظلم و ستم کا بھی کچھ اندازہ ہے ان کی درندگی کی داستانیں نہ تم نے کتابوں میں پڑھیں نہ قصوں میں سنیں اور نہ خواب میں دیکھیں۔ بلکہ تم خود نشانہ بنے ہو ان کے ظلم و ستم کا۔ آج لوگ تمہیں یتیم کہتے ہیں اس لئے کہ تم یتیم ہو اور اچھی طرح جانتے ہو کہ تمہیں یتیم کس نے کیا۔ انہی لوگوں نے جن کے غم میں تم گھلے جا رہے ہو۔"

میری خفگی کا اتنا اثر ضرور ہوا کہ خاموشی سے میرے ساتھ ریستوران کی سمت چلنے لگا مگر میں جانتا تھا کہ جلدی ہار ماننے والا یا اپنے نقطۂ نظر سے دستبردار ہونے والا نہیں۔

ریستوران کی مدھم موسیقی میں سلسلہ کلام شروع کرتے ہوئے بولا۔

"چند اخلاق باختہ ذہنی مریضوں اور شرپسندوں کے عمل سے پوری سوسائٹی کو مورد الزام کیوں ٹھہراتے ہو۔ دنیا کی کسی ایک سوسائٹی کا

نام بتاؤ جس میں تنگ نظر اور متعصب نہ رہتے ہوں، کسی ایک قوم کی نشاندہی کرو جہاں مفاد پرست اور جذباتی نہ پائے جاتے ہوں۔ کوئی ایک خطہ زمین ڈھونڈو جہاں مفاد پرست ضمیر فروش سرے سے نا پید ہوں؟ تم نہیں بتا سکتے! اس لئے کہ دنیا کے ہر ملک، ہر شہر، ہر قصبے، ہر گاؤں، ہر محلے اور ہر گلی میں ایسے لوگ بکثرت پائے جاتے ہیں۔

کہیں ان کا ہتھیار مذہب ہے، کہیں فرقہ، کہیں رنگ، کہیں نسل، کہیں زبان، کہیں ثقافت اور کہیں اقتصادی داؤ پیچ۔ یہ نہ تیرے دشمن ہیں نہ میرے، یہ بنی نوع انسان کے دشمن ہیں کرہ ارض کے دشمن ہیں۔"

"بہت خوب تو جناب واعظ بن بیٹھے۔ بھائی میرے! آئے تھے ہم ریلکس ہونے انجوائے کرنے اعصاب کو سکون بخشنے تمہاری بوجھل گفتگو سے میرے اعصاب اور تن گئے ہیں۔ دیکھو ہم دونوں اوسط درجے کے ذہن کے مالک ہیں نہ میں ارسطو ہوں اور نہ تم بقراط ہونے کا دعویٰ رکھتے ہو چھوڑو اس بحث کو اور کوئی کوشغل اختیار کرو ۔مست کرو۔"

وہ دیکھو! آج خلاف توقع لیڈی ویٹر تمہارے ساتھ مجھے بھی گھور رہی ہے۔ یار تم نے کبھی اس کی جھیل جیسی آنکھوں میں جھانک کر نہیں دیکھا میرا تو ڈوب جانے کو دل چاہتا ہے۔" کمبخت پر میری رومانٹک گفتگو کا ذرا بھی اثر نہ ہوا۔

"اس کا مطلب ہے تم مانتے ہو تمہارا استدلال غلط اور میرا درست ہے۔"

"کون صحیح اور کون غلط یہ فیصلہ کرنا ہمارا منصب نہیں۔ میرے تسلیم کرنے سے کیا دنیا بھی تسلیم کر لے گی۔ اس کا جواب چٹیا نفی میں ہے۔ میں مانتا ہوں دنیا میں مفاد پرستی ہے، تعصب ہے، نفسا نفسی ہے مگر ہر جگہ ان لعنتوں کے موجود ہونے کی کوئی نہ کوئی ٹھوس وجہ بقول تمہارے موجود ہے۔ یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ میرا مخالف طاقت کے زور پر میرا حق چھین لے اور میں خاموش رہوں۔ اگر میں خاموش رہوں گا تو اس کی بہت سی وجوہات ہوسکتی ہیں۔

ایک وجہ میری خاموشی کی خوف بھی ہوسکتا ہے۔ یہ تصور ہی میرے لئے ناممکن ہے کہ جن کے ہاتھوں ظلم و ستم کا نشانہ بنوں جو ہاتھ میرے ساتھیوں کے خون سے رنگین ہوں جو میری عصمتوں کے لٹیرے ہوں میں اگر ان کا کچھ بگاڑ نہیں سکتا نفرت تو کر سکتا ہوں۔ بالفرض محال میں نفرت نہ کروں تو محبت کسی قیمت، کسی اسٹیج اور کسی حال میں نہیں کر سکتا اور نہ تمہاری طرح ان کے غم میں ہلکان ہوسکتا ہوں۔"

"میں جانتا ہوں تم نظریاتی آدمی ہو، میرے ٹھوس دلائل کے جواب میں گویا ہوا "مگر دنیا کا کون سا نظریہ چند افراد کی کرنی کا ذمہ دار پوری سوسائٹی کو ٹھہراتا ہے۔ اس پورے معاشرے سے نفرت کرنا سکھاتا ہے جس کے مٹھی بھر شر پسندوں نے میرا ذاتی نقصان کیا ہو۔ مجھے دکھ پہنچایا ہو میں تو نقصان کا لفظ ہی استعمال کروں گا کیونکہ نقصان تو نقصان ہی کہلائے گا خواہ مال کی شکل میں ہو، جان کی شکل میں یا ناموس کی شکل میں۔"

"یعنی میں یہ سمجھوں کہ تمہارے بزرگوں کی جان و مال آبرو لوٹنے والے تمہارے نزدیک مجرم نہیں، نفرت کے بجائے محبت کے مستحق ہیں۔ بہت خوب یہ تو تمہارا نیا روپ دیکھ رہا ہوں میں۔"

"کاش یہ میرا روپ ہوتا۔ یہ روپ! بنی نوع انسان کا ہے۔ ازل سے تھا اور ابد تک قائم رہنا چاہیے۔ ورنہ اس دنیا کو اسی روز فنا ہو جانا چاہیے تھا جس روز قابیل نے ہابیل کو قتل کیا تھا۔

مگر ایسا نہیں ہوا اور نہ ہونا چاہیے۔ مثال کے طور پر میں تمہارا سر پھاڑ دوں تو کیا ضروری ہے کہ جواب میں تم مجھے قتل کر دو، یہ تو سراسر سنگساری ہے۔ اشرف المخلوقات ہونے کے ناطے ہمیں اس سنگساری کو ختم کرنا ہوگا، مارنا ہوگا اپنے اندر کے شر کو، میرے سر پھاڑنے کے جواب میں مجھے جان سے مارنے کے بجائے میری اصلاح کرنا ہوگی۔ ختم کرنا ہوگا اس وجہ کو جو اس واقعہ کا سبب بنی، یہی طریقہ ہے جو حسنِ ارضی کو قائم و دائم رکھے گا۔"

"اب تم ناصح بن بیٹھے ہو" میں نے دفعتاً قیمت جان کر کہا۔

"تمہارا مرکزی خیال ہے محبت۔ اگر میں تمہاری تمام تر گفتگو کو تمہاری مثبت عینک سے دیکھوں تو بھی بات نہیں بنتی۔ تمہارا مدعا یہ ہے کہ محبت کرو، ان سے بھی جو تم سے محبت کرتے ہیں بلکہ ان سے بھی جو تم سے محبت نہیں کرتے اور تو اور تم تو ان سے بھی محبت کے داعی ہو جنہوں نے وقت پڑنے پر تمہیں مارنے مٹانے سے بھی دریغ نہ کیا مگر میرے دوست، تمہارا یہ فلسفہ زیادہ دور نہیں چل سکتا۔ محبت اور نفرت فطری جذبے ہیں۔ تم انسان کو محبت کی طرح نفرت کے فطری حق سے کیسے محروم کر سکتے ہو۔ میں نہ تو اس فلسفے کا قائل ہو سکتا ہوں اور نہ تحمل، میں تو جیسے کو تیسا کے عمل کا قائل ہوں اور اسی کو بہترین طرز زندگی سمجھتا ہوں۔ تم خود اپنے نظریہ کی نفی کرو گے کیونکہ تم پڑھے لکھے ذمہ دار شخص کے ساتھ با شعور شہری بھی ہو۔ ایک معاشرہ ایک سوسائٹی ایسی بھی ہے جس سے ہم سب نفرت کرتے ہیں۔ وہ ہیں ہی نفرت کے لائق، تم جان چکے ہو گے میرا اشارہ کن کی طرف ہے جن کی ساری توانائیاں ہمیں نیست و نابود کرنے کے لئے وقف ہے جن کے تمام وسائل ہمیں تباہ کرنے پر تلے ہوئے ہیں، جن کی نظروں میں ہمارا وجود ہر وقت تنکے کی طرح کھٹکتا رہتا ہے۔"

باقی صفحہ ۱۳۱ پر ملاحظہ فرمایئے

# ''بادشہ کی نظیر'

## پروفیسر زہیر کنجاہی (راولپنڈی)

میں امیر ہوں نہ کبیر ہوں تیرے در کا ادنیٰ فقیر ہوں — تیری دید کی ہے طلب مجھے تیرے پیار کا میں اسیر ہوں
میں ظہیر ہوں نہ زہیر ہوں ہے زُہیر جنا میری طلب — جو قبول میری ہو التجا تو میں بادشہ کی نظیر ہوں
مجھے حمد و نعت کا شوق ہے مرے حرف و صوت ہوں معتبر — دے قلم کو مرے شگفتگی کہ حروف کا میں سفیر ہوں
مرے قلب و جاں میں حلم ہو مجھے آگہی کا بھی علم ہو — مرے ہر قدم میں ہو حقیقت کہ میں روشنی کی لکیر ہوں
مری ذات غم سے بھری ہوئی مری لاش زندہ جلی ہوئی — میں ہی کاشمر کی نظیر ہوں میں ہی کاشمر کی نظیر ہوں
میں زہیرؔ اگرچہ ہوں بے نوا وہ خدا تو ہے مرا ہمنوا — ہیں اُسی کی ذات کی رحمتیں بخدا میں سچا ضمیر ہوں

O

## سید خورشید انور رضوی (اسلام آباد)

سمجھ یہ بات اُس کو آ گئی ہے — جو دنیا دیکھتی ہے، پوچھتی ہے
جو ہوتا تھا نظر آتا تھا سب کو — مگر ہر آنکھ حیراں ہو رہی ہے
یہ مٹی اتنی سستی بھی نہیں تھی — یہ مٹی جتنی سستی ہو گئی ہے
اسے سالوں سے، صدیوں سے بنا یو — یہ دنیا روز بنتی ٹوٹتی ہے
یہ ضبط اب جاں کے در پے ہو رہا تھا — تو اب دل کی بتاتے ہی بنی ہے
بہاتے اشک ہم دریا کی صورت — پہ کب یہ آگ پانی سے بجھی ہے
بڑی چاہت سے سیکھا تھا ہنر یہ — محبت جس سے کی ہے خوب کی ہے

O

## مراق مرزا (ممبئی بھارت)

کبھی ایسا بھی ہو بادل کا لشکر چاند ہو جائے — فلک سے روشنی برسے سمندر چاند ہو جائے
گزر جائے کوئی دریا اگر صحرا کے دامن سے — زمانے کا ہر اک تاریک منظر چاند ہو جائے
پڑا ہے راہ میں وہ اس لئے بے دام مت سمجھو — کبھی سورج اُسے چھو لے تو پتھر چاند ہو جائے
میں سمجھوں گا یہ دنیا جیت لی میں نے مرے قرینے — کسی مفلس کا جو ٹوٹا ہوا گھر چاند ہو جائے
کسی دن چاندنی سے گھر سجے میرا بھی دنیا میں — کوئی تارہ مری چھت پر اتر کر چاند ہو جائے
بنا سکتے ہیں جنت ہم مراقؔ اس ارضِ فانی کو — اگر انسان کی سوچوں کا محور چاند ہو جائے

O

### پروفیسر صدیق شاہد (شیخوپورہ)

| | |
|---|---|
| نہ دیکھا جامۂ خود رنگی اتار کے بھی | چلی گئیں تری یادیں مجھے پکار کے بھی |
| یہ زندگی ہے، اسے تلخ و ترش ہونا ہے | صعوبتوں کے ذرا دیکھ دن گزار کے بھی |
| حباب زیست نہ دستِ قضا سے ٹوٹ سکا | حیات باقی رہی قبر میں اتار کے بھی |
| ترے غرور کے لیے روبرو یہ خودکشی | جھکا کے سر نہ ہوئے پیش شہریار کے بھی |
| بڑی نہ روکیں، پہ نخوت تو کر ہی لیتے ہیں | مظاہرے ہیں یہ کچھ اپنے اختیار کے بھی |
| کبھی گلے بھی ملے آ کے شاخِ گل کی طرح | ادا تو کر دیے حق ہم نے انتظار کے بھی |
| قبول ورد کے کبھی اختیار اس کے تھے | مگر میں خوش تھا تمنا کو اس پہ وار کے بھی |
| تھی بازیابیِ ماضی بھی ایک خواب سرا | جدا ہی رنگ تھے، اس عہدِ خوش گوار کے بھی |
| بہار ہو تو لہو میں اترتی ہے شاہد | ہمیں تو چھو کے نہ گزرے یہ دن بہار کے بھی |

○

### صابر عظیم آبادی (کراچی)

| | |
|---|---|
| لگا کر مجھ پہ الزامات کیا کیا | ''سنائی دوستوں نے بات کیا کیا'' |
| الم کی رت کبھی راحت کا موسم | دکھائے عشق نے لمحات کیا کیا |
| ابھی تو ایک ہی آندھی چلی ہے | ابھی آنے کو ہیں آفات کیا کیا |
| تمہاری بے رخی سے میرے دل میں | ہوئے ہیں رونما خدشات کیا کیا |
| الم، تکلیف، رسوائی، اذیت | ملے ہیں دل کو اعزازات کیا کیا |
| امور خانہ داری کے علاوہ | کرے گی اور لڑکی ذات کیا کیا |
| ابھی دیوار ہی صابر گری ہے | قیامت ڈھائے گی برسات کیا کیا |

○

### اختر رضا سلیمی (اسلام آباد)

| | |
|---|---|
| مجھ کو مرے وجود میں لاتا نہیں ابھی | تو جانتا ہے میرا زمانہ نہیں ابھی |
| اُس کا تمام حُسن مرا حُسنِ ظن سہی | لیکن یہ بات اُس کو بتانا نہیں ابھی |
| میں نے تو اُس سے یوں بھی تغافل برتنا ہے | میں نے تو اُس کو یاد بھی آنا نہیں ابھی |
| ہم بھی ہیں اُس نگاہ کے مقروضِ التفات | لیکن یہ قرض ہم نے چکانا نہیں ابھی |
| کیوں آ گئی ہیں منزلیں میرے طواف کو | میں تو کسی بھی سمت روانہ نہیں ابھی |

○

## مہندر پرتاپ چاند (دہلی، بھارت)

یہ کون پچھلے پہر پھر پکارتا ہے مجھے؟
فریبِ نو کے بھنور میں اُتارتا ہے مجھے!

شکستہ حال ہوں رنج والم سے چُور ہوں میں
نگاہِ لطف سے اب کیا سنوارتا ہے مجھے!

نظر پہ اپنی بٹھاتا ہوں جس قدر اُس کو
اُسی قدر وہ نظر سے اُتارتا ہے مجھے!

میں کب کا ڈوب چکا ہوں اُسے خبر ہی نہیں
وہ ساحلوں سے ابھی تک پکارتا ہے مجھے!

اُسی کی یاد مری زندگی کا حاصل ہے
جو بے نیاز تغافل سے مارتا ہے مجھے!

میں صلح و امن کا شیدائی ہوں مرے رہبر!
فساد و فتنہ پہ تو کیوں اُبھارتا ہے مجھے؟

ملا ہے مدّتوں کے بعد کچھ غرض ہو گی!
کس انکسار سے دیکھو نہارتا ہے مجھے!

اُسے میں خاص کرم میں شمار کرتا ہوں
جو تو مراحلِ غم سے گزارتا ہے مجھے

وہ چاہتا ہے گہر یاب ہو کے لفظوں میں
سمندروں کی جو تہہ تک اتارتا ہے مجھے

پونم کی رات کا فیاض نور افشاں چاند
کسی حسین خلا پر اُبھارتا ہے مجھے

## سیفی سرونجی (سرونج، بھارت)

کسی کی یاد میں اتنے بھی ہم نہ کھو جائیں
ہماری آنکھ کے آنسو بھی خشک ہو جائیں

کسی کو غم نہ ہو خوشیوں کا بول بالا ہو
زمانہ کھل اٹھے دھرتی پہ پھول ہو جائیں

خدا کرے کہ وہ دن بھول کر نہ آئے
ہمارے سامنے منزل ہو اور سو جائیں

ہمارے روز کا معمول ہے یہی اب تو
کہ صبح آئیں ترے در پہ شام کو جائیں

خدا کے سامنے جائیں مگر ضروری ہے
لگے ہیں داغ جو دامن پہ ان کو دھو جائیں

ہمیں بھی ناز ہو قسمت پہ اپنی اے سیفی
بچھڑنے والے اگر پھر سے ایک ہو جائیں

## زیب النساء زیبی (کراچی)

جو کہنا ہے وہ کہہ بیٹھے گا عشقِ تشنہ لب میرا
گراں گزرے گا ان کو آج ہونا بے ادب میرا

مجھے ذاتوں میں ناحق کر دیا تقسیم دنیا نے
قبیلہ عشق ہے میرا محبت ہے نسب میرا

کرم جتنا وہ کرتے ہیں طلب اتنی ہی بڑھتی ہے
خدا جانے کہاں جا کر رُکے رخشِ طلب میرا

کمی بیشی پہ حجت کر رہے ہیں بعض ناشکرے
بقدرِ ظرف ہی دیتا ہے روزی سب کو رب میرا

تمہارے نام کی رٹ ہے تمہارا سر میں سودا ہے
تمہارا نام ہو گا لب پہ دم نکلے گا جب میرا

مکاں سے لامکاں تک اپنا ساری کائنات اپنی
وہ میرا ہو گیا تو ہو گیا یہ سب کا سب میرا

میں زادِ راہ جمع کر رہی ہوں آج کل زیبی
خدا جانے کہ اوپر سے بلاوہ آئے کب میرا

○

## سمیع نوید (میانوالی)

ہیں کون جو شرمندۂ دیدار نہیں ہیں؟
سب دیکھتی آنکھوں کے خریدار نہیں ہیں

نظریں جو ملانا تو مری جان ادب سے
ہم لوگ تہہ خاک بھی بیکار نہیں ہیں

رکھتا ہوں روا رسم یاروں سے میں یاری
مانا کہ مرے یار، مرے یار نہیں ہیں

اس بزم کی ویرانیاں اب چھوڑ بھی ہمدم
جب محفلِ خود دار میں اخیار نہیں ہیں

مانگیں گے رہ خواب تمنا بھی تم سے
بستی کے مکیں ایسے بھی نادار نہیں ہیں

انداز حیا چھین لیں جو میری نظر سے
اتنے بھی حسیں آپ کے رخسار نہیں ہیں

رہتی ہے محبت میں نوید آگ ہمیشہ
ہیں کون سے گلزار جو پرخار نہیں ہیں

○

## حمیر نوری (کراچی)

جب تلک آئینہ اس سے بدگماں ہوتا نہیں
زندگی کا کوئی بھی پہلو عیاں ہوتا نہیں

طائرانِ دشت رہتے ہیں ہمیشہ گشت میں
اس کا یہ مطلب نہیں کہ آشیاں ہوتا نہیں

دل کے اندر آگ ہے جس میں دھواں بھی ہے مقیم
اس علاقے میں کبھی دریا رواں ہوتا نہیں

سب کو اپنی شکل آتی ہے نظر بدلی ہوئی
وہ وہاں ٹھہرا ہوا ہے جو جہاں ہوتا نہیں

میری آنکھوں میں نہ کرنا، اپنے خوابوں کو تلاش
اجنبی لوگوں کو خوفِ بیکراں ہوتا نہیں

لوٹ آیا ہوں سفر سے دوستو یہ سوچ کر
بے صدا، وادی میں کوئی مہرباں ہوتا نہیں

گفتگو کا طرز اس کے مختلف ہے اے حمیر
وہ جو کہنا چاہتا ہے وہ بیاں ہوتا نہیں

○

## نصیر احمر (ساہیوال)

نہ دنیا کا نہ کچھ عقبیٰ کا غم ہے
مگر پھر بھی مری آنکھوں میں نم ہے

مرے اوراقِ دل بھی ہیں پریشاں
چراغِ آرزو کی لو بھی کم ہے

اِدھر قسمت میں غاروں کے اندھیرے
اُدھر کرنوں کا طوفاں دم بہ دم ہے

یہ روز و شب یہ موسم کا تغیر
مزاجِ یار تیرا زیر و بم ہے

اشارہ ہے مری قسمت کی جانب
تری زلفِ پریشاں میں جو خم ہے

یہ حالت ہے نصیر اب ارتقاء کی
جو سنگِ راہ تھا وہ بھی صنم ہے

○

### نوید سروش (راولپنڈی)

ہم اپنا رستا بدل چکے ہیں　　حصارِ غم سے نکل چکے ہیں
وہ سہمے سہمے سے زرد چہرے　　گلاب رنگوں میں ڈھل چکے ہیں
انہیں کوئی کب گرا سکے گا　　جو گرتے گرتے سنبھل چکے ہیں
جو نرم و نازک تھے مثلِ ریشم　　وہ سنگ ریزوں میں ڈھل چکے ہیں
جو تیرے پیچھے چلے تھے وہ سب　　سروش آگے نکل چکے ہیں

○

### نزہت انیس (کراچی)

کہکشاں در کہکشاں مجھ پر سماں کھلنے لگا　　آج ہستی پر محبت کا جہاں کھلنے لگا
سارے منظر زندگی میں صاف ہونے لگے　　بارشوں کے بعد جیسے آسمان کھلنے لگا
پھیلتے جاتے ہیں سارے رنگ تاحدِ نظر　　اور دھنک کا رنگ جیسے بے کراں کھلنے لگا
آج میری بے بسی پر جب سمندر رو دیا　　کشتیوں کا رخ بدل کر بادباں کھلنے لگا
سارے وعدے موسموں کے ساتھ ہی بدلے گئے　　بس ذرا مشکل گھڑی میں سائباں کھلنے لگا
قسمتوں کے جنگلوں میں بچھڑوں کی آتشیں　　دوستوں کی چاہتوں کا امتحاں کھلنے لگا

○

### تصور اقبال (پنڈی گھیب)

کثرتِ غم کا ہم پر اثر کیا ہوا　　"ان" کی چاہت کا رنگ اور گہرا ہوا
وہ تو کب کا مجھے چھوڑ کر جا چکا　　ہائے میں ہوں ابھی خود سے الجھا ہوا
دل سی نایاب شے بھی کوئی لے گیا　　آپ کہتے ہیں اوپر سے اچھا ہوا
قیس کی آبرو کا مجھے پاس تھا　　سو ہی میں عشق میں نہ دوانا ہوا
میں نے پوجا تھا اس کو خدا کی طرح　　یہ تو اچھا ہوا وہ خدا نا ہوا
میں جدائی کی لذت سے ہوں آشنا　　زہر یہ بھی تو ہے میرا چکھا ہوا
میں تو بے چین ہوں میرا دل کھو گیا　　تو تصور بتا اب؟ تجھے کیا ہوا

○

# رپورتاژ۔۔۔ نگیں گم گشتہ

طاہرہ اقبال (فیصل آباد)

(قسط نمبر ۲)

وقار بھائی نے اظہارِ ہمدردی کیا۔ "ان بچاروں کی کوئی تاریخ ہی نہیں ہے۔ ہم تو محمد بن قاسم کی فتح سے اپنی تاریخ جوڑ لیتے ہیں بلکہ اس سے پہلے سوہلوں کی آمد اور اس سے بھی پہلے حضرت عمر فاروق کی دکن کی مہمیں۔ ان بچاروں نے پاکستان سے انحراف کیا گیا ہے اپنی پوری تاریخ سے ہی منہ موڑ لیا ہے۔ History Less لوگ ہیں اور جب کسی قوم کی تاریخ نہیں رہتی تو وہ بے شناخت بے جڑ پودے کی طرح ہواؤں کے دوش پر ہوتا ہے۔ تاریخ ہی تو ثقافت اور اقدار کو سہارا دیتی ہے۔ لے دے کر ایک 71 کے واقعات وہ بھی ہندوانہ ذہنیت میں گندھے ہوئے جنھیں یہ تحریکِ آزادی کا نام دیتے ہیں۔" یہ ہم لوگ بار بار موازنہ نجانے کیوں کرنے لگتے تھے۔ شاید وہی انگور کھٹے والی کہاوت، ہم اپنے زخم چاٹتے اور خود کو منیر اور آزاد قوم کا تفاخر حاصل ہونے کا یقین دلاتے رہتے۔ پر یہ تھرڈ ورلڈ کے لوگ آزاد کب ہوتے ہیں۔ بس آزادی کے کھلونے اور جھانسے ہی تو دیے جاتے ہیں انھیں، جن کی آڑ میں کیا کچھ چھن جاتا ہے۔ بے وقوف بڑی دیر میں سمجھتے ہیں۔ اپنے قتل کی منصوبہ بندی کو جس میں خود ہی شریکِ کار رہتے، جب اسلحہ ساز کمپنیوں کے ہتھیار زنگ آلود ہو جاتے ہیں تو پھر تھرڈ ورلڈ میں کہیں نئی جنگِ آزادی کا کھلونا دے دیا جاتا ہے۔ جب کئی نسلیں ماری جاتی ہیں اور دوسری بھکاری بنا دی جاتی ہیں تو پھر چند ٹکڑوں کے عوض ان کی غیرت اور آزادی گروی رکھ لی جاتی ہے اور ان کے خام وسائل پر حقِ عزت کے طور پر قبضہ کر لیا جاتا ہے۔ پھر جدید اسلحہ کو ٹیسٹ کرنے کی ضرورت پڑتی ہے پھر۔۔۔ خام وسائل کے ذخیرے ہتھیائے جاتے ہیں۔ کمپنیوں کے تیار مال کی کھپت کے لیے منڈیاں تلاش ہوتی ہیں، جہاں خون کی ارزانی کے عوض مال کی گرانی مسلط کی جاتی ہے۔ نجانے یہ چکر کب تک چلتا رہے گا۔

وہیں "ادب" کا ایک پرچہ ملا جسے عظیم جلال آبادی ڈھاکہ سے نکالتے ہیں۔ مختصر ضخامت کا یہ اردو ادبی مجلہ معیاری تخلیقات پر مشتمل تھا۔ افسانہ، شاعری، تحقیقی، تنقیدی مضامین سب موجود تھے۔ اس کے اداریے نے متاثر کیا۔ پرچے کے مدیر نے اداریے میں لکھا تھا:

گزشتہ 21 فروری کو ساری دنیا میں عموماً اور بنگلہ دیش میں خصوصاً عالمی مادری زبان کا دن بڑے جوش و خروش سے منایا گیا۔ آدھی رات کے بعد سے لڑکے لڑکیاں، جوان اور بوڑھے قطار در قطار ہاتھوں میں پھول لے کر شہید مینار کی جانب گامزن تھے۔ یہ شہید مینار بنگلہ زبان کے ان شہدا کی یاد میں تعمیر کیا گیا ہے جنھوں نے بنگلہ زبان کو اس کا جائز حق دلانے کے لیے اپنی جانوں کی قربانیاں پیش کی تھیں۔ عالمی تنظیم یونیسکو (UNES CO) نے جب عالمی مادری زبان کا دن منانے کے لیے کسی ایک تاریخ کا انتخاب کرنے کا سوچا تو اس ضمن میں 21 فروری کا دن جو کہ بنگلہ دیش نے پیش کیا تھا وہ مان لیا گیا۔ یہ بات بنگلہ دیش کے لوگوں کے لیے نہایت ہی خوش آئند تھی۔ کیونکہ یہی دن بنگلہ زبان کے شہدا کا دن ہے۔

1952ء میں جب بنگالی عوام بنگلہ زبان کے جائز حق کے لیے جدوجہد کر رہے تھے اس وقت اردو زبان کے شاعروں اور ادیبوں نے بھی بنگلہ زبان کے حق میں شانہ بشانہ اپنی مکمل حمایت کا اعلان کیا۔ ڈاکٹر سید یوسف حسن، عارف ہشیارپوری، لاز کلک عصمی، نوشاد نوری، صلاح الدین محمد، ابو سعید خان، حسن سعید اور زین العابدین صاحبان کا نام خصوصی طور پر لیا جا سکتا ہے۔ ان میں سے کچھ لوگوں نے جیل کی صعوبتیں بھی جھیلیں۔ میں دعوے کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ کسی ایک اردو داں نے بھی بنگلہ زبان کے جائز حق دلانے کے خلاف کوئی بیان نہیں دیا اور نہ کبھی مخالفت ہی کی۔

21 فروری کی رات جب لوگ ہاتھوں میں پھول لیے بنگلہ میں شعار پڑھتے ہوئے شہید مینار کی طرف گامزن تھے۔ ہم اردو داں اپنی بے بسی پر نوحہ خواں تھے۔ کاش! ہماری بھی کوئی ماں ہوتی۔ ہم بھی فخریہ اسی طرح اپنی ماں کو خراجِ عقیدت پیش کرنے کے لیے بنگلہ زبان کے دوش بدوش گامزن ہوتے۔ مگر حالات یہ ہیں کہ بقول کسی شاعر کے:

یہ دستور زباں بندی ہے کیسا تیری محفل میں
یہاں تو بات کرنے کو ترستی ہے زباں میری

نجانے وہ کون سا دن ہو گا جب کبر کا بادل چھٹے گا جو لوگ اپنی ماں سے محبت کرتے ہیں وہ دوسروں کی ماؤں کا بھی احترام کرتے ہیں۔ اس یقین پر ہم لوگ زندہ ہیں کہ شاید ہماری زبان کو بھی کبھی اس کا جائز حق مل جائے۔

پرچے پر دیے گئے نمبر پر فون کیا۔ جواب بنگلہ میں ملا۔ بار بار یقین دہانی کروائی۔ بنگلہ نہیں آتی پاکستان سے آئی ہوں۔ جلال عظیم آبادی صاحب سے ملنا ہے۔ فون کھٹ کر کے رکھ دیا جاتا۔ ڈھاکہ میں قیام کے آخری ہفتے میں جلال عظیم آبادی سے بات ہو گئی۔ بمشکل وہ اردو میں بات کرنے پر آمادہ نظر آئے۔ بتایا پاکستان سے آئی ہوں افسانہ لکھتی ہوں۔ اگر ممکن ہو سکے تو شرفِ ملاقات بخشئے۔

جلال صاحب نے ڈھاکہ کر فیر میں آنے کا وعدہ کیا۔ جلال عظیم آبادی پاکستانی پویلین میں شام 7 بجے کے بعد پہنچے، جب پورا پاکستانی پویلین

بنگالی گاہکوں سے بنا ہوا تھا۔ لگتا یہ عارضی کنسٹرکشن ٹین کے کیبن' شیشے کے
دروازے ٹائلوں کے فرش' فنانی چلوں کے ہوٹل پر سب بہہ جائیں گے لیکن
ڈائریکٹر کے کیبن میں ہم محفوظ بیٹھے تھے۔ جلال عظیم آبادی خود بہت اچھے شاعر
ہیں اور لگے روز وہ ڈھاکہ جا رہے تھے جہاں اُن کا ایک شعری مجموعہ شائع ہو رہا تھا'
کیونکہ بنگلہ دیش میں اردو کتابیں نہ چھپنے کے برابر چھپتی ہیں اور معیارِ اشاعت بھی
بس ایسا ویسا ہی ہے۔ البتہ "ادب" ڈھاکہ ہی سے نکلتا ہے۔ بس چھاپ کر
دوستوں میں تقسیم کر دیا جاتا ہے۔ وہاں اردو کی کوئی کتاب فروخت کرنا مشکل
ہے۔ بس اردو زبان کو زندہ رکھنے کی یہ ایک معمولی کوشش ہے۔

جلال صاحب نے افسوس کا اظہار کیا کہ انہیں اُن سے رابطہ کرنے
میں دقت ہوئی۔ دراصل اگر یہاں فون کا جواب اُردو میں دے دیا جائے تو ایک
بہاری چھری گالی سہنے کے لیے تیار رہنا چاہیے۔ اس لیے اردو بولنے سے اجتناب
کیا جاتا ہے۔ جلال عظیم آبادی نے بڑے فخر سے بتایا' میری پانچ برس کی پوتی
بہت اچھی اردو بول لیتی ہے لیکن کہیں باہر بولتے ہوئے ہم ڈرتے ہیں۔
71 کے واقعات کی ساری کچھٹ اب اردو زبان سے نفرت میں ڈھل گئی ہے"
میرا سوال تھا' "بہاری تو بولتے ہوں گے"

جلال عظیم آبادی کے جواب میں بڑی تلخی تھی۔ "بہاری رہے
کہاں۔ بہاری بنگالیوں سے بڑھ کر بنگالی بننے کی مجبوری سے دوچار ہیں۔ وہ تو اپنی
شناخت اپنی زبان سب کچھ بھلانے کی کوشش میں ہیں تاکہ انہیں جینے کا حق مل
جائے نئی نسلیں جو بولتی ہیں اُسے اردو نہیں کہا جا سکتا' ایک خلط ملط بگڑی ہوئی
بولی جس کی اپنی کوئی شناخت نہیں ہے۔ دیوناگری رسم الخط مروج ہے اگر کوئی
اردو بول بھی پاتا ہے تو لکھ نہیں سکتا۔ سب یہاں بنگلہ بولتے پڑھتے اور دیوناگری
رسم الخط میں لکھتے ہیں' یہاں لوگ زبان کے معاملے میں بڑے Touchy
ہیں۔ دراصل زبان ہی کی بنیاد پر تو الگ ہوئے ہیں یہی تو انہیں ایک شوشا کر دیا
گیا تھا۔ یہ الگ بات کہ اگر زبانوں کی بنیاد پر ملک تقسیم ہونے لگیں تو خود
ہندوستان میں 380 زبانیں بولی جاتی ہیں۔"

71 کے بعد جو قیامت بہاریوں پر ٹوٹی ہے۔ 47 کے واقعات کی
یاد انہیں بھلا دی ہے۔ جلال عظیم آبادی بتا رہے تھے۔ بہاری دراصل صرف صوبہ
بہار کے رہنے والوں کو نہیں کہا جاتا بلکہ یہ لفظ باہری ہے' جو بھی باہر سے یہاں آیا
ہے وہ باہری کہلاتا ہے۔۔۔ جو بنگالی النسل نہیں جو بنگلہ نہیں بولتا وہ باہری ہے اور
71 کے واقعات کا سارا عذاب ان باہریوں نے ہی جھیلا ہے۔ کیمپوں میں پڑی
ہوئی یہ نسلیں اپنے ہی وطن میں مہاجر اور اچھوت ہو گئیں۔ کبھی بہاری عورتیں'
برقعہ اوڑھتی تھیں۔ ہر ایک نے دور سے پہچان جانا۔ وہ باہرن جا رہی ہے اپنی
شناخت مٹانے کو برقعہ چھوڑ دیا۔ اردو بولتے تھے۔ اس جرم میں ہزاروں کاٹ
ڈالے گئے۔ انہوں نے زبان چھوڑ دی' لباس ترک کر دیا' رہن سہن بدل دیا
لیکن قومیت پھر بھی نہ بدل سکی۔ بنگالی کلچر میں پوری طرح رنگ کر بھی انہیں بنگالی
کہلانا نصیب نہ ہوا۔ رہے باہری کے باہری جنھیں کوئی اندر آنے کی اجازت
نہیں دے رہا نہ بنگلہ دیش' نہ ہندوستان اور نہ ہی پاکستان' در در پر دستکیں دیتے
رہتے ہیں' دروازوں پر کھڑے اندر آنے کی بھیک مانگتے کئی نسلیں سڑ کھپ
گئیں۔ پر کہیں کوئی دروازہ نہیں کھلتا ان پر۔۔۔ جلال عظیم آبادی بات کرتے
ہوئے دائیں بائیں دیکھتے تھے کوئی سن تو نہیں رہا۔

آواز رازداری کی سرنگ میں اتر جاتی تھی۔ کسی باہری نے ایک
بنگالی خاتون سے شادی کر لی۔ اب یہاں تو ویسٹرن اور ہندوانہ اثرات پوری
طرح غالب ہیں۔ عورت مرد کا میل جول آزادانہ ہے لیکن ہمارے مردوں کو
ایسے حالات ہضم کرنا مشکل ہیں۔ لڑکے نے اعتراض کیا تو بنگالی لڑکی کیس کو
میلا نجاۃ میں لے گئی جو یہاں عورتوں کے حقوق کی علمبردار ایک این جی او ہے۔
میلا نجاۃ کی چیئرمین کی خواتین ممبر نے کہا "یہ اردو بولنے والے باہری' بنگالی
کتوں سے بدتر ہیں۔ یہ کسی بنگالی عورت کے لائق کیسے ہو سکتے ہیں جو عورتوں کو
گھروں میں مقید کر کے اپنی غلامی میں رکھنا چاہتے ہیں۔ کتا ملعون رینجڈ باہری
سے بنگالی لڑکی کو نجات دلانا ہی اُس کے حقوق کی حفاظت ہے"

جلال عظیم آبادی نے بنگلہ دیش میں اردو زبان کی کسمپرسی پر افسوس
کا اظہار کیا جس کی بتدریج کا نوٹا لسٹو جاری کرائی گئی۔ مجیب الرحمٰن کے دور میں
باقاعدہ سرکلر جاری کر کے اردو زبان کو بین کر دیا گیا تھا۔ اردو کو قائم رکھنا' اردو
والوں کے لیے ممکن نہیں رہا۔ زبانیں کس طرح مرتی ہیں کیسے سیاسی اور معاشرتی
توڑ پھوڑ اور اقتداری دھونس دھاندلی انہیں مجبور بنا دیتی ہیں' جیسے شکست خوردہ
افواج تماشہ بن جاتی ہیں جن کے ہتھیار عجائب گھروں میں سجتے ہیں۔ گرفتاری
دیتے ہوئے جرنیلوں کی تصویریں نشانِ عبرت بن کر تاریخ کی زینت بنتی ہیں اور
آنے والی نسلوں کی حمیت اور اعتماد کو کھوکھلا کرتی ہیں۔

"جیسے مذہب کی پاسداری اور اخلاقی اقدار ہمارے یہاں مروج
ہیں وہ یہاں نہیں ہیں۔" ہم نے اپنی بگلی ہوئی انا کو سہارا دیا۔ اس کا ایک انداز یہ بھی
ہے کہ یہاں ہر عورت مرد کے دو دو نام ہیں' کاغذوں میں اُن کے نام انتہائی
اسلامی ہیں لیکن عام پکار میں ہندوانہ ہیں۔

مثلاً پاکستانی پولیس کی کنسٹرکٹر خاتون کا نام فرحت افسانہ تھا لیکن
وہ خود کو شکنتلا کہلانا پسند کرتی تھیں۔ اُن کے شوہر کا نام لطیف الرحمٰن تھا لیکن اُسے
سب ستو کہتے تھے۔

فرحت افسانہ نے بڑے فخر سے بتایا کہ وہ شکنتلا کہلانا پسند کرتی
ہیں۔ پاکستان کے حوالے سے شکنتلا انتہائی خوف زدہ تھیں کہ وہاں ابھی تک
عورت کو پسند کی شادی تک کا اختیار حاصل نہ تھا۔ اب اکیسویں صدی میں جا کر
کہیں ہائی کورٹ نے اُسے یہ حق دیا ہے۔ شکنتلا نے خوف سے آنکھیں بند

کیں۔We Can,t imagine it what a rigidness میرا جی
چاہا کہ کہوں اتنا رجڈ تو اب بھی نہیں ہے۔قوانین سخت ہیں تو اُن پر عمل تھوڑی ہوتا
ہے لیکن میرے ذہن میں اپنی دس سالہ بچی آ گئی اگر کسی مرحلہ پر وہ میرے
مقابل کھڑی ہو جائے تو پھر۔۔۔۔ توبہ توبہ۔ اللہ معاف کرے۔

"ہماری کچھ روایات ہیں جو بہت خوبصورت ثقافت پیش کرتی ہیں
اُن کی پاسداری میں بڑا سکون اور تحفظ ہے۔شاید ہی کوئی عورت ان حدود سے
چھٹکارا پانا چاہتی ہوگی۔"

"لیکن ہمارے ہاں آزادی ہے۔ہماری لڑکیاں پسند کی شادی کر
سکتی ہیں۔ہماری شادی شدہ عورتیں اگر ایڈجسٹ نہ کر سکیں تو دوسری تیسری
شادی کر سکتی ہیں۔وہ مردوں سے دوستانہ تعلقات رکھ سکتی ہیں۔ہمارے معاشرے
میں یہ معیوب نہیں ہے جب کہ پاکستان انتہائی ریجڈ ہے"

وہ پاکستان میں خواتین کی پامالی حقوق پر ایسے ہی ہمدردی کا اظہار
کر رہی تھیں جیسے ہم یہاں کی کمزور پڑتی اخلاقی اور مذہبی اقدار پر دُکھ کا اظہار
کرتے رہے تھے اور جس طرح ہم اپنی معاشرتی اقدار کی مضبوطی پر فخر کا احساس
لیے ہوئے تھے اسی طرح حقوقِ نسواں کی پاسداری پر وہ بڑے فخریہ انداز میں بات
کر رہی تھیں اور خائف تھیں کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ اس ملک پر بنا جائے کہ مذہبی
انتہا پسند اُن کی آزادیاں چھیننے لگ جائیں۔اس آزادی کا بھی عجب انداز ہے
جہاں تک انسان اس شتر بے مہار کے ہمراہ بھاگتا چلا جاتا ہے پیچھے رہ جانے
والے بڑے پیچ در ہول میں چھپتے جاتے ہیں اور پلٹ کر آگے کے راستے بند ملتا ہے۔واپسی
ناممکن۔۔۔۔البتہ بیچ میں کہیں پڑاؤ ڈال لو تو دونوں سمتیں کھلی رہتی ہیں۔سفر
کے امکانات موجود رہتے ہیں۔

میں سوچ رہی تھی۔شگفتہ کی اس شادی کا دس سال بعد کیا انجام ہو
گا۔جبکہ اُس کی اپنی عمر اس وقت تقریباً چوالیس پینتالیس سال ہے اور اس کے
شوہر کی عمر 32-30 سال ہے۔اس کے اپنے بچے کالج میں پڑھتے ہیں اور شوہر
کے بچے تو ابھی پیدا ہونے باقی ہیں۔دس سال بعد ڈھلتی عمر میں تو پرانا شوہر ہی
ساتھ دیتے وقت ہوا کرتا ہے نیا شوہر تو پرانے چہرے اور جسم سے تنگ آ کر اپنے
حقوق کی پامالی سمجھتا ہے۔

شگفتہ کا شوہر بیوی کے سامنے اردو بولتے ہوئے ڈرتا تھا۔
انگریزی اور بنگلہ میں بات کرتا تھا اگرچہ وہ پاکستانی ہے اور اس کی مادری زبان
اردو ہے لیکن یہ تجربہ اور لیں تو شگفتہ کا ہی تو ہے۔اس نے صرف ایک بات
اردو میں کی جب ہم نے اُسے پاکستانی پیلس میں کافی کی پیشکش کی۔

"No not at all"

"میں نے تو ابھی ناشتہ بھی نہیں کیا۔"

لیکن اس وقت بیوی موجود نہ تھی اور وہ اپنے تعمیر کردہ پیلس کی
فوٹوگرافی کر رہا تھا۔

شگفتہ کی یہ بات پتہ نہیں کس حد تک درست تھی۔اُس نے
انگریزی میں کہا تھا۔

"ہم کوئی مسلم ہیں۔ہم پر ہندومت کے اثرات بہت زیادہ
ہیں۔پاکستان میں تو بندیا لگانے پر بھی مذہبی بلوہ ہو جاتا ہے لیکن ہمارا لباس، کلچر
رسومات پاکستانیوں کی نسبت ہندوؤں کے زیادہ قریب ہیں کیونکہ ہم ہزاروں
سال سے ایک مشترکہ تہذیب کا حصہ رہے ہیں۔یہاں کی فضا کھلی اور عورت
آزاد ہے اُس کے حقوق محفوظ ہیں۔وہ اپنی پسند کی Enjoy able Life
گزار سکتی ہے۔یہاں عورت بہت سکون اور مزے میں ہے" مجھے فلیٹس کی
بالکونیوں میں کپڑے استری کرتی ہوئی یاد آ گئیں جو ساڑھی کا پلو چٹکی کوٹ میں
ٹھونسے اور آدھے بازوؤں میں سے نکلی ہوئی پسلیوں کی سلاخیں اکڑائے دن بھر کام
کرتی تھیں،جن کے بچے دور کسی گاؤں میں ہیں جہاں جانے کے لیے تین شہر
تبدیل کرنے پڑتے ہیں اور جو چار چھ مہینے بعد ہی انھیں خرچہ دے جا سکتی ہیں،
جن کی کفالت کا ذمہ باپ نے نہیں انھوں نے خود اٹھایا ہے کیونکہ باپوں کا تو
کچھ پتہ نہیں کیونکہ یہاں عورت آزاد ہے اور اپنے طور پر جیتی ہے اور اس کی اولاد
اس کی اپنی ہے۔شگفتہ ایک تعلیم یافتہ اور ماڈرن عورت کی نمائندگی کرتی تھی جو
مذہب،تاریخ، سیاست پر اپنی ایک واضح رائے رکھتی تھیں۔مشرقی پاکستان کی
علیحدگی کے تذکرے پر قطعاً کسی بے چینی،نفرت ،شکایت یا پچھتاوے کا اظہار نہ کیا
تھا اس نے دو ٹوک لفظوں میں کہا۔

"یہ تقسیم تو 47 میں ہی کر دی گئی تھی۔دونوں حصوں کے درمیان اتنا
فاصلہ تھا کہ ایک ملک کا بنیادی تصور ہی نہ بنتا تھا۔انگریزوں اور ہندوؤں کی
Strategy ہی یہی تھی اور پھر اس حصے پر ہندوانہ تہذیب اور لٹریچر کلچر کے بے
پناہ اثرات ہیں جن سے ہم کسی صورت بچ نہ سکتے تھے کیونکہ ہم خود اسی کلچر کا حصہ
ہیں اور مغربی پاکستان کے انڈیا کے زیادہ قریب ہیں۔اتنا عرصہ ان کو جوڑے رکھنا
ہی حماقت تھی۔تقسیم کرنے والوں کا یہ پلان جلد یا بدیر وقوع پذیر ہونا ہی تھا۔
کیونکہ یہ انٹرنیشنل انجینئرز کی پلاننگ تھی۔اس میں کسی دُکھ پچھتاوے یا احساسِ
محرومی کا کوئی دخل نہیں ہے"

"لیکن ہمارا مذہب ایک تھا" ہم نے خالی رہ جانے والی بساط پر
آخری پیادہ چلایا۔چلتے ہوئے کارواں کا آخر دانا شخص کی آواز اپنے کانوں
سنی۔"

"لیکن مذہب ثانوی ہو جاتا ہے۔تہذیب، ثقافت، زبان،
جغرافیائی ملاپ، مذہبی اثرات پر غالب آ جاتے ہیں۔اگرچہ نبیوں پیغمبروں نے
اس کے الٹ کر دکھایا لیکن جیسے ہی کسی مذہب پر سے بعد زمانہ گزرا انسان اپنی
فطرت کی سمت لوٹ گیا۔فضائی اور نظریاتی باتیں کچھ اور ہیں اور زمینی حقائق کچھ

اور ہوا کرتے ہیں‘‘ دلائل سے تبھی وہاں رہ جانے والے شکست خوردہ انسان کے اندر کی تلخی ابھر آئی۔ ’’ہوں بے ایمان اور چاڑ لوگ۔۔۔ بھلا اس پاکستانی پویلین کا 37 لاکھ کا بنا ہے جو اس نے وصول کیا ہے۔ بھی کنسٹرکشن والے بھی صرف ایک مہینے کے لیے سب کچھ اکھیڑ کر واپس لے جائے گی۔ بے بنیاد سیڑھیاں جو پیر دھرنے سے لرزتی تھیں۔ پیر زور سے رکھو فرش کی ٹائلیں ٹوٹ جاتی تھیں۔ ایک دروازہ بند کرو ساری بلڈنگ لرز جاتی تھی۔ پویلین آف ڈائریکٹر کے سلائیڈنگ ڈور کو زور سے مارا‘ سارے سٹالوں کے ڈبے لرز اٹھے۔ کئی چیزیں حسب کے بل گر گئیں۔ ایک آدھ ماربل کا ڈیکوریشن پیس شاید ٹوٹ بھی گیا۔ مالکوں نے آنکھیں نکال نکال کے دیکھا۔ یہ کیا ہوا انھیں نے تھوڑی کیا‘ جس چیز کی بنیاد ہی نہ ہو اس کے ڈھ جانے کے لیے بس بہانہ چاہیے جو ٹوٹے بنائی ہی عارضی بنیادوں پر گئی ہو اس کی پائیداری کی توقع۔۔۔ یہی بات تو جلال عظیم آبادی صاحب کہہ کر گئے تھے‘ جس چیز کی ریخت اس کی بنیادوں میں چھپا دی گئی ہو اس کی چوٹیاں جلد یا بدیر زمیں بوس ہو ہی جاتی ہیں۔

شگفتلا نے ہمیں جمعہ کو ڈنر کی دعوت دی تھی لیکن شاید ہماری ٹوٹی پھوٹی انگریزی میں کہی گئی رسیدہ باتیں انھیں اپنی صاف شفاف انگریزی میں بولی گئی ماڈرن باتوں کے مقابلے میں کچھ پسند نہیں آئیں۔ اسی لیے تو انھوں نے اپنی دعوت کو بعد میں عملی جامہ پہنانے سے گریز کیا۔

سبز چٹ والے پاکستان پویلین کے چھوٹے سے کیبن میں بیٹھے ہوئے (جس کے باہر ڈائریکٹر لکھا تھا) میں دیکھ رہی تھی۔ سٹالوں پر عورتوں‘ مردوں کا ازدحام تھا۔ سارے پاکستانی مصنوعات پر ٹوٹے پڑ رہے تھے۔ وہی بارگیننگ کا انداز وہی پاکستانی شلوار قمیص وہی دھن کی آواز اور نازبوں کی مہک کچھ بھی تو فرق نہ معلوم ہوتا تھا۔ پھر اتنا فرق کہاں سے آ گیا کہ ایک دوسرے پر اپنے آنگن ہم نے بند کر دیے۔ زبان کا فرق؟ لیکن زبان کا فرق بھی کیا کیا۔ غور سے سنو تو بہت سے لفظ بس تلفظ میں مختلف تھے۔ ورنہ اردو اور پنجابی‘ ہندی اور سنسکرت سے مل جل کر بنی ہوئی بنگالی۔۔۔ چند دنوں میں سیکھی جا سکتی ہے۔ ایسے کیوں نہ کیا گیا کہ ہم ادھر بنگلہ اضافی زبان کے طور پر بچوں کو سکولوں میں پڑھاتے اور ادھر اردو سکھائی جاتی۔ پھر ایسا کیوں نہ ہوا۔۔۔ اور ایسا کیوں نہ ہوا۔۔۔ اگر یہ سب ایسا ہی ہو جاتا تو آج ہم اپنے ہی وطن میں ہوتے۔ اسی لیے ایسا کیسے ہوتا۔ کیسے ہونے دیا جاتا۔ ہم عوام بھی بڑے بے وقوف ہیں۔ یوں حالات و واقعات پر روتے رہتے ہیں جیسے قدرتاً اسی شکل میں وقوع پذیر ہوئے ہوں‘ پر ہمارے فیصلے تو تقدیر نہیں۔ تقدیر ساز کرتے ہیں۔ ہمیں تو محض ان کا ماتم کرنے یا ان پر جھگڑے بڑھانے کے لیے چھوڑ دیا جاتا ہے۔

ہمارا ٹیکسی ڈرائیور موبائل پر اپنے مالک سے رابطہ میں رہتا اور بار بار جا جا جا جاتا‘ لگتا جاتا کہہ کے آگے پنجابی بولنے لگتا انداز ویسا ہی ہوتا لیکن کچھ ذرا کم ہی لگتی ہیں یہ ذرا سی کچھ کا ہیر پھیری تو ہے۔ جو ایک آنچ کی کسر چھوڑ دیتا ہے۔ خام دھات سا ہے خام ہی رہ جایا کرتی ہے۔ صدیوں کا عمل تجارت میں یہی آخری آنچ ہی تو کہیں نامعلوم مقام پر ٹھہر گئی ہے جو ہماری دسترس سے دور ہے۔

پاکستانی پویلین میں بے انداز رش تھا۔

یہاں پاکستانی مصنوعات کی بہت مانگ ہے۔ خاص کر شلوار سوٹ‘ جو ہاتھوں ہاتھ بک رہے تھے۔ شاید یہ بھی کوئی نفسیاتی کشش تھی کہ بنگالی پاکستانی مصنوعات زیادہ پسند کرتے ہیں‘ جو ایک عرصے کی پابندی کے بعد اب وہاں پہنچنے لگی ہیں۔ انھیں بیچنے والے پاکستانیوں نے زبان کی سہولت کے پیشِ نظر بنگالی سیلز گرل اور سیلز مین رکھے ہوئے تھے۔

بڑے بڑے سٹالوں پر حسین سیلز گرلز تھیں۔ ایک جیسے لباس میں ملبوس مشہور آسمانی ساڑھیاں۔ Lever Brother کے سٹال پر لہراتی تھیں۔

گلابی ساڑھیاں امامی Ememi اور Care Mother کے پویلین کی زینت تھیں۔ انگوری رنگ کی ساڑھیوں والی سیلز گرل ڈینڈی کے سٹال پر بہار دکھاتی تھیں۔ ڈینڈی بیگم خالدہ ضیاء کے بیٹے کی فرم ہے جو نکور بچوں سے لے کر لیڈیز سوٹ تک بناتی ہے۔

ہاتھی پٹی والی اور جنگل کی بتی فال والی ساڑھیاں‘ بڑے بڑے جوڑے سانولے گالوں سے جھلکتی ہیلا جیسی سرخی اور آنکھوں سے چھلکتی مار یل کے تیل کی چمک اب جب ڈیوٹی تبدیلی ہوتی تو تازہ تازہ لباس‘ جوڑوں اور میک اپ میں سیلز گرلز کی ڈاریں اپنے اپنے پویلین کی سمت رواں ہوتیں۔ تو جیسے قطار در قطار رنگیلی پریاں گلابی پریاں ہری پریاں ابر کے چلی ہوں۔ یہ منظر ایسے ہی خوبصورت لگتا جیسے موسمِ بہار میں ہم رنگ پھولوں کے قطعات کھلے ہوتے ہیں‘ بنگالی گیتوں کی تال پر ’’شونو شونو شونو‘‘ کی پکار پر جیسے تار بجے ہوں‘ سنو تو کئی ندی کے شفاف پانیوں میں شپلا کے گلابی پھولوں کے سنگ جل پریاں تیرتی ہیں۔

ڈھاکہ انٹرنیشنل فیئر میں دنیا جہاں کے سٹال لگے تھے‘ ہر خطے‘ ہر ملک کی ثقافت ایک ہی گراؤنڈ میں رل مل گئی تھی۔ ایرانی کراکری‘ قالینوں اور کرسٹلز کا سٹال پاکستانی پویلین کے قریب تھا۔ ڈیکوریشن پیسز‘ کراکری‘ فرنیچر اور بے شمار چیزوں سے بھرا ایجنسی پویلین بائیں ہاتھ تھا۔ مصری لیمپوں اور پینٹنگز کا سٹال‘ جن میں سے ہر ایک کی قیمت ہمارے پورے مہینے کی تنخواہ سے بھی زیادہ تھی۔ مصری پویلین سے پرے تھائی پویلین‘ انڈین پویلین‘ وسیع و عریض گراؤنڈ میں لگے سٹالوں کی کثرت میں ہم اکثر گم ہو جاتے‘ پھر کہیں کھڑے ہو کر چاروں اور نگاہ دوڑاتے اور پاکستانی پویلین کے ہرے چٹ میں سلور حروف میں لکھا ہوا Pakistan Pavilion نظر آ جاتا‘ جس کے سامنے مختلف رنگ

پانیوں والے فوارے کی نشانی تھی اور دائیں ہاتھ فضا میں لہراتے بڑے بڑے
غبارے جن پر مختلف کمپنیز کے نام لکھے ہوئے تھے انہیں بھی ہم نے نشانی کے طور
پر یاد رکھا ہوا تھا۔ اس کے باوجود ہم بھولے بادشاہ ذاتی دیر ان نشانیوں پر بھٹکتی بھٹکتی
دیر پاکستانی پویلین ڈھونڈنے میں لگ جاتی۔ کھانے کا زیادہ رش تھائی
ریسٹورنٹ پر پڑتا تھا لیکن ہمارا تجربہ تو کچھ ایسا اچھا نہ رہا۔ بچوں نے نوڈلز
کھانے کی فرمائش کی، تجرباتی طور پر نوڈلز کی ایک پلیٹ خریدی لیکن انتہائی
مایوسی ہوئی۔ تھائی خاتون نے تھوڑے سے اُبلے ہوئے نوڈلز ڈال کر اوپر ایک
چمچ شوربے کا ڈال دیا جس میں ایک مرغے کی بوٹی بھی شامل تھی اس شوربے کا
مصالحہ اور ذائقہ بالکل ہمارے دیسی سالن جیسا تھا۔

بازاروں کی نسبت میلے میں کھانے پینے کی چیزوں کی بہتات تھی۔
شاید پاکستانیوں کی خوش خوراکی کی تسکین کے لیے عجیب و غریب نسل کی مچھلیاں،
دہی بھلے، گول گپے، چاول، روسٹ، بروسٹ، دوسا جو کہ بنگالی برگر تھا۔ پراٹھے
کے اوپر انڈا لگا کر تل لیا جاتا اور پھر اس میں فرائی کی ہوئی چند بوٹیاں اور سلاد
ڈال کر رول کر دیا جاتا۔ دوسا خوب بکتا تھا کیونکہ 50 ٹکا میں ملتا جو وہاں کی
قیمتوں کے حساب سے کافی کم قیمت تھی۔

جاپانی لنڈی گاڑیوں سے لے کر ڈیکوریشن پھول تک سب
موجود تھے۔ ڈھاکہ کے لوگ سال بھر اس نمائش کا انتظار کرتے ہیں اور سال بھر
کی خریداری یہیں سے کرتے ہیں۔ اگرچہ انٹرنیشنل ٹریڈ فیئرز میں صرف سٹال
ڈسپلے کیے جاتے ہیں اور خریداروں کے آرڈر بک ہوا کرتے ہیں لیکن یہاں
ڈھاکہ ٹریڈ فیئر کا انداز مختلف تھا۔ یہاں پرچون کی دکان کی طرح عام گاہک اپنی
ضرورت کی ایک دو چیزیں خرید رہے تھے۔ یہاں بھی پاکستانیوں کا انداز وہی
لٹو پاک ازم اور بدنظمی کا تھا۔ بارش کی کیچڑ کے باوجود فرنیچر اور دوسرا سامان
باہر گراؤنڈوں میں بکھرا ہوا تھا۔ ان پر پالش ماری جا رہی تھی۔ وہیں گاہکوں سے
سودا بھی طے ہو رہا تھا۔ ڈیوٹی سے بچنے کے لیے سترہ روپے کی شال شو کی گئی
تھی۔ مال چائنا گانگ بندرگاہ پر بھنڈے میں پڑا تھا۔ جو جو تھوڑے سو روپے والی
چیز ہزار تک نکلی جا رہی تھی۔ ہاں البتہ نمائش کا یہ اصول عجیب تھا جو نماز جمعہ کے
اوقات کے لیے دو گھنٹے بند کر دیا جاتا تھا اور بنگالی خریدار انتہائی غصے اور بے
زاری کا اظہار کرتے جن کا چکر اور وقت ضائع ہوا تھا۔ پورے فیئر میں مختلف کمپنیز
کے سلوگن بج رہے ہوتے تھے جن میں انڈین گیت نمایاں ہوتے جن کے
شور میں قوم کی آواز دبی دبی رہتی۔ اگرچہ E.P.B نے بنگلہ دیش
E.P.B سے درخواست کی تھی کہ ایک پاکستانی اردو سلوگن بجانے کی اجازت
دی جائے اور اس کے عوض اچھی خاصی معقول رقم کی بھی پیشکش کی گئی لیکن
ڈھاکہ انتظامیہ نے اردو سلوگن چلانے کی اجازت دینے سے معذوری ظاہر کر
دی تھی۔

گلشن کے جس علاقے میں ہم ٹھہرے ہوئے تھے وہ محفوظ ہے
ورنہ دیگر علاقے ہمارے جانے کے لیے غیر محفوظ ہیں۔ یہ خبر ہمیں بار بار سنائی گئی
تھی۔ اقبال صاحب تو صبح نو بجے سے رات دس بجے تک میلے میں ہوتے تھے اور
ہم اس لگژری اپارٹمنٹ میں لیکن اس لگژری اپارٹمنٹ کو صفائی کی بھی ضرورت تھی
ہمیں کپڑے دھونے کی بھی، کھانا پکانے اور برتن دھونے کی بھی اور سارے
کاموں کے لیے ایک ہی ملازمہ تھی۔ طاہرہ اقبال۔

ناشتہ بنا، پھر برتن دھو، پھر صفائی، صفائی کا کام بہت مشکل تھا۔ پورے
ڈھاکہ میں سٹیچنگ یونٹ بھرے پڑے ہیں، جن کا برادہ سا اُڑ اُڑ کر پتہ نہیں بند
کھڑکیوں، دروازوں کے درزوں سے کیونکر گھس آتا ہے کہ بار بار جھاڑو لگاؤ پھر
سفید سفید ذرے سارے میں پھیلے ہوتے۔ ڈھاکہ کے پانی سے ہمارے بال اس
قدر گرتے کہ سفید شفاف ٹائلوں پر سیاہ بالوں کی برسات نظر آتی۔ شاید یہاں
کے پانی سے محفوظ کرنے کے لیے مچھلی اور دال کا استعمال ضروری ہوتا ہوگا۔
کبھی تو وہ تاب پیدا ہوتی ہے جو آنکھوں، بالوں اور گالوں سے لاٹ کی طرح چپکی
ہے۔ فرش صاف کرتے کرتے ہی کمر جاتی۔ لہٰذا گھر میں تو چلو ملازمہ کی
سہولت ہی میسر تھی۔۔۔۔ عورت بیچاری کہیں بھی چلی جائے رہتی وہی گھر گرہستی
کے کولہو کا تیل، چاہے وہ فیصل آباد ہو یا ڈھاکہ ہو۔

ایک روز ہمت کر کے دونوں بچوں کو ساتھ لے کر سیدھی سڑک
پر ہو لیے۔ ناریل اور لیچی کے درختوں کی پہچان رکھتے رہے۔ تھوڑی دور چلنے
کے بعد ہمیں ایک جھیل تک اس سڑک نے پہنچا دیا لیکن یہ جھیل نہیں جوہڑ تھا۔
اگرچہ اس کے گرد وسیع و عریض محلات تھے جن میں گورے رہتے تھے۔ امیر
بنگالی بھی رہتے تھے لیکن پتہ نہیں کیوں اس جھیل کو صاف کرنے کا خیال کسی کو نہ آیا
تھا جس کے گرد کیلوں کی باڑیں تھیں جن میں کچے کیلوں کی منزلیں جھولتی تھیں اور
کچھ کچے نیموں کے پودے جڑے ہوتے تھے جیسے پرانا کپڑا اچھا ہے۔ جھیل کے
کناروں پر آلائشوں کی تہہ سی جمی ہوئی تھی۔ اگر ڈھاکہ موسٹ پلوٹڈ سٹی آف دی
ورلڈ ہے تو یہ موسٹ پلوٹڈ جھیل آف دی بنگلہ دیش ہوگی۔

ہوٹل کے باہر چوکیدار الرٹ تھے۔ باقی دو چوکیدار وردیاں پہنے
ہوئے بندوقیں اٹھائے ہوئے تھے۔ پرے کئی منزلہ فلیٹ کی عمارت بن رہی تھی۔ ہم
بڑی دیر کھڑے مزدوروں کی رنگ برنگی دھوتیوں، چوکیداروں کی تفتیشی نظروں اور
جھیل کی آلائشوں کا نظارہ کرتے رہے۔ تو پتا چلا یہ جھیل ہی وہ بھی بنگال
کی جھیل جس کا تصور بڑا رومانوی ہے۔ پتہ چلا اس کے نیچے تو پانی ہی ہے
جس میں بجرے اور سٹیمر چلتے ہیں۔ گائیوں کا گوبر کناروں پر بچھا ہے تو کیا ان کے
ساتھ کیلوں کی باڑیں بھی تو بنتی ہیں۔ اب ہم نے مشہور سفرنامہ نگاروں کی طرح
اسے صاف تھوڑی کر دینا ہے جیسا ہے ویسا ہی رہے گا۔

—جاری ہے—

## ہاتھ ہمارے زخمی

### دل زخمی ہے ہم دونوں کا

ایک ہاتھ چھاتی کو چیر کے اندر پہنچا
میرے دل کو
مٹھی میں کس کر جب پکڑا
اور دبایا
درد سے میں بے حال ہو گیا
تب سے اپنے
زخمی دل کو تھام کے بے سدھ پڑا ہوا ہوں

سن رکھا تھا جب دل یوں گھایل ہو جائے
کوئی دوسرا رحم دل، ہمدرد ہاتھ فوراً آتا ہے
ٹوٹے پھوٹے زخمی دل کو
پیار، دلاسا دے کر پھر سے
ایک دھڑکتا سالم عضو بنا دیتا ہے

تیرا دل بھی، یار مرے گلزار •
اسی حالت میں زخمی تڑپ رہا ہے
جیسے میرا!
کوئی بتائے قصوں اور کتھاؤں کا وہ
پیار، دلاسا دینے والا
ہاتھ ہمارے زخمی دلوں تک کب پہنچے گا؟

○

## وہ رحمِ مادر میں جی رہا تھا

ستیہ پال آنند

(مائیکل جیکسن کی یاد میں)

بہت سے کیپسول درد ہر کے
سکون کے ساتھ خواب پو نشیں کی گولیوں کی کمی نہیں تھی
بدن کی کیمسٹری کو، لیکن
بدلنا کو گراں اٹھانا تھا ایک شب میں!

وہ چاہتا تھا
کفن اندھیرے کا نوچ کر وہ تن سے اتارے
تعفن آمیز خوں کے کیچڑ کا گرم لاوا
جو اس کی رگ رگ میں بہہ رہا تھا
بدل دے صالح، حیات پرور لہو کی گردش میں
اور سو جائے ماں کی آغوش میں کسی شیر خوار بچے سا!

وہ خود نہیں جانتا تھا، لیکن
وہ اپنے تحت الشعور کے حکم کے مطابق ہی
اپنے بستر پہ سوتے سوتے
بدن کو گٹھری کی شکل میں جیسے باندھ کر
اپنے دونوں گھٹنے اٹھا کے سینے سے جوڑ لیتا •
وہ رحمِ مادر میں، نال سے منسلک
تحفظ کی کیفیت میں، کبھی کبھی گہری نیند سوتا!

پچاس برسوں کی زندگی اس نے

رحمِ مادر میں کاٹ دی تھی
مگر اسے علم تھا، ولادت بہت ضروری ہے...
رحمِ مادر کی عافیت سے نجات پانا
عدم کی بے بانت زندگی سے
وصال ہونے میں ہی رہائی ہے اس قفس سے!

سلام تجھ کو
اے مائیکل جیکسن ہمارے
کہ آج تو کال کوٹھری سے رہا ہوا ہے!

---

• اپنے بہت ہی پیارے دوست گلزار جاوید کے ساتھ باہم سانجھا کرتے ہوئے لمحوں کی یادوں میں یہ نظم پروئی گئی۔ س۔پ۔آ

• مائیکل جیکسن کے ڈاکٹر کے مطابق یہ تفصیل حقیقت پر مبنی ہے۔ اس کے شب خوابی کے کمرے میں، حتیٰ کہ اس کے اپنے ذاتی ہوائی جہاز کے سونے کے کیبن میں، خصوصی طور پر بنائے گئے بستر ہیں جن کی ساخت اور شکل رحمِ مادر سے ملتی ہے۔ س۔پ۔آ

# رباعیات

عبدالعزیز خالد (لاہور)

(۱)

ہم وہ ہیں جو فکرِ فردا نہ کریں
کیف و کمِ امروز میں ہی محو رہیں
اس بات کو ہم نے کبھی سوچا ہی نہیں
کیا ہم کو کہیں گی معاقب نسلیں؟

(۲)

ہر پھول جو کھلتا ہے بہ سر نہ چڑھے
قدرت نہ سلوک ایک سا سب سے کرے
لقمان سے بڑھ کے ہوں گے کتنے دانا
گمنام جیے جو اور گمنام مرے!

(۳)

بولے تو لگے تار چھڑے بربط کے
چال ایسے جیسے موجِ صبا لرزے
سانچے میں ڈھلے وہ متناسب اعضا
آنکھوں کی ہو سیری نہ طبیعت ہی بھرے!

(۴)

ان کو ملی اس لیے زبانِ اظہار
تا خلق کریں تازہ بتازہ افکار
کہتے ہیں کہ شاعروں پہ ہوتے ہیں عیاں
مکنونِ ضمائر و مضمونِ اسرار!

(۵)

ہے بارِ گناہ سے خمیدہ مری پشت
مسجد ہوں نہ دیر ہوں کلیسا نہ کنشت
کفار کی صف میں نہ مسلمانوں میں
ہوں لائقِ دوزخ نہ سزاوارِ بہشت!

(۶)

پڑھتے ہیں کتابِ فقہ میں بابِ حیل
امثال میں ڈھونڈیں اپنے ہی ڈھب کی مثل
ہم سے سہل انگار و آرام طلب
کرتے ہیں جواز اور رخص پر ہی عمل!

(۷)

مجبور ہیں ہم گنجِ تہی دستی کے
مختار ہیں ملکِ کم سخنی کے
تا عمر رہے درونِ خانہ محصور
منصوبے کیا کیا تھے جہاں گشتی کے!

(۸)

ہوگا ہر روز روزِ محشر مرے بعد
احوالِ زمانہ ہوں گے ابتر مرے بعد
کرتا ہے یہی سوال ہر مجنوں: کون
بیٹھے گا مسندِ جنوں پر مرے بعد؟

## کسی مشورے کا ردِ عمل

ڈاکٹر یوگیندر بہل تشنہ (مسی ساگا' کینیڈا)

رُخ پہ جھرّیوں کے سلسلے جب ابھرنے لگے
یارو احباب بھی راہ بدلنے لگے

لکھا رُخسار پہ کیا نظر آ گیا
بال و پر ہیں وہ میرے کترنے لگے

ٹیڑھے میڑھے اِن کہسار کا راز تھا
وہ جو اپنے تھے وہ اب سکڑنے لگے

کہتے تھکتے نہ تھے ''نہ اکیلے رہو''
پاس رکھنے سے وہ اب بدکنے لگے

اشاروں' کنایوں' سادگی سے بھی کہا
اپنوں میں رہو' ذہن جب کھسکنے لگے

نہ آ جائے حرف اُن پہ کہیں اے دلا!
فاصلے احتیاطاً لوگ ہیں رکھنے لگے

کس کو کس حال میں چھوڑنا ہوگا تن
وقتِ نزع' رنگ کیا کیا' ابھرنے لگے

کون سمجھائے انساں پہ گزرے ہے کیا!
آتما تن سے جب ہے بچھڑنے لگے

بااِیں ہمہ' کون ہے جو تا قیامت جیئے
خواہ مخواہ لوگ غصّے میں پڑنے لگے

اولاد پاس ہونا ہے مناسب' دِلا
یہ بانگِ دہل لوگ تشنہ کہنے لگے

○

## کشمیر کاز

یونس صابر (پشاور)

دُور ہے وادی چناروں کی وُہ جنّت گل زمیں
اصل میں' کوئی نہیں نعم البدل کشمیر کا

جیسے اک دُکھتی رگِ جاں سے لہو بہتا ہوا
بس یہی حالِ زبوں ہے آجکل کشمیر کا

مسئلہ تو مدتوں سے سازشوں کی زد میں ہے
یہ دُعا ہے' جلد نکلے کوئی حل کشمیر کا

جنگِ آزادی' جہادِ حُریت کے باب میں
سال کیا صدیوں پہ بھاری ایک پل کشمیر کا

اب تو کشمیری مجاہد کا وطن ہے یا کفن
حق کی خاطر فیصلہ ہے یہ اٹل کشمیر کا

ہے یہی بہتر کہ سوچیں بیٹھ کر تینوں فریق
کب تلک جاری رہے جنگ و جدل کشمیر کا

○

## عوج بن عنق

عبدالاحد ساز (ممبئی بھارت)

(عوج بن عنق ''قصص الانبیاء'' کی رو سے حضرت موسیٰ کے زمانے کا ایک دیو پیکر اساطیری کردار ہے۔ اس کا سر آسمان کو چھوتا تھا اور بحر سمندر کی تہہ کو لگتے تھے۔ اس کی جان اس کے ٹخنوں میں تھی۔ جب حضرت موسیٰ نے اپنے عصا سے کاری ضرب اس کے ٹخنوں پر لگائی تب وہ عفریت ہلاک ہوا)

شہر کے سب سے بڑے ہوٹل کی چھت پر\
اُس کا سر منڈلا رہا تھا\
اور ساحل کے قریب\
سرد اور محفوظ تہہ خانے کی تہہ کو\
پیر اس کا چھو رہا تھا\
ہائے وہ کتنا بڑا تھا!

اس کے دائیں ہاتھ میں جکڑے ہوئے تھے\
کارخانے، کمپنیاں، بازار، بینک\
اور بائیں ہاتھ پر اس کے دھرے تھے\
بار، تھیٹر، ہوٹلیں، جوئے کے اڈے، قحبہ خانے\
سرنگوں اُس کے انگوٹھوں کے اشاروں پر\
سیاست کی مشینوں کے بٹن

آہنی شانوں پر اس کے\
بیٹھ کر، بے آشیاں کالے پرندے جھولتے تھے\
دُم نچا کر پَر پھلا کر\
ہر گھڑی اس کی ہوا کا رخ بتاتے\
اس کی سانسوں کی سفارش کی فضا میں جی رہے تھے

ناف اس کی مرکزِ ثقلِ زمانہ\
پیٹ اُس کا پیٹ بھرنے کے وسائل کا خزانہ\
وہ گھروں سے، دفتروں سے، راستوں سے\
رینگتے بونے اٹھاتا\
اُن کو اپنی سخت کہنی اور کلائی پر چلاتا\
حسبِ منشا ذائقے کے طور پر اُن کو چباتا جا رہا تھا

اس کا سایہ چار جانب شہر پر چھایا ہوا تھا\
ہائے وہ کتنا بڑا تھا!

جان لیکن اُس قوی ہیکل کی\
اس کے گردن و سر میں نہ تھی\
جان تھی ٹخنوں میں اس کی\
اس کے ٹخنے......\
سرد اور محفوظ تہہ خانے کی تہہ سے تھوڑا اوپر\
دور تک پھیلے ہوئے بے روح ساحل پر عیاں تھے

......اور وہیں اک دل زدہ بیزار موسیٰ\
شہر کے سب سے بڑے ہوٹل کی چھت پر\
چھو نہ سکنے سے خفیف\
نابلد ٹخنوں کی کمزوری سے دیوِ عصر کی\
اپنے امکاں اور ارادے کے عصا کی ضرب سے نا آشنا\
نیم مردہ سرد بے حس ریت پر سویا ہوا تھا

○

## ''بوسیدہ کاغذوں پر''

عالمی دہشت گردی پر ایک نظم، مذہبی جنونوں کے پس منظر میں

**نقاش کاظمی (کراچی)**

زمیں کے بوسیدہ کاغذوں پر
سپاہیوں نے نشان بنائے ہیں سرحدوں کے
کہ جن کا اب کچھ گماں نہیں ہے
نہ اعتبار
ان کی لاشوں کا۔
نہ آنکھوں کی فصیل کوئی
نہ اب مچانوں پہ
پہرے داروں کی سیٹیاں ہیں
جو عالمی دہشتی لیڈروں کے
راکٹوں کا جواب دیں گے
جواب ـــــ کیا دیں؟
وہ سب کے سب
اپنے گھر کے معصوم نوجوانوں
کو قتل کر کے
تمام بچوں کو دفن کر کے
فضا دھاکوں پہ رقص کرتے
سیاہ غاروں میں
سو چکے ہیں ـــــ
کہ ایک عفریت آ کے ہر دن
ہمارے ننگے سروں پہ
جوتوں کی
کر کے بارش
حقارتوں سے
ہمارے
چہروں پہ تھوکتا ہے

## اب میں وہ نہیں رہوں گا

**پرت پال سنگھ بیتاب (جموں کشمیر)**

با ہوش و حواس میں آج یہیں اِس وقت
یہ قسم کھاتا ہوں کہ اب میں وہ نہیں رہوں گا
جو پہلے تھا،
اور کچھ بن جاؤں گا،
اب میں کسی کو یہ اجازت نہ دوں گا
کہ وہ مجھے
کسی جلسے، کسی جلوس، کسی گٹ، کسی ٹولے میں
جب چاہے ہانک لے جائے۔
میں کسی کو یہ حق نہ دوں گا
کہ وہ مجھ سے میری مرضی کے خلاف
کوئی نعرہ لگوا سکے
میں قسم اُٹھاتا ہوں
اب کوئی بات بے بات
میرے جذبات کو بھڑکا کر
میرا استحصال نہیں کر سکے گا،
میں یہ بھی قسم اُٹھاتا ہوں کہ آج سے
دُور دُور تک پھیلی ہوئی
اپنی ضروریات کو اتنا سمیٹ لوں گا
کہ انہیں پورا کرنے کے لیے
مجھے کسی کی مدد کی ضرورت نہ پڑے،
میں یہ بھی قسم اُٹھاتا ہوں
کہ میری خواہشات
جو ہر وقت میرے دل کے گھوڑے پر
سوار رہتی ہیں
میں انہیں پٹخنی دے کر نیچے اتار پھینکوں گا
اور آزاد ہو جاؤں گا۔

## دلّی سے ملتان

(ترنجی)

بھگوان داس اعجاز (دلی بھارت)

باندھ پانو سے ٹھوکریں
دلّی آیا گانو سے
پوچھا ایک امیر
کپڑا اپنے بیچے
"دیکھا کہیں کبیر"!

ایک نکاتی یاد رکھ
جس پر چمکے چاندنی
وہ گھر میرا جان
اپنا پورے شہر میں
ہوگا ایک مکان!

آ دلّی --- بھٹکا بہت
گندھے چھتروں کی اسے
لے گئی آخر کھینچ
بھائی لوگوں سے ملا
گل لگ آنکھیں میچ!

یہ نگری نیتاؤں کی
دوڑ دھوپ کے بعد بھی
بدلا نہیں سروپ
دلّی --- تیرے نصیب میں
دھول دھواں اور دھوپ!

ہم جب تک تھے گانو میں
تھے جننی کے پانو میں
سولہ چوکے ساٹھ
دلّی آ کر پڑھ گئے
سولہ دونی آٹھ!

خیر ہو جان و مال کی
آندھی پچھلے سال کی
کر گئی دل کمزور
ہوا چلے تو کانپتے
پنچھی کرتے شور!

راکھ ہوگا گھر لاکھ کا
آگ لگے گی پیڑ میں
آندھی کا اعلان
پنچھی جل لینے چلے
دلّی سے ملتان!

○

## وقت

کرامت بخاری (لاہور)

بوڑھا وقت!
جواں جسموں کو بوڑھا کرنے آتا ہے
عمر کی بڑھیا!
ہر چہرے کے چاند میں بیٹھی چرخہ کاتی رہتی ہے
اے دل، اے میرے افسردہ دل،
آؤ چلیں، اُس دیس میں، جس میں،
پیار کے چشمے پیاس بجھاتے رہتے ہیں،
سارے لوگ، جواں جسموں کے پھول کھلاتے رہتے ہیں،
اُس نگری میں، فکروں کا نور برستا رہتا ہے،
سارے موسم! رنگ اچھالتے رہتے ہیں،
اے دل، میں نے یہ بھی سنا ہے،
تو اُس دیس کے ہر رستے سے واقف ہے،
آ دکھا، آ دکھا، اُس دیس چلیں ہم،
جس میں وقت ٹھہر کر پوچھے،
کب چلنا ہے، کب رُکنا ہے،

○

## قطعات

**ضمیر نوری (کراچی)**

کبھی اندھیروں کبھی روشنی میں گھر ہوگا
ہمیں خبر ہے مکمل یونہی سفر ہوگا
جو کام کرنا ہے کرتے رہو لگن سے ضمیر
یہ زندگی کا تماشا تو عمر بھر ہوگا

کس کس کو یاد اپنی وساطت سے میں کروں
میری رفاقتوں سے کسے فائدہ ہوا
برسوں گزر گئے مجھے رہتے ہوئے یہاں
میں اجنبی رہا نہ کوئی آشنا ہوا

یہ کام ہوگا مگر فائدہ نہیں ہوگا
یہ سانحہ بھی تو اتنا بڑا نہیں ہوگا
جہاں پہ سنتا نہیں کوئی چیخ انساں کی
ہے احتمال کہ، کیا ہوگا کیا نہیں ہوگا

دل کا میلا نہ دل کا اجلا ہے
دیکھنے میں عجیب لگتا ہے
جو بھی ملتا ہے بے غرض ہوکر
وہ اسے آشنا سمجھتا ہے

○

## میں اکثر ساتھ رہتا ہوں

**انجم جاوید (کراچی)**

اندھیری رات میں سنسان رستوں پر
میں اکثر ساتھ رہتا ہوں
میں ان لمحوں میں جن میں جاگتا ہے ڈر
میں ان لمحوں میں جس لمحے دعائیں بھی
پلٹ کر رد کروا کرتی ہوئی دستک سی دیتی ہیں
میں ان لمحوں میں
جب مایوس ہو کر تم
کرن کے منتظر ہوتے ہو ایسے میں
میں اکثر ساتھ ہوتا ہوں
کوئی کاڑھا ہوا رومال جب
چپکے سے دیتا ہے
کوئی خوشبو کا تحفہ بھی تمہاری نذر کرتا ہے
کوئی جانِ سخن کہتا ہے دل سے
گل بدن کہتا ہے تم کو
زندگی کہتا ہے تم کو
کوئی کہتا ہے جگنو کوئی تتلی
تری زلفوں کو چھو کر جب ہوا مدہوش ہوتی ہے
کرن بھی رقص کرتی ہے ترے رخسار پر جب
میں انہیں لمحات میں اکثر تمہارے ساتھ ہوتا ہوں
میں ان لمحوں میں
جب پھولوں پہ شبنم رقص کرتی ہے
عجب خوشبو بکھرتی ہے
ہوا کے دوش پر نغمے بکھرتے ہیں
فضائیں گنگناتی ہیں
پرندے چہچہاتے ہیں
اگر تم محسوس کر پاؤ تو ان لمحوں میں
تم تنہا نہیں ہوتے
میں اکثر ساتھ ہوتا ہوں
تم اکثر ساتھ ہوتے ہو۔

## نظریۂ اضافت

کبھی سنتوں کی باتوں سے
کبھی رفتار سے اپنی
کبھی ذرّے کی ہیئت سے
کبھی جسموں کی حرکت سے
جو ہم کچھ جان پائے ہیں تو اتنا جان پائے ہیں
یہ سب آنکھوں کا پردہ ہے
یہ سب نظروں کا دھوکہ ہے
کہ جتنے راز کھلتے ہیں
وہ اپنے آپ میں کچھ اور پُراسرار ہوتے ہیں
"اصولِ بے یقینی" پر یہ اونچی اک عمارت ہے
جو دیکھا تھا "اِضافت تھا
جو جانا ہے "اِضافت ہے

## الٹی تعبیریں

دل آج دُکھا ہے پھر، کیسے؟
کیوں سوچ ہے بکھری بکھری سی؟
کیوں آج طبیعت بوجھل ہے؟
کیوں ذہن میں اتنی ہلچل ہے؟
کیوں لہجے میں اکتاہٹ ہے؟
کیوں آنکھوں میں بیزاری ہے؟
کیا پھر سے بازی ہاری ہے؟
امید کوئی پھر ٹوٹ گئی!
کیا قسمت پھر سے روٹھ گئی!
کیا خواب ادھورے آج بھی ہیں؟
تعبیروں کے محتاج بھی ہیں!
کیوں سچائی سے بھاگتے ہو!
کیوں خوابوں ہی میں جاگتے ہو!
سورج سے آنکھیں چار کرو!
زندہ لمحوں سے پیار کرو!

فیصل عظیم (کینیڈا)

## انکار

محمد عثمان جامعی (کراچی)

جو یوں ہوتا کہ ممنوعہ شجر چکھا نہیں جاتا
تو کائنات کتنی بے ثمر ہوتی
یہ رنگینی کہاں ہوتی، یہ بے چینی کدھر ہوتی
بس اک باغِ عدن ہوتا اور اس میں بستے آدم و حوا
کہاں تک پیڑ گنتے، پھول چنتے آدم و حوا

مسرت، بس مسرت، چین اور بس چین ہی ہر پل
سکوں یوں مضطرب ہوتا خوشی اک روگ بن جاتی
حیات جاوداں لا انتہا اک سوگ بن جاتی
گنہ کی لذتیں ہوتیں، نہ دل کی حاجتیں ہوتیں
فقط انجان سی کچھ خواہشیں، کچھ حسرتیں ہوتیں

کہاں کی گم رہی کہ لغزشوں کا نام نہ ہوتا
تو کیسی کامیابی، جب کوئی ناکام نہ ہوتا
طہوری نہر سے بھی رند کا تو جام نہ ہوتا
نہ ہوتی مے کشی الزام، وہ بدنام نہ ہوتا

اگر افلاک پر انکار کا نہیں چلتا
خدائی افتخار وناز کے اندر وہ میں ڈھلتا
سوائے زندگی کے آدمی کو کچھ نہیں ملتا

اگر شیطان بھی سجدے میں اپنا سر جھکا دیتا
وہ بس پہچان کھوتا، آدمی کیا کیا گنوا دیتا

○

# زیں خوش رقم

ڈاکٹر خالد حمید (ایم اے)

زیں خوش رقم کہ بر گل رخسار میکشی
خط بر صحیفۂ گل و گلزار میکشی

O when you powder and rouge your cheek
You make these roses look all so bleak

اشک حرم نشیں نہا نخانۂ مرا
زآنسوے ہفت پردہ بہ بازار میکشی

Oh, when I'm crying, I want to hide
I can't go out, I do have some pride

ہر دم بیاد آں لب میگون و چشم مست
از خلوتم بخانۂ خمار میکشی

But when I remember your sleepy eyes
I am in the tavern before I realize

گفتی سر تو بستۂ فتراک ما شود
سہل ست اگر تو زحمتِ ایں بار میکشی

And when you're hunting and looking for a prey
I want to be your victim without delay

با چشم و ابروے تو چہ تدبیر دل کنم
وہ زیں کماں کہ بر من بیمار میکشی

And when I think of the bow of your brow
I want your arrow in my heart and how

باز آ کہ چشم بد ز رخت دوری کنم
اے تازہ گل کہ دامن ازیں خار میکشی

So O my darling, my butterfly
May God protect you from the evil eye

حافظ دگر چہ می طلبی از نعیم دہر
مے می چشی و طرۂ دلدار میکشی

Do come to your HAFIZ flying in the air
And let him drink and play with your hair

## رس رابطے..........وقار جاوید

برادر عزیز گلزار جاوید صاحب!

مجھے توقع ہے کہ آپ کو میرا سابقہ خط جو میں نے 19 مئی کو لکھا تھا مل گیا ہوگا۔ منتظر تھا کہ آپ جواب سے سرفراز فرمائیں گے۔ ایک اور خط لکھ رہا ہوں تو اس کی وجہ یہ ہے کہ "چہارسو" کے تازہ پرچے میں میرے نام سے چھپے ہوئے خط نے خاصہ ہنگامہ برپا کر رکھا ہے۔ قارئین نے اس خط کے مندرجات کو ملک کے ممتاز شاعر اور جدید غزل کی نشاۃ ثانیہ برپا کرنے والے ظفر اقبال کی ہجو سے منسلک کر دیا ہے۔ میں نے ٹیلیفون پر ظفر اقبال سب دوستوں سے اور شہزاد احمد صاحب سے بھی وضاحت کی ہے لیکن یہ سلسلہ اب تک جاری ہے۔ اس لیے محض یاد دہانی کے لیے یہ خط لکھ رہا ہوں کہ مجھے اصل خط کی فوٹو کاپی عنایت فرمائیے تاکہ حقیقت حال روشن ہو سکے۔ احمد ندیم قاسمی صاحب کی وفات کے بعد میں تو مجبور رہا تھا کہ "میری بے جا تالیف" کا باب بند ہو گیا ہے لیکن اب معلوم ہوا ہے کہ میرے "مہربان" اب بھی موجود ہیں۔ مجھے یاد ہے کہ ایک دفعہ وزیر کوٹ گیا تو ڈاکٹر وزیر آغا نے ایک "لمرک" دکھائی جس میں ایک دوشیزہ کا تذکرہ ہے جو شیر پر سوار ہے بعد کے منظر میں شیر اکیلا نکل رہا ہے اور دوشیزہ اس کے پیٹ میں چلی گئی ہے۔ میں نے کہا یہ "لمرک" "٭٭" کی روانی کے افغانستان کے حالات پر بھی منطبق ہوتی ہے۔ شیر افغانستان ہے اور دوشیزہ روس ہے۔ میں نے یہ "لمرک" "پاکستان ٹائمز" کے خطوط کے کالم میں یہ الفاظ لکھ کر بھیج دی۔ I have come a limmeric اتفاق سے اس اخبار میں میرے کوئی مہربان بیٹھے تھے۔ انہوں نے "Come across" کو تبدیل کر کے Compare لکھ دیا۔ اب یہ "لمرک" میرے نام منسوب ہو گئی۔ میں نے اشاعت کے روز ہی تردید لکھ بھیجی لیکن میرا خط چھپنے سے پہلے میرے "مہربان" نے دو خطوط میرے خلاف چھاپ کر مجھے "سرقہ" کے الزام میں لپیٹ لیا۔ تاہم میری تردید کے بعد یہ معاملہ ختم ہو گیا لیکن یہی ناگوار صورت اب پھر پیدا ہو گئی ہے۔ مجھے یقین ہے کہ یہ شہزاد احمد صاحب کو مجھ سے بدظن کرنے کی سازش ہے۔ جو کامیاب نہیں ہو سکی۔ درخواست ہے کہ مجھے متذکرہ خط کی نقل (فوٹو کاپی) بھجوا کر ممنون کیجیے۔

انور سدید (لاہور)

مکرمی گلزار جاوید صاحب۔

تسلیم و نیاز۔ ڈاکٹر تقی عابدی صاحب سے منسوب "چہارسو" کا شمارہ اقبال نظر صاحب کی وساطت سے ملا۔ اس نوازش کے لیے آپ کا ممنون ہوں آپ نے اس شمارے کو ڈاکٹر تقی عابدی صاحب سے منسوب کر کے ان کی علمی اور تحقیقی کاوشوں کو جو خراج تحسین پیش کیا ہے اس کے وہ ہر طرح سے مستحق ہیں۔ انھوں نے اردو میں تحقیق و تدوین کا جتنا بڑا کام کیا ہے اسے دیکھ کر رشک آتا ہے۔ اپنی پیشہ ورانہ مصروفیتوں اور ذمہ داریوں کے باوجود اتنے بڑے پیمانے پر تحقیق جیسا ذمہ دارانہ کام انجام دینا بہت بڑی بات ہے۔ خدا ان کی توانائی کو اسی طرح قائم رکھے۔

ڈاکٹر شارب ردولوی (لکھنؤ بھارت)

جناب گلزار جاوید۔ آرزوئیں

"چہارسو" کا تازہ شمارہ ملا۔ اس مرتبہ پرچے کا گیٹ اپ وغیرہ بہت بہتر ہے۔ صاحب قرطاس اعزاز کے بارے میں بہت کافی مواد آپ کو مہیا ہوا ہے۔ آپ نے اپنے انٹرویو میں بھی ان کی شخصیت کو اچھی طرح expose کیا ہے۔ بہر حال آپ نے پرچے کو خوب سے خوب تر کر دیا ہے۔ خدا آپ کو مزید حوصلہ دے۔

مرتضیٰ برلاس (لاہور)

پیارے گلزار۔ خوش رہو۔

ڈاکٹر سید تقی عابدی سے منسوب نہایت خوبصورت چہارسو باصرہ نواز ہوا۔ "شبینہ دوستاں" ڈاکٹر صاحب کی شخصیت اور فن کے غیر جانبدارانہ عکاس ہیں۔ تمام مضامین اور ڈاکٹر صاحب کی تخلیقات نہایت اعلیٰ درجے کی ہیں جنھیں پڑھ کر لطف بھی خوب آیا اور معلومات بھی بے پناہ حاصل ہوئی اور یہ اور اس کا منفرد انداز تو ہمیشہ کی مانند لاجواب کام کر گیا۔ سلطان جمیل نسیم صاحب کا افسانہ دھیرے دھیرے دل کو گرفت میں لینے والی کہانی ہے۔ رقص بسمل کا انداز بیاں اور ماجر الحق حسین کی کردار نگاری صنف کی مہارت کی دلیل ہے۔ غزلوں میں محمود احسن، مشکور حسین یاد، منظر حنفی، پنہاں، جمیل جوہر، نصر و اقبالوی اور فیصل عظیم بہت کام کا رہے۔ حصہ نظم بھی اپنی جگہ خوب ہے۔ اگلے شمارے کا انتظار ابھی سے شروع کر دیا ہے۔

یوگیندر بہل تشنہ (کینیڈا)

محترم بھائی گلزار جاوید، السلام علیکم۔

تازہ شمارہ بھی اسی روایت کا اگلا قدم ہے جس کی بنیاد آپ نے گزشتہ شمارے سے ڈالی تھی۔ ڈاکٹر سید تقی عابدی کی گرانڈیل (ادبی لحاظ سے بھی) شخصیت کو آپ نے کہاں سے ڈھونڈ نکالا! موصوف پیشے کے اعتبار سے ڈاکٹر ہیں ادب کے مریض کے بھی ڈاکٹر نظر آ رہے ہیں۔ ان کی تحقیقی تحریر بعنوان "اردو رسم الخط" ان کی اردو سے گہری محبت کی دلیل ہے جس میں ایک مباحثے کی صورت میں انہوں نے رسم الخط کی موجودہ حیثیت کی زوردار وکالت کی ہے۔ اس کے علاوہ اُن کی شاعری کے دو متضاد روپ دیکھنے کے لیے "شاعری کی دکان" (مزاح) اگر ہلکی پھلکی شگفتہ نظم کہی جائے تو "بچوں کی ہنسی" ایک ایسی بھرپور نظم ہے جو تخلیق کا ذائقہ لیے ذہن سے دل تک سفر

کرتی گزر جاتی ہے۔ سرورق پر آپ نے اُن کی وہ شاہانہ ٹھاٹھ والی خوبصورت تصویر لگائی ہے جو ہر طرح سے اُن کی بھاری بھرکم شخصیت پر جچتی ہے بلکہ حیدر آبادی (دکنی) تہذیب کی علامت بن کر پورے صفحے پر چھا گئی ہے۔ یہاں میں نے یہ خاص بات نوٹ کی ہے کہ اس تصویر میں اور اس کے علاوہ اُن تمام تصاویر میں جہاں جہاں انہوں نے شیروانی زیب تن کی ہے گردن کو کھلا نہیں چھوڑا بلکہ بٹن لگائے ہیں مجھے یاد ہے کہ والد مرحوم تو خیر خود ہی اپنے لباس میں شیروانی کا اہتمام فرماتے تھے بلکہ اگر میں نے کسی تقریب کے لیے شیروانی زیب تن کی تو گلے کا بٹن لگائے بغیر باہر نکلنے سے سختی سے روک دیتے تھے۔ مجھے اُن کی تحریروں میں اگر ایک طرف خلاقی کا شعور جھلکتا دکھائی دیا تو دوسری طرف اُن کے مکتوبوں میں ادیبوں کی وہ قدر دانی آن بان دکھائی دی جو آج کے عہد میں آہستہ آہستہ ناپید ہوتی جا رہی ہے۔ قمر علی عباسی کا ''بستی بستی پربت پربت'' شاید اُن کے کسی سفر نامے کا ایک باب ہے جس سے امریکہ میں اُن کے بچوں اس کا عکس نمایاں ہے اور بہت خوب ہے یوں تو اس ''قرطاسِ اعزاز'' میں شائع شدہ سارے مضامین ایک سے بڑھ کر ایک ہیں لیکن ڈاکٹر علی احمد فاطمی نے ''چوں مرگ آید'' میں اُن کی علامہ اقبال سے عقیدت کو جس طرح روشن کیا ہے وہ تاریخ کا ایک حصہ بن گیا ہے۔ افسانوں میں اسد محمد خان کا مختصر افسانہ ''نصیب کا چائے خانہ'' پڑھ کر بہت مایوسی ہوئی کہ یہ سر سے گزر گیا۔ کیا یہ انسانی تخلیقی رویے والے انسان پر اس طرح بھی گزرا کرتی ہے؟

اے کمال افسوس ہے صد ہا کمال افسوس ہے

صفحہ ۳۳ پر میراق مرزا کا تجربہ جو انہوں نے انگریزی غزل RHYMING COUPLET کی صورت میں کیا ہے پسند آیا۔ بالخصوص یہ دو COUPLET تو اعلیٰ رنگِ تغزل کی مثال ہیں۔

1-Though the life is journey the higt force the mind to think positive and bright.

2-Tell me meeraq, where does the dark exist * All the faith says,God,The OMNI present is light.

**غالب عرفان (کراچی)**

عزیز محترم گلزار جاوید صاحب، اسلام علیکم۔

کتاب کی رسید اور ''چہار سو'' کا تازہ شمارہ ایک ساتھ نظر نواز ہوا۔ ''کچھ دیر پہلے نیند سے'' تو میں نے بھائی جان کی وفات تک سرگودھا کے قیام ہی میں لکھ لی تھی۔ ان کی وفات ۲۰۰۲ء میں ہوئی اور کتاب کی اشاعت ۲۰۰۹ء آتا صاحب سے مشورہ کیا تو انہوں نے کہا کہ اسے ۲۰۰۸ء تک بڑھا دیں۔ ۲۰۰۸ء اکتوبر کے مہینے میں مجھے زیارت حرمین کی سعادت نصیب ہوئی۔ ۲۰۰۲ء بھائی جان کی وفات کا ایک ہونٹ بنا تھا۔ اب آتا صاحب کے بقول ۲۰۰۸ء زیارت کا ہونٹ بنا ہے۔ میرے پاس صفحے بے شمار تھے۔ جیسے کیسے ۲۰۰۲ء سے ۲۰۰۸ء کا سال کور (Cover) کیا۔ سرگودھا سے لاہور آ کر اکادمی ادبیات کے کہنے پر ڈاکٹر انور سدید (شخصیت اور فن) چھ ماہ میں مکمل کی۔ نومبر ۲۰۰۸ء اکادمی کو مسودہ بھیج دیا۔ مسودہ انہیں مل تو گیا ہے مگر یہ معلوم نہیں کہ اشاعت کے کس مرحلے پر ہے۔ ڈاکٹر انور سدید کے ذکر سے مجھے ''چہار سو'' کے آغاز میں چھپا ان کا خط یاد آ گیا۔ میں کتاب کی تالیف کے دوران ان کی تحریر سے شناسا ہو گیا ہوں۔ اب ''چہار سو'' میں خط پڑھا تو تخاطب سے آخری لفظ تک مجھے انور سدید کا اسلوب کہیں نظر نہیں آیا۔ اس خط کے بعد کے خطوط سے پتہ چلا کہ ''چہار سو'' نے پچھلے شمارے میں جناب شبنم واحد کو قرطاس اعزاز کا شرف بخشا تھا۔ اتفاق یہ کہ ''چہار سو'' کا مجھے یہ شمارہ ملا ہے۔ شبنم واحد کا نہیں ملا۔ ڈاکٹر انور سدید، جناب شبنم واحد کے محسن ہیں۔ ''اردو ادب کی تحریکیں'' اور ''اردو ادب کی تاریخ'' میں انہوں نے جناب شبنم واحد کو جدید غزل کے ہراول دستے میں سرفہرست رکھا ہے۔ اسی طرح شبنم واحد کی نثر میں فلسفیانہ کتب اردو زبان و ادب میں گراں قدر اضافے کا درجہ رکھتی ہیں۔ ڈاکٹر انور سدید کا میں مزاج شناس بھی ہوں۔ اگر ''چہار سو'' میں شبنم واحد کے علمی و ادبی معیار کے کم تر کسی ادیب کو قرطاس اعزاز سے نوازا ہوتا تو انور سدید کے مزاج اور قلم سے بعید تھا کہ وہ بغیر نام لئے اس قسم کے جملے لکھتے۔ آئندہ شمارے میں اس امر میں وضاحت آئے گی تو یہ معمہ حل ہوگا۔

''چہار سو'' کا تازہ شمارہ میں قرطاس اعزاز ڈاکٹر سید تقی عابدی کو تفویض کیا گیا ہے۔ ''چہار سو'' میں عابدی صاحب ایک مدت سے لکھ رہے ہیں۔ اقبالیات اور مثنوی ادب کے حوالے سے ان کے تحقیقی مقالات میں ایک نہ ایک نئی بات ہوتی ہے۔ موجودہ شمارے میں تقی صاحب کے ممدوحین نے ان کی کتب کے حوالے سے نہایت خوبصورت ادبی شخصیت ابھاری ہے۔ عابدی صاحب کے گوشے میں مجھے قمر علی عباسی (یو ایس اے) کا مضمون ''بستی بستی پربت پربت'' بہت پسند آیا ہے۔ عباسی صاحب نے اس مضمون میں عابدی صاحب کا گھر، ان کی اہلیہ محترمہ کی اور عابدی صاحب کی ذات تین کرداروں کو خوبصورت افسانوی اسلوب میں یکجا کیا ہے۔ ''چہار سو'' کے افسانے حسب سابق دلچسپ اور فکر انگیز ہیں۔ سلطان جمیل نسیم کے چھ صفحات کے افسانے ''عالم عالم بیگانہ'' کے مقابلے میں اسد محمد خاں کا ''نصیب کا چائے خانہ'' شکیلہ رفیق کا ''وے صورتیں الٰہی'' اور گلزار جاوید کا افسانہ ''رقصِ بسمل'' خوبصورت کہانیاں ہیں۔ اسد محمد خاں اور گلزار جاوید نے دو انوکھے اور خوبصورت کردار پیش کیے ہیں۔ اسد محمد خاں کا ''نصیب کا چائے خانہ'' کا پٹیل صاحب اور گلزار جاوید کے رقصِ بسمل کا ماسٹر لعل حسین ایک سا مزاج رکھتے ہیں۔ پٹیل صاحب کا کردار یار غار کا تھا اور گلزار جاوید کا کردار شرافت کا امین ہے۔ افسانے کے

انجام میں ماسٹرے جو سلوک ہوتا ہے اس میں طنز کی کافرمائی نے افسانے کو سوالیہ نشان بنا دیا ہے۔

سجاد نقوی (لاہور)

محترم گلزار جاوید صاحب، آداب!

''چہارسو'' کا شمارہ بابت مئی جون ۲۰۰۹ء (گوشہ بابت اعزاز بنام ڈاکٹر سید تقی عابدی) موصول ہوا۔ اس عنایت کے لیے خصوصی طور پر آپ کا ممنون ہوں۔ ڈاکٹر تقی عابدی صاحب سے مجھے شخصی نیاز بھی حاصل ہے اور بمبئی اور دلی کے سیمیناروں اور مشاعروں میں ان سے تفصیلی ملاقاتیں رہی ہیں۔ اُن کی ادبی و علمی خدمات کے دائرے سے بھی خاص واقفیت ہے لیکن آپ نے اُن کی شخصیت اور تخلیقات و فن پر مبسوط گوشہ شائع کر کے کئی مزید جہتیں فراہم کی ہیں۔ عابدی صاحب کے تعلق سے مشاہیر و معاصرین کے مضامین، منظومات، تاثرات اور خود عابدی صاحب کی تخلیقات نظم و نثر اور نگارشات نے اس ماحصل کو بھرپور کر دیا ہے۔ مبارک باد قبول فرمائیں۔ دیگر شمولات بیشتر معیاری ہیں۔ افسانے تو چاروں ہی توانا ہیں۔ آپ کو اہم اہلِ قلم کا جس قدر تعاون حاصل ہے یہ آپ کی ادارت اور رسالے کے معیار کی ضمانت ہے۔

عبدالاحد ساز (ممبئی بھارت)

برادرِ عزیز گلزار جاوید صاحب، سلام مسنون۔

چہارسو کا تازہ شمارہ ڈاکٹر سید تقی عابدی کے تصرفاتِ علمی سے متعلق دیکھ کر آپ کے حلقۂ احباب کی وسعتوں کا اندازہ ہوا اور آپ نے اپنی درخشندہ روایات کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے پاکستان کے علاوہ دوسرے ملکوں کے قلم کاروں کی معاونت سے ڈاکٹر تقی عابدی کو زبردست خراجِ تحسین کا اہتمام کیا۔ خصوصاً آپ نے انٹرویو میں جس طرح انہیں ''کھنگالا'' اور ان کی ہمہ جہت تخلیقی اور تحقیقی کاوشوں سے چہارسو کے قارئین کو آگاہ کیا تھا یہ کام بہتر آپ ہی کو زیب دیتا ہے۔ یہ انٹرویو ہر اعتبار سے مکمل ہے اور ان کے شوق کا دفتر اس قدر جاذبِ نظر دکھائی دیا کہ آئندہ ان پر تحقیق کرنے والوں کو بہت کچھ دستیاب ہوگا۔ احباب کے خطوط میں ڈاکٹر تقی عابدی کی شخصیت اور بھی نکھر کے سامنے آ گئی۔ آپ نے مختلف زبانوں میں لکھے گئے مکاتیب کو جس طرح ترتیب دے کر قارئین کیا اس میں آپ کی سلیقہ مندی کا اظہار بھی ہوا اور پیرایۂ گفتگو کے ذیل میں جو عنوان قائم کیے گئے وہ نہایت برمحل اور خوبصورت ہونے کے ساتھ فنِ مکتوب سے متعلق ہیں۔ مثلاً برعزم تقی عابدی، تحور دررحمت و دلیل کی دنیا، احسان عظیم، مرحلۂ شوق، عاشقِ اردو، انیس شناسی، دیدۂ دیدی وغیرہ وغیرہ۔ ڈاکٹر سید تقی عابدی کا اپنا مضمون ''اردو رسم الخط'' دلائل و براہین سے بھرپور ہے اور انہوں نے تمام سازشوں کو بے نقاب کیا۔ دیوناگری اور رومن رسم الخط سے پیدا ہونے والی قباحتوں کا جائزہ لیا۔ افسوس یہ ہے کہ ہمارے الیکٹرانک میڈیا پر رومن رسم الخط کو رواج دینے کا رجحان دکھائی دیتا ہے۔ اسی طرح موبائل پر لوگ رومن حروف میں پیغام رسانی کر رہے ہیں مگر ایسے کام ہمیشہ اہلِ نظر ناپسند کرتے ہیں اور اسے ناقابلِ رشک تصور کیا جاتا ہے۔ علامہ اقبال کا تصور ''عشق و مستی'' ڈاکٹر صاحب کا مضمون بھی پڑھنے کے لائق ہے۔ ملک کے نامور ناقدین نے ڈاکٹر سید تقی عابدی کی مساعی جمیلہ پر بھرپور روشنی ڈالی ہے ان میں ڈاکٹر فرمان فتح پوری، ڈاکٹر سلیم اختر اور دوسرے معروف تخلیق کاروں کی کہکشاں آسمان چہارسو کو جگمگا رہی ہیں۔ لاہور میں ڈاکٹر تقی عابدی کے اعزاز میں کئی تقریبات ہو چکی ہیں۔ یادگار دبیر سیمینار اور دبیر فہمی کے حوالے سے ان کی تین کتابوں مجتہدِ نظم مرزا دبیر، سلک سلامِ دبیر اور طالعِ مہر (غیر منقوط کلام) کی رونمائی ہوئی۔ اس کی روداد میری کتاب میں (حرفِ معتبر) شائع ہو چکی ہے۔

حسن عسکری کاظمی (لاہور)

برادرم گلزار جاوید صاحب، السلام علیکم۔

مئی جون ۲۰۰۹ء کا جگمگ جگمگ کرتا ہوا چہارسو دامن میں اردو ادب کے اتنے رنگ اور شعر و سخن کی آبرو، بر صغیر میں زبان اردو کے سرگرم سفیر نامور شاعر، ادیب اور محقق ڈاکٹر سید تقی عابدی کی حسین اور خوبصورت، مرقع اور گراں بہا تصانیف لئے ہوئے نظر نواز ہوا دیکھ کر دل شاد اور پڑھ کر طبیعت بشاش ہو گئی۔ ان کا نام عرصے سے سن رکھا تھا لیکن اب ان کا تخلیقی کام دیکھ کر حیرانی کے ساتھ ساتھ خوشی بھی ہوئی کہ جب تک اردو زبان و ادب کی اپنے خونِ جگر سے آبیاری کرنے والے ایسے بے لوث ادبی کارکن اور مخلص بہی خواہ موجود ہیں ہزار آندھیاں بھی اردو زبان کے چراغوں کی لو کو مدھم نہیں کر سکتیں۔ اردو زبان و ادب پہلے بھی زندہ و پائندہ تھا، آج بھی زندہ ہے اور آنے والے دور میں بھی ان شاء اللہ پائندہ و درخشندہ رہے گا۔ اللہ تعالیٰ ایسے بہی خواہانِ ادب کو تا دیر زندہ و سلامت رکھے (آمین) ایسی ہی بے لوث اور مخلص شخصیات کیلئے کہا گیا ہے

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

نثر ورانبالوی (راولپنڈی)

محترمی گلزار جاوید صاحب، سلام و رحمت!

چہارسو کا تازہ شمارہ موصول ہوا۔ آپ کی بہت ہی مہربانی اور نہایت شفقت۔ گوشہ بابت اعزاز ڈاکٹر سید تقی عابدی کے نام ایک صحت مند روایت کا تسلسل ہے دوسرے سلسلے بھی حسبِ سابق نہایت بصیرت افروز ہیں۔ بالخصوص طاہرہ اقبال کا تحریر کردہ ورپتا ف۔ چاروں افسانے سوچ کے نئے دریچے وا اور آگہی کے نئے باب کھول رہے ہیں۔ حمد، تخلیقات۔ دعائے انتساب، اختصار میں جامعیت کا شاہکار ہے۔ مزید کچھ عرض کروں گا مگر پڑھنے کے بعد۔ چہارسو کی باقاعدہ ترسیل کے لیے بار دگر شکریہ قبول فرمائیے۔

ڈاکٹر محمود رشاد قاسم (لاہور)

برادرِ عزیز گلزار جاوید صاحب، مزاجِ گرامی قدر!

چہار سُو نظر نواز ہوا۔ اس دفعہ کا صاحبِ قرطاس اعزاز ایک اردو ادب کا انتہائی مخلص قلمکار ہے۔ عابدی صاحب نے بہت کام کیا ہے خصوصاً رثائی ادب کے حوالے سے اُن کی تحقیق اور تخلیق دونوں قابلِ ستائش ہیں۔ حضرت انیس، دبیر و دیگر زعمائے ادب کے حوالے سے اُن کی تحریریں میری نظر سے گزری ہیں۔ وہ اردو کے بڑے مراکز کے پڑھے ہوئے ہیں۔ جہاں اردو پلی بڑھی اور جوان ہوئی۔ اگر چہ آجکل انھوں نے اسے دیس نکالا دے دیا ہے مگر اب اردو دنیا کی دوسری بڑی (Spoken، بولی جانے والی) اور تیسری بڑی (Written، لکھی جانے والی) زبان ہے۔ جب اللہ تعالیٰ اس زبان کو ترقی دینا چاہتا ہے تو ہم اور تُم کا مسئلہ ختم ہو جاتا ہے۔ اردو ہماری زبان ہے آن بان اور شان ہے بلکہ ہماری پہچان ہے۔ عابدی صاحب کی تحریروں میں ادب اور ڈھلی ڈھلائی ہوتی ہے۔ انتہائی ادق موضوعات سے آسانی سے گزر جاتے ہیں۔ پاکستان میں ایک دو کانفرنسوں میں ان سے ملاقات ہوئی ہے وہ جتنے بڑے لکھاری ہیں اتنے بڑے انسان بھی ہیں۔ اللہ کرے اُن کے قدم اور قلم میں روانی رہے۔

کرامت بخاری (لاہور)

مدیرِ محترم، تسلیم و آداب۔

کلام شاعر بہ زبانِ شاعر کی طرح ”صاحبِ قرطاسِ اعزاز“ (ڈاکٹر سید تقی عابدی) کو سرورق پر اُن کی خوشنما فوٹوگراف کے ساتھ مصور کر کے قارئین کو تحریک مطالعہ و استفادہ کے ساتھ ہی جون کا شمارہ فراہم کئے ہوئے ملا۔ براہِ راست ایک ایسا اعزازی اسکرین شیٹ ہے جس سے نہ صرف وہ جو آپ اپنے ممدوح سے جاننا چاہتے ہیں بلکہ وہ بھی جو آپ قارئین تک پہنچانا چاہتے ہیں وہ آپ کی دسترس میں ہوتا ہے اور یہی کمال ہنر ہے۔ بلاشبہ ”چہار سُو“ کے موجودہ خصوصی قرطاسِ اعزاز سے آپ نے ڈاکٹر عابدی صاحب کے انیس و دبیر، غالب و اقبال سے متعلق بالخصوص غیر معمولی، تحقیقی جہتیں و تنقیدی پہلو نہایت لگن و جستجو سے ادب کے قاری تک پہنچائی اس پر مستزاد دیگر معزز قلمکاروں کے پُر مغز مضامین، معاصرین کا منظوم و منثور اعتراف فن (پیپر لیس گفتگو) و پُرسشِ کرم کو نہایت مہر و محبت سے منظر عام پر لانے کا اہتمام کیا۔ ہماری مساعی جمیلہ لازماً بہت محنت شاقہ کی طلبگار ہوا کرتی ہے۔ درد و غم کتنے کئے جمع تو دیوان کیا۔ ”ہستی“ پر بہت پڑھنے کے بعد تو غالب درمیان میں آ گئے۔ بات پہ واں زبان کٹتی ہے۔ وہ کہیں اور سنا کرے کوئی۔ شگفتہ و شستہ اسلوب کے تاثرات گویا ڈاکٹر عابدی صاحب و بیگم تحسین عابدی سے تازہ مہمانداری و وضعداری میسر بالمشافہ ملاقات کے متبادل محسوس ہوئے اُن کی نسبت میں ان سے بیساختہ و برمحل دو حوالے لیا دیئے ”نوائے وقت“ کی حالیہ اشاعت کے کالم ”ہوا کے دوش پر“ سے پڑھ کر خوشی ہوئی کہ مشہد کی ”فردوسی یونیورسٹی“ میں پاکستان اور اقبال چیئر قائم کرنے کا اعلان کیا گیا جبکہ جواب میں ایران نے اورینٹل کالج کے شعبہ فارسی میں ”فردوسی چیئر“ قائم کرنے کا اعلان کیا۔ ان اعلانات کا اطلاق ہر دو ملکوں کے لیے خوش آئند ہوگا اور یہ چند سال قبل ایک دلچسپ صورتحال کے تحت ”تجدیدِ نو“ کیلئے مرسلہ شعری و نثری تخلیقات مدیرِ محترم کی بجائے ریڈیو تہران (اردو سروس) کے پروڈیوسر ساجد رضوی صاحب تک جا پہنچیں تو انہوں نے وضاحت کے ساتھ ساتھ ”ادارۂ تنظیم و نشر آثار امام خمینیؒ امور بین الملل“ کی جانب سے ”پیرِ جماران“ (مجموعۂ کلام شعرائے پاک و ہند) اور ”دیوانِ امام“ (منظوم اردو ترجمہ) سے نوازا!

”شاعری کی دکان“ میں مروجہ شاعرانہ معیاروں پر بے حد شگفتہ و کٹیلا تبصرہ رہا۔ بچوں کی ہنسی بھی آفاقی موضوع کی حامل عمدہ نظم ہے کہ بچوں میں خوشیاں بانٹنا اور انہیں ہنستے مسکراتے دیکھتے رہنا از خود بہت خوبصورت لگتا ہے اور اپنا بچپن بھی جھلکتا محسوس ہوتا ہے۔ اردو زبان و ادب کے پڑھنے لکھنے والے یقیناً ڈاکٹر عابدی صاحب کے ان کارہائے نمایاں کے ممنونِ احسان رہیں گے جنہیں انہوں نے اوجِ تحقیق سے ہمکنار کر کے جدید ادبی و تنقیدی، تہذیبی و ثقافتی شعور سے روشناس کرا کے پوری دنیائے ادب میں متعارف و مستحسن کروایا! ”وے صورتیں الٰہی“ افسانوی پیرائے میں خود نوشت بیانیہ اسلئے بھی متاثر کن ہے کہ تخلیق کار کی احساسات سے مملو کئی پرتیں کھلتی چلی جاتی ہیں۔ ”قصہ کل“ کے لئے ایسا بے ہنگم، بے لچک اور مضحکہ کردار آپ کہاں سے ڈھونڈ لائے ویسے [illegible] نے بھی ”ململ ڈبی ڈوڈلی“ میں ایسے ہی سخت گیر، کڑ مزاج اور سنکے ہوئے کردار کے سکول ہیڈ ماسٹر کا خاکہ کھینچا تھا جس کی بے رحمانہ و ظالمانہ خصلت سے ڈبی اور اس کے ہم جماعت اُسے ناپسند کرتے اور خوفزدہ رہتے تھے تاہم دونوں میں قدرِ مشترک کامیاب خاکہ نگاری ہے۔

شگفتہ نازلی (لاہور)

برادرِ محترم گلزار جاوید صاحب، سلام و رحمت۔

محقق، نقاد و شاعر ڈاکٹر تقی عابدی کے نام قرطاس اعزاز آپ کا ایک ایسا مسرت افزا اقدام ہے جس سے روح شاد، دل آباد اور دماغ تر و تازہ ہو گیا ہے۔ ڈاکٹر صاحب کی تخلیقی صلاحیتوں کو خراجِ تحسین پیش کر کے آپ ایک ادبی فریضے سے عہدہ برآ ہوئے ہیں جبکہ ان کے علمی و ادبی کارناموں سے متعارف کرا کے ”چہار سُو“ کے قارئین کو ممنونِ احسان کیا ہے۔ ہم ڈاکٹر تقی عابدی کا شمار ایسے قلمکاروں میں کرتے ہیں جو بجا طور پر ادبی محسن کہلانے کے مستحق ہیں۔ ان کا اختصاص یہ ہے کہ انہوں نے اردو کے مراکز سے دور ہونے کے باوصف، خاص کر تحقیق اور نقد و نظر کے شعبوں میں قابلِ رشک کام کیا ہے۔ ہر چند ان کا ارتکاز فکر رثائی ادب پر نسبتاً زیادہ رہا ہے تاہم ان کا دیگر ادبی کام بھی

اردو ادب میں مستقل افسانے کی حیثیت رکھتا ہے۔ "عہدِ دوستاں" کے عنوان سے سید ضمیر جعفری (مرحوم) نے ڈاکٹر تقی عابدی کو اپنے شگفتہ لیکن پُر از دانش اسلوب شعر میں خراجِ تحسین پیش کیا ہے۔ علاوہ ازیں بعض اکابرینِ ادب کے خطوط اور آراء بھی ان کی علمی و ادبی مر بلندی کے شواہد فراہم کرتے ہیں۔ "راہ راست" حسبِ سابق معلومات افزا اور تاریخی اہمیت کا حامل ہے۔ ڈاکٹر تقی عابدی کے فن اور شخصیت پر کام کرنے والے یقیناً اس سے مستفید ہوں گے۔ ڈاکٹر فرمان فتح پوری نے ڈاکٹر تقی عابدی کے مجموعۂ کلام "گلشنِ رویا" کے حوالے سے ان کی فکری و فنی جہات کی نشاندہی کی ہے جبکہ ڈاکٹر عظیم امروہوی، اکبر حیدر کاشمیری، پروفیسر رفیعہ شبنم عابدی، ڈاکٹر علی کاظمی، ڈاکٹر سلیم اختر وغیرہ نے ان کے متنوع تحقیقی، تنقیدی اور تخلیقی شہکاروں کا بحسن و خوبی جائزہ لیا ہے۔ سفرنامہ اور قمر علی عباسی تو اب لازم و ملزوم کی حیثیت اختیار کر چکے ہیں۔ انہوں نے "بستی بستی پربت پربت" کے عنوان سے ڈاکٹر تقی عابدی سے اپنی ملاقات کا منفرد انداز میں احوال بیان کیا ہے۔ ڈاکٹر تقی عابدی نے اپنے مضمون "علامہ اقبال کا تصورِ عشق و مستی" میں حقیقت و مجاز ہر دو اعتبار سے "عشق و مستی" کی معنیاتی پرتوں کو کھولا ہے۔ یہ مضمون تصوف و فلسفہ پر ان کی گہری نگاہ کی شہادت دیتا ہے۔ البتہ ان کا دوسرا مضمون "اردو رسم الخط" تازہ شمارے میں خاصے کی چیز ہے۔ انہوں نے جس دقتِ نظر سے اردو رسم الخط کی اہمیت و افادیت پر پُر حاصل تبصرہ کیا ہے اس کی داد نہ دینا ادبی نا انصافی ہوگی۔ انہوں نے اس قضیے کا ہر زاویہ نگاہ سے جائزہ لیا ہے اور قوی دلائل سے یہ ثابت کیا ہے کہ رسم الخط کسی بھی زبان کا چہرہ ہوتا ہے لہٰذا اردو کو اس کے رسم الخط سے محروم کرنا اس زبان کی شناخت مسخ کرنے کے مترادف ہے۔ صبا اکبر آبادی کی نعتیہ رباعیات معرفت سرکارِ دو عالمؐ کے تجزیے قرار دیے جا سکتے ہیں۔

طاقت کی بلندیوں پہ چڑھتے رہیے
فردوس کے راستے پہ بڑھتے رہیے
جس بزم میں ہو ذکرِ رسولِ عربیؐ
ختنے رہیے درود پڑھتے رہیے

کچھ فخر نہیں فخرِ نسب جد ہوا
یا صاحبِ تخت و تاج و مسند ہوا
اس حد سے نہ بڑھ سکے گا کوئی
انساں کی ہے معراج محمدؐ ہوا

اسد محمد خان نے اپنے افسانے "عجب کا چاے خانہ" میں مغرب کی تہذیب و معاشرت کا بین السطور میں تقابلی جائزہ پیش کیا ہے۔ سلطان جمیل نسیم کا افسانہ "عالم عالم بیگانہ" سلاستِ زبان اور جذبات نگاری کے ساتھ ساتھ ان کے گہرے معاشرتی، مذہبی اور نفسیاتی شعور کے شواہد فراہم کرتا ہے۔ شکیلہ رفیق نے "وے صورتیں الٰہی" کے عنوان سے ہجرت کے مانوس موضوع پر افسانہ لکھا ہے۔ البتہ اسلوبِ بیان اس افسانے کا اختصاص بن کر سامنے آیا ہے جس نے کہانی کے تاثر کو دو چند کر دیا ہے۔ گلزار جاوید کا افسانہ "رقصِ بسمل" ایک نئے اور اچھوتے موضوع کی کہانی ہے۔ گلزار جاوید کو کردار نگاری میں خصوصی مہارت حاصل ہے۔ "رقصِ بسمل" کا مرکزی کردار لعل حسین ان کے جاندار کرداروں میں سے ایک قرار دیا جا سکتا ہے۔ یہ کردار کہانی سے اس طرح ہم رشتہ ہے جیسے جسم سے جان کا رشتہ ہوتا ہے۔ سید مشکور حسین یاد کی نئی نئی ردیفوں نے اردو غزل کو ایک نئے لب و لہجے سے روشناس کرایا ہے۔ ان ردیفوں نے معانی و مفاہیم کے بھی نئے نئے در وا کیے ہیں۔ فیصل عظیم (کینیڈا) کی غزل بھی خوب ہے۔ طاہرہ اقبال کے رپورتاژ کی دوسری قسط پڑھ کر بھی سقوطِ ڈھاکہ کے زخم تازہ ہو گئے ہیں۔ طاہرہ کی زبان پر قدرت قابلِ ستائش ہے۔ منظر نگاری پر بھی ان کی گرفت مضبوط ہے اور جذبات نگاری میں بھی وہ ید طولیٰ رکھتی ہیں۔ ڈاکٹر وزیر آغا صرف اردو نظم کا نہیں، اردو ادب کا ایک بڑا نام ہے۔ ان کی نظم کا نمایاں وصف یہ ہے کہ وہ خاص نظریے لہجے کی امین ہے۔ "مقدس بول" اس حوالے سے ایک عمدہ مثال ہے۔ یہ نظم کالا دھن Black money کے پس منظر اور پیش منظر کو اساطیری انداز بیان میں پیش کرتی ہے۔ اس نظم کا عددِ بُعد اور فقاہوند کا گمیں ڈاکٹر صاحب کے فنی قد و قامت کے آئینہ دار ہیں۔

ستیہ پال آنند اردو نظم کا ایک اور بڑا نام ہے۔ ان کے قطعات "جو تضمین کے بھی عمدہ نمونے ہیں ان کی فکری و نظری وسعت و عمق کے مظہر ہیں۔ ہمارے خیال میں تصوف کے اسرار و رموز کے انکشاف کے لئے جس بصیرت اور صوفیانہ افکار کی تفہیم کے لیے جس بالغ نظری کی ضرورت ہے وہ ان کے دل میں از خود نمو پاتی ہے اس تناظر میں انہیں ایک درویش یا صفا کہنے کو جی چاہتا ہے۔ انجم اسلام انجم نے "فلسطینی بچوں کی یاد میں" کے عنوان سے دل کو چھو لینے والے ماہیے کہے ہیں۔ انہوں نے ماہیے کے موضوعات میں اضافہ کیا ہے۔ ہارون ایمن نے اپنی نظم "تجویز" ہائیکو کی صنف میں لکھی ہے جو بلاشبہ نظم نگاری میں کی منفرد کاوش ہے۔ "دوسرا اجالا" شبنم رومانی کی یاد میں لکھی گئی ایک خوبصورت نظم ہے۔ ضیاء شبنمی نے حقِ شاگردی ادا کر دیا ہے۔ شگفتہ نازلی کی نظم "سمجھ و ری نیلا" بھی ہمیں اچھی لگی۔

دائرے میں رہنے کی عادی سے ہو جاتے ہیں
ابھی سی ڈگر پہ ہیں فکرِ منتشر کے ساتھ
اور بگولوں کی مانند اڑتے پھرتے ہیں ہر سو
سچ کچھ نہیں ہوتا ، کچھ نیا نہیں لگتا

قیصر تمکین (کراچی)